# خزانہ کرامات

Qazi waqar Ahmed
034444 95555

## حصہ اوّل

مصنفہ

جناب گوسائیں سوامی دیال جی۔ ایس والی سیم اڈیٹر مالک کارخانہ راجیوگ

حسن ابدال پنجاب



سنہ ۱۹۱۱ء

حسب فرمایش لالہ نانومل اگروال سابق مالک قیصر ہند پریس لودیانہ

مطبع بلالی سٹیم پریس ساڈھورہ ضلع انبالہ

نذر

# خوشی کی امید

میں یہ ناچیز تحفہ اپنی بزرگوارہ جناب مسز اینی بی سنٹ صاحبہ رکن اعظم تھیوصوفیکل سوسائٹی مدراس و بانی مبانی سنٹرل ہندو کالج بنارس کی نذر کرتا ہوں کیونکہ آپ ہماری پراچین یوگ اور برہم ودیا کے پرچار میں ہر طرح کوشاں ہیں ؁

شاہاں چہ عجب گر بنوازند گدا را

سوامی دیال

# طبع چہارم اور شکریہ

خزانہ کرامات حصہ اول و دوم و سوم و چہارم کی قدردانی کا شکریہ مجھ پر واجب ہے
جو میری امید سے زیادہ میرے ہندوستانی بھائیوں نے توجہ کے ساتھ فرمائی
قریب قریب ہر شہر و قصبہ میں طبع اول و دوم سوم چہارم کی تمام جلدیں بک گئی ہیں
قدردانی نے میری ہمت بڑھادی ہے پرماتما نے چاہا تو اب ہر ایک جلد کا ترجمہ انگریزی
گورمکھی گجراتی زبانوں میں شایع ہوگا۔ اب میں خوشی کیساتھ اس امر کا اظہار کرتا ہوں کہ
اس وقت جبکہ اس جلد کی پانچویں بار چھپنے کی نوبت آئی چاروں حصے ہاتھوں ہاتھ فروخت
ہو رہے ہیں گو میں نے اپنا پریس بوجہ بیماری خود اور نہ ملنے مینیجر کے بند کر دیا ہے۔ مگر نئی
نئی تصنیفات چھپوانے کیطرف میرا وہی خیال ہے جیسا پہلے تھا اور قیصر ہند [illegible]
نام کی ہر ایک کتابیں حسب منشا چھپتی اور فروخت ہوتی ہیں۔ یکم اپریل سنہ ۱۹۱۱ء

**بندہ دینا نوئل اگروال سابق مالک قیصر ہند پریس لودہیانہ پنجاب**

[illegible]



# وجہ تصنیف کتاب ہذا

اہل ہند کو مدت سے سیر علوم کا شوق رہا ہے۔ اسی واسطے اس ملک کو دیگر تمام ممالک کی استانی اور ماں کا خطاب ملا ہوا ہے۔ جن فلاسفروں کا جسم کسی دوسرے طبقہ میں ہوا ہے۔ وہ افسوس کرتے ہیں۔ کہ کاش ہم بھارت ورش ہی میں کیوں پیدا نہ ہوئے جہاں تھوڑی محنت سے آجتک ہم کیا کے کیا بن جاتے۔ ہمارے ملک کے ہر چھوٹے بڑے شہر میں قریب چوتھائی کے ایسے اشخاص ضرور نکلیں گے جو چھوٹی عمر سے طلبگار رہے ہیں۔ کہ وہ اس حالت میں اسی جسم کے ساتھ ہوتے ہوئے کوئی روحانی نظارہ پرتیکھس دیکھیں۔ یہ لوگ سنتوں کا گروہ گمراہ ناسنکوں لکیر کے فقیروں اور خشک گیانیوں سے کروڑوں درجہ بہتر ہے ۔

گمراہ یا ناسنک وہ لوگ ہیں جو پیدا ہونے کے بعد آجتک صرف دنیاوی دھندوں میں مشغول ہیں۔ اور اُن کا عقل و دل اسی معاملات میں قید ہے۔ اُن کو دھرم یا روحانی گیان سے کچھ واقفیت نہیں گویا جڑ ہیں ۔

لکیر کے فقیر وہ لوگ ہیں جو معمولی کاموں کو دھرم کا کام سمجھ کر تمام عمر اُن میں ضائع کر رہے ہیں۔ حالانکہ وہ کام صرف دھرم کے مبتدیوں کیلئے ہیں۔ لیکن وہ ہٹ دھرمی سے برابر کیے جاتے ہیں۔ صرف اس خیال سے کہ اُن کے باپ دادا بھی وہی کام کرتے تھے اس گروہ کا اپدیش ہے کہ جسطرح ہمارے باپ دادا زندگی بسر کر گئے ہیں اور باعزت (یا بے عزت) ہو کر مرے ہیں۔ اسی طرح اُن کی اولاد کو بھی ہونا چاہئے گروہ میں بعضوں کے خاندان میں ہزار پشتوں سے مورتی پوجا چلی آتی ہے اور بعضوں کی نسل مدت سے صرف پستکوں کے پاٹھ میں غرقاب ہیں یہ لوگ گیان اور ویدانت کے نام سے چڑتے ہیں۔ بدکار رشوت لینے والے شراب خور

ف: [illegible] تمام حصوں کو خوب غور سے مطالعہ کرو [illegible]
[illegible]

چر سی مدت کے مقرر شدہ گوروں کا بوشا کھاتے ہیں۔ اور اُن سے اپنے بیڑا
پار ہونے کی اُمید رکھتے ہیں معترض کو جواب دیتے ہیں۔ کہ شروعات سب
یئے ہو سکتا ہے +

شنک گیانی وہ لوگ ہیں جو علاوہ یوگ متوں کی نقل اُڑاتے ہیں اور ظاہر کرتے ہیں
ہم نرلیپ ہیں اور پورے نجودست ہیں اور کرشن کی مثال قائم کرکے زناکاری
ور جیو ہتیا میں مشغول ہوتے ہیں زبانی بیان کرتے ہیں کہ کرشن نے گوپیوں سے بھوگ
یا نرلیپ رہا۔ ارجن نے کروڑوں خون کئے گیتا کے اپدیش سے نرلیپ رہا۔ پارباسا
ی نے سینکڑوں من مٹھائی کھائی مٹکے پانی کے پئے نرہاری اور نرلیپ رہا۔ اگر
ن چیکوں سے دریافت ہو کہ اگر نرلیپ یا تیاگ کرمن سے رہت ہو۔ جو کوئی لے
وے۔ وہی حقہ تو گواہ لے اگر آزمائش کرتے ہیں تمہیں تمہاری ماں اور بہن سے
س کراتے ہیں۔ آگ کی انگاری بدن پر رکھتے ہیں۔ اگر گیلانی اور رونہ ہوا تو بیشک
لیپ ہو۔ ورنہ دھوکہ باز اور نالائق ہو۔ سودائی اور پاگل ہو۔ میرے نادیدہ ہمدوطنوں
پ خواہ کسی مذہب میں پیدا ہوئے ہوں یا اب ہو گئے ہوں۔ اس زندگی میں آئندہ
زندگی اور اصل زندگی کے نظارہ ہونگے بغیر پوری تسلی اور شانتی ہونی نہایت مشکل
ہے۔ نظارہ ہوتے ہی سب شکوک رفع ہو نگے۔ اور ڈگمگاتی روح کو ان کی آن میں
شنی نظر پڑیگی اور آرام گاہ میں قیام پذیر ہوگی۔ اور بس یوگ مت کے پرکاش کا خیال ہے
تاب لکھی گئی ہو۔ تمہارا دوکا غریب دوست بطرح اس کام میں تمہاری مدد کریگا۔ سومی
ل

# کرامات

نیا میں مختلف اقسام کے شیشے ایجاد ہوئے ہیں ایک ایسا ہے کہ اگر اس کو آنکھ کے آگے
رکھ کر دیکھیں تو نہایت باریک شے بہت موٹی نظر آتی ہے اس شیشہ کو خوردبین کہتے
یں ایک چیونٹی جینس کے برابر نظر آتی ہے۔ دوسرا شیشہ جو ایجاد ہوا ہے اس کا نام



دوربین ہے اس میں دیکھنے سے دور کی شے نہایت نزدیک نظر آتی ہے یہاں تک کہ دس کوس دور کا پہاڑ اپنے پاؤں میں معلوم ہوتا ہے تیسری قسم شیشہ کی یہ ہے کہ اس میں شے باریک نظر آتی ہے اور چوتھی قسم سے نزدیک کی شے کوسوں دور نظر پڑتی ہے بعض شیشوں میں دیکھنے سے پہاڑ مکان درخت ٹکڑے ٹکڑے نظر آتے ہیں اور بعض شیشوں سے اُچھلتے ہوئے اور بعضوں سے حروف سطر وار اُلٹے اور بعضوں سے برعکس نیچے اوپر اُلٹے دکھائی دیتے ہیں۔ اور بعضوں سے پشتہ کو پھیرنے سے کبھی موٹے اور کبھی باریک۔ کبھی دور اور کبھی نزدیک کبھی سیدھے ہوئے اور کبھی اُچھلتے ہوئے کبھی اُلٹے اور کبھی برعکس نیچے اوپر کے اُلٹے دکھائی پڑتے ہیں۔ گویا سب صفتیں اس ایک شیشہ میں آگئیں ہیں جس طرح آگ کی ایک چھوٹی سی چنگاری اور بڑے آگ کے ڈھیر میں کوئی فرق نہیں جلانے اور ملک بھر کو خاکستر کرنے کی طاقت دونوں میں یکساں موجود ہے اسی طرح روح اور روح اعظم (آتما اور پرماتما) میں یکساں طاقت ہے۔ آگ ہر جگہ موجود ہے۔ روح اعظم یا پرماتما بھی اسی طرح سب وپاپی ہے ایک سائنس دان کا قول ہے کہ اگر آگ ہر جگہ نہ ہوتی تو چراغ یا لیمپ کی روشنی محدود یعنی فقط اوس تک ہی رہتی تو مرکز واحد ہوتا فقط اوس آگ کی جلتی ایک بتی سی نظر آتی وہ کہتا ہے کہ آگ سے مختلف ادھر اُدھر کے بیٹھے ہوئے قریب سے ایک سے ایک یکے بعد دیگرے چھتے دھوئیں کی طرح نہایت گنجان اور متصل ہیں آگ ایک دھوپ کی بتی جلتی ہوئی اور ایک دوسری بتی دائیں اور بائیں ہاتھ میں پکڑ کر اس کا تجربہ کرو تو کچھ حقیقت معلوم ہو ایک ایسے مکان میں جہاں ہوا مطلق نہ ہو بیٹھی ہوا کے جھونکے نہ آتے ہوں بیٹھ جاؤ اور دونوں بتی دھوپ کی بتی والا ہاتھ نیچے کھڑے سطح سفید سیاہ سے سانپ کی طرح اُٹھکر اوپر چلا جاوے تو پانچ بعد کے فاصلہ سے جلتی بتی کے ذریعہ آگ بودھواں اگ دھواں سے تاگے کی طرح گزرتی ہوئی بجھی بتی کو جا لگے گی اس

لہ اسی روح سے مراد آتما کی ہے اور ہندوؤں کی روح سے مراد جیو آتما کی ہے ۱۲

تجربہ کو اگر بڑھانا چاہو تو ایک کمرہ میں خوب دھواں بھر دو اور ایک بتی بڑی سی دھوپ کی چھت کے ساتھ لگا دو اور ایک چراغ جو جل رہا ہے زمین پر رکھ دو فوراً چھت والی بتی کو آگ لگ جاوے گی اگر مکان لکڑی کا ہے تو خطرہ ہے کہ جل کر راکھ ہو جاوے کیونکہ پہلے سب دھوئیں کو یکدم آگ لگے گی بعد ازاں چھوٹی سی شعلہ بن کر بتی کے سرے کو جا چمٹے گی۔

ایکوہم بہو شیام۔ یہ وید کی شرتی ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ میں ایک سے انیک ہو جاؤں دنیا بھر کے مذہبوں کے لوگ جو اپنے کو سچا صوفی کہلاتے ہیں وہ اعلیٰ درجہ میں پہنچنے والے صوفی مذہبوں کی کمزور پابندیوں سے آزاد ہوتے ہیں سچے صوفی خواہ وہ کسی ملک یا مذہب میں پیدا کیوں نہ ہوئے ہوں سب کے سب ایک خیال رکھتے ہیں سب کا عقیدہ ایک ہوتا ہے۔ ہندو ان کو ویدانتی اور ان کے مذہب یا مت کو ویدانت مت کہتے ہیں آکاش اور دیوار کے اندر کی آگ جس طرح بالکل بے روشن پڑی ہے اسی طرح آکاش اور دیوار کے اندر ہے۔ تو یا برہم کی حالت ہے آگ جڑ ہے اور برہم ست چت آنند ہے مگر حالت دونوں کی ایکا رہے ایک جگہ جلتی ہوئی آگ کی روشنی جس طرح ذروں کے دور تک پہنچتی ہے اور آکاش میں مادہ آگ کی یعنی دھواں یا گرمی زیادہ ہونے سے سب ایکدم پھیل جاتی ہے اور دوسری جگہ جا پہنچتی ہے اسی طرح ایک روح کے خیالات نزدیک یا ادھر ادھر پھیلے رہتے ہیں۔ اور وہ زیادہ جوش یعنی خیالات باقاعدہ قائمی کی حالت میں قوت ارادی زور پکڑ کر خیالات ہو جو وہاں پہنچا دیتی ہے جس سے اگلی روح کو پتہ لگ جاتا ہے دھرو بھگت نے چھوٹی سی عمر میں جب دھیان اور دھیاس کو کیا وہ یہ تھا کہ ہل ہرتی خیالات کو قائم کر کے اندر کی شکتی یا اور اکو جنبش دی اور گورو کال سے یوگ اور برہم ودیا کی کنجی جو پائی تھی اس سے آکرشن شکتی (کھینچنے کی طاقت) کے خزانہ کا تالا کھولنا شروع کیا کنجی تالے کو لگی تھی کہ مکان کے چھپے اور بھرے ہوئے



دھوئیں کی طرح ہر جا اپنی تصور کو اندر رمائے ہوئے تو وہ پھیل گیا ذرا سا اور زور کرنے پر اصلی خیال کے چراغ کے سی شکتی لگی جس طرح چراغ کی آگ اول دھوئیں کو لگی اسی طرح تمام ویرات میں اس عجیب خیالی کشش سے کھلبلی مچی ہرتی یا خیالات سب کے سب ہل گئے پس سب دم گھٹ کر مرنے لگے بعد کو جس طرح چراغ کی آگ اپنے خاص مقام یا جگہ متصور پر جا لگی اسی طرح ہر جا سے خیال کچھ کم ہو کر دھرو کے پیارے یار کو جنبش دینے لگا اور وہ فوراً آپہنچا۔

صوفیوں کے پاس اس علم کی جو کنجی ہے برسوں کی خدمت اور لاکھوں کے لالچ نہیں بتلاتے اس علم کے اظہار کی بابت ہمیشہ صوفیوں میں اشارے اور کنائے اور رمز ہوا کرتی ہیں مگر ہم اس یوگ ودیا یا کرامات کے دکھلانے کی کنجی کو صاف صاف آپ پر ظاہر کرتے ہیں۔ دنیا بھر کے اس علم کے مصنفوں نے سب گپ زنی کی ہے اصلی مرکز کو یا تو وہ جانتے نہیں ہیں یا جان بوجھ کر بخیلی کی ہے جو ہو گئے انہا ہیر کرنے لگے ہیں یہی یوگ کی کنجی برہم ودیا کی چابی مسمریزم اور فری میشن کی کل (؟) اور استخارہ و کیمیا سیمیا کی مفتاح ہے۔ کنجی یہ ہے۔ دیکھو اس خیال سے جنبش دو مگر تمہارے مطلب اور تصور کا اور ادا شکتی کا خارج ہو۔ برہم یا پرماتما نے اس سے خود پہلے پہل یہ کہا کہ ایک سے انیک ہو جاؤں پس ہو گیا میری اس خواہش کے کرتے ہی۔ درخت۔ انسان حیوان۔ رنگ بدبو۔ خوشبو۔ پانی۔ ہوا۔ جل پھل وغیرہ پیدا ہو گئے۔ اور میں اپنے بڑے حصہ یا روح اعظم سے تعلق رکھتا ہوا اپنے کو علیحدگی سے علیحدہ مان رہا ہوں دراصل جس طرح آگ کی ذرا سی انگاری ملک بھر کو جلا سکتی ہے اور تپش کی طاقت رکھتی ہے۔ اس سے دنیا کے چراغ روشن ہو سکتے ہیں یہی گن بہت آگ میں ہے۔ پس اسی طرح روح اعظم کی خواہش سے جب سب کچھ ہو گیا تو روح یا میں سب کچھ کر سکتا ہوں ذرا سی آگ میں اس لئے لا محدود طاقت ہے کہ اس کا مادہ نرا کار حالت میں ہر جگہ موجود ہے وہ اسکو ہر جگہ مدد دیتا رہتا ہے بلکہ خود

اُس کی شکل بن جاتا ہے اسی طرح پرماتما یا روح اعظم ہر جگہ نراکار حالت میں موجود ہے ایک جگہ بیٹھ کر جو کچھ کرو گے ہوگا۔ تمہاری خواہش ایک دفعہ سب جسم کو جنبش دیکر اپنے متصورہ مقام پر پہنچا دیگی۔ لازوال طاقت جو ہمارے اِدھر اُدھر ہے یہ ہماری مدد کو ہر وقت موجود ہے یہ سب ہمارے ساتھ ملا ہوا چیتن عقل کا تعقل ہے ۔

کارخانہ رائج ہو گیا ہے جس میں کئی اقسام کی طاقت دل کی مضبوطی اور تسکین کے لئے دکھلاتا رہتا ہے۔ علاوہ سب کے یہ سب دن ہوتا ہے کہ پانی کا گلاس یا بوتل بھر کر اُس کو گلاب خوشبودار بنا دیتے ہیں یا کئی اقسام کی مختلف خوشبوئیں مختلف بوتلوں میں بھر دیتے ہیں اور وہ میعادی اور خیالی عرصہ تک رہتی ہیں امید ہے کہ ترقی ہوتے ہوتے بہت جلد دور گرد کے عرف خیال کے ذریعہ ذرات جمع کر کے گلاب کا پھول اور روپیہ بنایا جاوے۔ اب سوال یہ پیدا ہوا کہ پرماتما کی پیدا شدہ اشیاء اور انسان اور حیوانات میں فرق کیوں ہے شکل جدا جدا شکل جدا جدا چیونٹی بہت چھوٹی ہاتھی بہت بڑا۔ اب سنئے ہر جسم یا روح اعظم سب میں یکساں ہے جیسے دھوپ کے جس رنگ جسم سے گذرتی ہے سایہ کرتی جاتی ہے ہر جسم ایک رنگ قفل کا تعقل ہے پانی کی مچھلی کی طرح تم اِدھر اُدھر تیرتے ہو اتحول شعر یا مجسم شکل جو تمہاری ہے چیونٹی تمہارے پاس سب حصہ کو جنبش دینے کی کل ہے جہاں خواہش ہو اسکو لگا دو۔ چیونٹی ہاتھی اور انسان میں دراصل کوئی فرق نہیں سب روح اعظم میں یکساں حالت میں پھر رہے ہیں ہاں شیشے مختلف لگانے کے باعث مختلف حالت دکھائی پڑتی ہے۔ وید۔ قرآن۔ انجیل۔ توریت۔ ہندو۔ آریہ مسلمان۔ عیسائی۔ اور یہودی نہایت پاک نگاہ سے دیکھتے ہیں اور ادب سے ایک جگہ بلکہ سر پر رکھتے ہیں اُن کے اندر اور باہر کی آنکھ پر ایک شیشہ لگا ہوا ہے مگر چیونٹی دوسرے شیشے سے دیکھتی ہے جبکی آنکھ میں ہیں چیونٹی ان کتابوں کو



ہی خوراک سمجھ کر کھاتی ہے اور حروف اُس کو معلوم ہی نہیں پڑتے یہاں تک بے ادبی کرتی ہے کہ بعض جگہ ورق پر چلتے پھرتے پاخانہ کر دیتی ہے تمہارے گھر کا دروازہ چھت اور دیوار اُس کو پہاڑ دکھائی پڑتے ہیں اور وہ اُن پر سیر کرتی ہے ہاتھی کے لئے چیونٹی موت ہے سانپ۔ شیر۔ بچھو۔ خواہ وہ زندہ ہوں اُن کو کاٹنا شروع کرتی ہے اب تمہاری آنکھ میں جو شیشہ عجوبہ لگا ہوا ہے وہ اُس کے برعکس ہے چیونٹی کی موری یا گھر کے پاس گندگی کرتے ہو جس طرح وہ تمہارے پاک گرنتھوں کی بے ادبی بے سمجھی سے کرتی ہیں تم بھی بے سمجھی سے اُن کی مذہبی کتب کی بے ادبی کرتے ہو سینکڑوں ٹھیکریوں۔ پتھروں۔ اور پتھروں پر اُن کے پاک خیال کے گرنتھ موجود ہیں مگر تم پاخانہ کر کے اُن سے اپنا جسم پونچھتے ہو وہ تم کو ننھی کا ٹیلہ سمجھ کر اوپر چڑھ آتی ہیں اور تمہارے مکان کو زمین کی بڑی بلندی سمجھ کر اس میں سیر اور خوراک کی تلاش میں پھرتی ہیں۔ تم بھی ہر روز سینکڑوں کو تمہارے پاؤں کے نیچے کرتے ہو اور ہزاروں اُن کے عالیشان مکان راستے جاتے ہو جو انہوں نے انکھوں کے ذریعہ سے تیار کئے ہیں جس طرح وہ چھاپہ خانہ کے پتھر پر سے بھی سے گذرتی ہیں جن پر اُن کے مذہبی چھپے ہوئے ہیں اسی طرح تم بھی سنگ چھاپہ خانہ کے پاؤں کے نیچے ملتے ہو اور تھپیڑوں سے زمین کھودتے وقت اُن کو توڑتے ہو۔ تم کو بھی معلوم نہیں ہوتا ہے کہ چھاپہ خانہ کہاں ہے خواہ چیونٹیوں یا کسی لائق فلاسفر کی طرف سے کوئی کتاب بڑی یا مضمون چھپ رہی ہو کہ یہ قدر کے چرخے ہیں چلنے پھرنے والے جاندار انسان جیسے کانوں میں ہم سیر کر سکتی ہیں اب کوئی تیار کر رہا یا کھانے لگیں تو فوراً وہاں پہنچنے سے ہم کو خوراک مل جاویگی کیونکہ یہ دیت و راکشس بڑے بڑے نوالے منہ میں ڈالتے ہیں ان نوالوں سے سب سے بڑی پیاری چیز چیونٹیوں کا ضروری ہے کیونکہ اگر ایک نوالہ ہماری چیونٹی کے اوپر گرے تو ہمارا جینا محال ہو جاوے ان راکشسوں نے سینکڑوں دفعہ ہمارے چھاپہ خانہ توڑے ۔

ہمارے پیارے برہم ودیا کے شائقو اب یہ مضمون چھپ رہا ہوتا ہے فوراً اخبار
ہاتھ یا پاؤں کی حرکت سے مضمون ضائع اور چھاپہ خانہ تمام برباد ہو جاتا ہے۔ غرضیکہ سب
جانوروں میں سب کچھ موجود ہے لیکن شیشے مختلف ہونیکے سبب ایک دوسرے کا احوال
کچھ نہیں معلوم پڑتا۔ چھوٹی شئے بڑی اور بڑی شئے چھوٹی معلوم ہونے والی نامعلوم
اور نامعلوم معلوم ہونے لگتی ہے۔ ان شیشوں سے فقط آنکھ کا ہی شیشہ نہ سمجھنا بلکہ
ان میں چھونے۔ دیکھنے۔ چکھنے۔ سونگھنے اور سننے کی پانچوں آنکھیں یں شیشہ دار شامل
ہیں چیونٹی میں چھونے کی آنکھ اور ڈھنگ سے لگی ہے دیکھنے کی اور طریقے سے چکھنے
کی انجو بکو زہر خوش ہو کر کھاتی ہے سونگھنے کی الو بھی کو گندگی اور گلی سڑی لاش
پر جان دیتی ہے سننے کا حال ہی نہ پوچھو غرضیکہ اپنی اپنی کمال میں سب ہی جوڑ شیشہ کا
لیلاں کالی سیاہ ڈائن کی طرح بدصورت تھی مگر مجنوں کا قدرتی طور پر عکس شیشہ نہ
بھی ہونگی حالت میں بہت کچھ انجوبہ بن گیا اور لیلیٰ اس کو نہایت خوبصورت نظر آنے
لگی تب ہی کہتے ہیں کہ لیلاں را بچشم مجنوں باید دید اب مان لو کہ سب میں روح اعظم
ایک سی حالت میں ہے۔ اختلاف صرف ہم کو آپس میں عارضی و خیالی نظر آ رہا ہے
مگر سب سے آخر کی اعلیٰ ایجاد کا شیشہ جسکو پھر انسے سے سب حالتیں اور صفتیں ایک
میں نظر آنے لگی ہیں وہ شیشہ صرف اعلیٰ صوفیوں اور کامل یوگیوں کی آنکھ پر چڑھا ہوا
سب کی بولی حروف اور گھر دیکھتے ہیں دنیا بھر کے سب کام کر سکتے ہیں اعلیٰ یوگی ہی
ایشور اور اوتار کہلاتے ہیں مگر یہ ظاہر کرنا یہاں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اعلیٰ یوگی
پوتر روح اپنے حصہ اعظم یا روح اعظم میں ملکر بھی اپنا تعلق خاص و نیاہ سے رکھتی ہے
اور بگڑی روحوں کو کھینچکر روح اعظم میں ملانے کی کوشش کرتی ہے اعلیٰ سے اعلیٰ
اور باقاعدہ ایسے اچھے طریقے جو پہلے زندگی میں جاری کئے تھے یا کسی دوسری
اعلیٰ روح نے کئے تھے ان کی حفاظت کرتی ہے۔ ان کے مخالفوں کو صاف دل سے
دکھا دیتی ہے تاکہ وہ فرصت نہ پاویں اور ایسی کاروبار سے پرہیز کریں ظاہری اختلاف

سے مرد ولیلی سے ہے



ہو شکلوں اور زبانوں میں تم آپس میں دیکھ رہے ہو کچھ نہیں خزانہ کرامات کے حصہ
چہارم کے دیباچہ کو پڑھو جس میں سب اشیا رجانوروں کی شکلیں بنا کر دکھا کے صورت
ہونا ظاہر کیا گیا ہے اور زبانوں کو عجیب ڈھنگ سے ملتا ہوا۔ ظاہر کیا ہے اس دیباچہ
میں صاف لکھا ہے کہ انسان حیوان یا قدرتی تبدیلی خواہ کتنا ہی زور لگا کر زمانے کے
نئے نئے رنگ ظاہر کیوں نہ کرے مختلف کیوں نہ ہو جائے پر در اصل وہ ایک عجیب
خفیہ اور پوشیدہ قاعدے پر گھوم رہی ہے۔ جب تم جانتے ہو کہ خدا یا ایشور تینوں زمانوں
کا حال جانتا ہے اور وہ ذرا ذرا سا جو کچھ ہوگا اسکو معلوم ہے تو پھر اس بات پر کیوں دھیان
دیتے ہو کہ ہم کوشش کر کے سب کچھ کر سکتے ہیں صورتیں بدل سکتے ہیں نئی چیزیں
ایجاد کر سکتے ہیں ایشور کی تعلیم محدود نہیں ہوا کرتی کہ پہلے توریت بھیجی اور پھر انجیل اور
پھر حکم دیا کہ اب انجیل کو نہ مانو۔ قرآن پر ایمان لاؤ۔ ایشور ستون مزاج نہیں یا دماغ
محدود کا نہیں کہ آہستہ آہستہ جوں جوں غلطی دیکھتا جاوے گا اس کے واسطے نوٹس
شائع کریگا کہ اس کو چھوڑ کر اس پر چلو اس کا عجیب لامحدود قاعدہ ہمیشہ ایک
رس (ازلی ابدی) پر رہیگا پر یہ باتنا کا قاعدہ تو جدا رہا انسان کی پرکرتی (خیال
ہمیشہ سب کچھ قاعدہ پر بنانے کی کوشش کرتا ہے جو تم کو بے قاعدہ معلوم ہو
رہا ہے وہ در اصل میں ایک عجیب قاعدے کی بنا پر قائم ہے جسکو تم موجودہ شیشے
سے نہیں دیکھ سکتے اور جسکو تم باقاعدہ دیکھ رہے ہو وہ بھی خفیہ قاعدے پر
با ترتیب ہیں اور شخصوں کو جانتے دیکھئے صرف اپنے ملک کی ایک زبان کو اول تو
اور غور کرو کہ پہلے پہل ہندوستانی آریہ و فلاسفروں نے اس کو کس طرح بنایا
اب پ ت ٹ ث ج وغیرہ کی مفرد اور مرکب حالت سے باقاعدہ سب کچھ بنا ڈالا
گھر میں بیٹھے ہوئے فلاسفر نے یعنی پروفیسری عجیب ڈھنگ سے ظاہر کیا جو بعید
ہونے ہی گھر میں ہے یہ کہتا ہے بعضوں کا خیال ہے کہ گئے گذرے اب ...
کا کام ہے مگر یہ غلط ہے یہ کہتا ہے کہ یہ پروفیسر صاحب سے حرف سے ...

کا استعمال لڑکے کی طرف سے گھر میں رکھا اور نام رکھکر زبان بنانی شروع کی
بے بے باپ بیٹا بہن بھائی بھتیجا بھانجا بھتیجی بھر جائی بابا بچہ۔ اور لڑکے
کی شادی کے وقت سہرا۔ سسر سسرال۔ ساس۔ سلہاج۔ سالی۔ سالا۔ سمکن
سہاگ وغیرہ وغیرہ مطلب یہ ہے کہ انسان جو کچھ غلطی ایشور سے منحرف ہو کر کرتا
ہے وہ باقاعدہ ہوتی ہے خواہ انسان اسکا موجد اپنے کو مانے اور اعلیٰ انسانوں
یا یوگیوں کے دل میں صرف سوکھم اشارہ پہلے پہل ہوتا ہے اور بعد کو ان کو سب کچھ
معلوم ہونے لگتا ہے برہم کے حکم کے بغیر پتہ نہیں جھولتا سنئے حکم کرنیوالا اور ملنے
والا کوئی نہیں انسان یوگی اور پتا ہی برہم ہے اسی پتا میں جو برہم کی بدلی ہوئی
ایک پوری شکل ہے اس کا پورا پتہ وخیال بھرا ہے جس کا تعلق روح اعظم کے
ساتھ ہے ٭

سرو پہ چمن میں یہ گاتی ہے قمری
تو ہی ہے تو ہی ہے تو ہی ایک تو ہے

## آواہن یا حضرات ارواح

اول تم ایک سپائی جو کی اس شکل کی بنواؤ مگر
اس بات کا خیال رکھو کہ لوہے کی میخ وغیرہ اس میں نہ لگائی جاوے اور
جو کی ہلکی ہو پھر تمام مکان کو شام یا نیلے رنگ سے رنگ دو یا نیلے
رنگ کے کاغذ دیواروں اور چھت پر لگا دو اور فرش بھی نیلا کر دو
اور جتنے ممبر بننا چاہتے ہو آپس میں شرط نہایت ضروری کر لو
کہ ہم مکان کے اندر ہرگز نہ بولینگے بلکہ اشارہ تک نہ کرینگے ایک لائق آدمی جس پر
سب کا یقین ہو پریذیڈنٹ بناؤ جو وہ باہر سمجھا کر اندر جاوے ذرا سے اشارے



ہے اس کی بات سمجھو پھر دیکھو گے کہ چند دن میں اس مکان میں کیا کیا عجیب
کرشمے نظر آویں گے آواہن کو سرکل یا چکر بھی کہتے ہیں سرکل میں تین سے کم ہرگز
نہ بیٹھنے چاہئیں اور گیارہ سے زیادہ بیٹھنے سے اثر معمول پر بہت ہو جاویگا جس
سے خطرہ ہے کہ معمول بغیر لائق عامل کے ہرگز نہ اٹھے اور روح اگر اس کو کسی
طرح کی تکلیف دے اب اس علم کے عامل کے لئے جو چار سادہن ہم نے مقرر کئے
ہوئے ہیں لکھتے ہیں تاکہ ان کی مشق کرکے ہر کام میں اسکو روک نہ پڑے اور بے
تحاشا کام کئے جاویں آواہن میں خاصکر چاروں کی ضرورت ہوتی ہے اور سرکل
میں بیٹھنے والے ممبروں کو ضروری ہے کہ سب کے سب یہ چار سادہن حل کر لیویں
(۱) آنکھ کی مقناطیس بڑھانا اور اس کو ایک گھنٹہ تک بلا پلک گرے اکٹانا (۲)
ہاتھوں سے مقناطیس یا آورا جلد خارج کرنے کی مشق کرنا (۳) قوت ارادی کا
بڑھانا (۴) اور اسکا کسی شئے میں ڈالکر اس سے کام لینا ٭

## آنکھوں کی مقناطیس بڑھانا

ایک سالگرام کو اپنے سامنے دو فٹ کے فاصلہ پر قد آور اونچی جگہ پر رکھو اور اس پر ایک
کوئی باریک نشان یا مرکز جو قدرتی بنا ہو ہو یا ان کر اس کی طرف دیکھنا شروع
کرو جہاں تک ہو سکے آنکھ نہ جھپکاؤ جب دیکھو کہ پانی بہت آگیا ہے تو جھپکا کر
پانی نکالدو اور پھر دیکھنا شروع کرو جب ایک گھنٹہ تک بغیر پانی آئے اور
جھپکائے دیکھ سکو تمہاری سادھن پوری ہو گئی ٭

## ہاتھوں سے آورا خارج کرنیکی مشق



اونچی چوکی پر شاگرام کی مورتی کو اپنے نزدیک رکھو اور اپنے دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے پوروں کو بغیر چھوئے ادھر ادھر پھراؤ اور خیال کرو کہ تمہارے ہاتھ ہیں سے اور تمہارے موجودہ خیال کا سفید دھوئیں کی طرح نہایت باریک و سوکھم سائکل کر اس میں بھرا جا رہا ہے اور پھر آپ خیال کرو کہ شاگرام کا اور پاک خیال کا اور تمہارے بھرے ہوئے خیال کا تمہاری انگلیوں کے ذریعہ جسم میں آرہا ہے جب ایک گھنٹہ تک بغیر تھکان کے یہ کام کر سکو تو جانو کہ تمہاری دوسری سادھن پوری ہوئی ۔

## قوتِ ارادی کا بڑھانا

سردار ہری سنگھ صاحب کے وقت ایک مرتبہ آدھی رات کو چڑھائی کا حکم دیا گیا۔ کیونکہ سکھوں کے فتح کئے ہوئے اپنے علاقہ میں بغاوت پھیل گئی۔ گھوڑوں کا رسالہ سب روانہ ہوا تو اس کے ساتھ سردار صاحب کے افسر ہنگ ساد ہو سنگھ تھے کمپنی کے صوبہ داروں میں سے ایک سردار کو کوئی گورو کا کل مل گیا تھا اس نے اسکو دھنی ہو جانے کا راستہ بتایا تھا جیسے وہ ہر صبح کو سویرے اٹھکر آرام سے آسن پر بیٹھ جاتا تھا اپنے معبود (معشوق یا معمول) کے دھیان اور تصور میں ایسا محو ہوتا کہ اس کے پاس خیالی صورت استحول بنکر آجاتی اور وہ سونے چاندی کے تھالوں اور پیالوں میں کئی اقسام کے پھل پھول مٹھائیاں چندن دھوپ دیپ رکھ لیتا اور اپنے معبود کو بھوگ دیتا جوگ لگاتا اس طرح تین برس سے کرتا چلا آتا تھا اس دن ادھر دھاوے کا دن تھا اور ادھر اس کی پوجا کا وقت آگیا صبح سویر ہوئی مگر ساتھی کہاں ٹھہرتے تھے آخر گھوڑے پر ہی خیالی معبود حسب شرع کی مورتی اپنے اشٹ یا عقیدہ کی سامنے کھڑی کر لی اور تھال پیالی رنگ برنگ کی اشیاء سے سجا کر پوجا شروع کی اس وقت بسبب بے حرکت



ہونے کے گھوڑا آہستہ آہستہ چلنے لگا کیونکہ سردار آنکھیں بند کرکے دھیان میں مشغول ہو گیا تھا دو کوس پر جا کر سردار کی بابت جب ساد ہو سنگھ ہنگ نے پوچھا تو سب نے کہا کہ سردار ہر صبح کو سادھن کیا کرتا ہے شاید کہیں پیچھے رک گیا ہو ہنگ ساد ہو سنگھ نہایت غصہ میں آگیا کہ افسوس یہ بھجن کا کون سا وقت ہے۔ ملک پٹھانوں سے لٹ گیا رعیت نہایت سختی میں ہے ہمارے کئی سنگھ بھائی مارے گئے ہیں مگر صوبے دار سادھن میں لگا ہے یہ کہکر گھوڑا پیچھے دوڑایا۔ دو کوس پیچھے آیا تو دیکھا کہ سردار گھوڑے پر سوار ہے۔ اور گھوڑا مزے مزے سے آرہا ہے یہ دیکھ کر دور سے غصہ میں برا بھلا کہنا شروع کیا مگر سردار اپنے پریم میں مگن تھا اس وقت اسکو دھاوؤں سے کیا غرض تب ہنگ ساد ہو سنگھ نے نزدیک آکر زور سے ایک ہنٹر صوبہ دار سردار کو مارا ہنٹر لگتے ہی چھن چھن چھن چھن چھن چھن چھن چھن چھن چھن کی آواز آئی اور آنکھ کھل گئی سب اشیاء بغیر تصور سامنے سچ مچ پڑی ہوئی دکھلائی دینے لگیں تھالوں اور سونے چاندی کے پیالوں کا ڈھیر لگ گیا مٹھائیاں اور رنگ برنگی پھولوں کے گلدستے پڑے ہوئے دکھائی دینے لگے ہنگ ساد ہو سنگھ اس سردار کے چرنوں پر گرا اور کہا مہاتما بخشو سردار نے جب آخری سادھن کے پورا ہونیکا شبد دیکھ کر گھوڑا ساد ہو سنگھ کے حوالہ کیا اور فقیر ہو کر ملک میں پھرنے لگے۔ ہمارے اپنی طرح لوگ سوسائٹی میں دو واشنی اس مانسی پوجا کرتے ہیں اور ایک کرشمے بھی دکھلا سکتے ہیں اس ہریجن دیوتا کا انوکھا کرشمہ اس طرح ہے۔ کہ اول سچ مچ کے پیڑے اور انار کے دانے اپنے سامنے رکھ لیتا پھر جب آنکھیں بند کرکے پوجا کرتا ہے تو مانسی پوجا میں یہ خیال کرتا ہے کہ میں نے اب بھی بہت چیزیں منگوائی ہیں مگر دو چیزیں پہلے کی یہاں پڑی ہیں سب ایک ہی ہیں۔ تب کچھ انار کے دانے اور ایک دو پیڑے خیالی اٹھا کر مانسی بھوگ بہت لگاتا ہے جب کچھ دیر بعد آنکھ کھولتا ہے تو انار کے دانے اور پیڑے سچ مچ گم ہو جاتے

اونچی چوکی پر شالگرام کی مورتی کو اپنے نزدیک رکھو اور اپنے دونوں ہاتھوں
کی انگلیوں کے پوروں کو بغیر چھوئے ادھر ادھر پھراؤ اور خیال کہ تمہارے ہاتھ
میں سے اور تمہارے موجودہ خیال کا سفید دھوئیں کی طرح نہایت باریک و
سوکھم سائکل کرائس میں بھرا جا رہا ہے اور پھر اتنا خیال کرو کہ شالگرام کا اور پاک
خیال کا اور تمہارے بھرے ہوئے خیال کا تمہاری انگلیوں کے ذریعہ جسم میں
آرہا ہے جب ایک گھنٹہ تک بغیر تھکان کے یہ کام کر سکو تو جانو کہ تمہاری دوسری
سادھن پوری ہوئی ؁

## قوت ارادی کا بڑھانا

سردار ہری سنگھ صاحب کے وقت ایک موقعہ پر آدھی رات کو چڑھائی کا حکم دیا
گیا۔ کیونکہ سکھوں کے فتح کئے ہوئے اپنے علاقہ میں بغاوت پھیل گئی۔ خود ان
کا رسالہ جب روانہ ہوا تو اس کے ساتھ ایک رسالے کے افسر ہنگ سادھو سنگھ
تھے کمپنی کے صوبہ داروں میں سے ایک سردار کو کوئی گرو کامل مل گیا تھا
اس نے اسکو ودھنی پوجا کا راستہ بتایا تھا جسے وہ ہر صبح کو سویرے اٹھکر
آرام سے آسن پر بیٹھ جاتا تھا اپنے معبود (معشوق یا معمول) کے دھیان اور
تصور میں ایسا محو ہوتا کہ اس کے پاس خیالی صورت اس معمول کی آجاتی اور وہ
سونے چاندی کے تھالوں اور پیالوں میں نئی اقسام کے پھل پھول مٹھائیاں
چندن دھوپ دیپ رکھ دیتا اور اپنے معبود کو تلک دیتا بھوگ لگاتا اس طرح تین
برس سے کرتا چلا آتا تھا اس دن ادھر حملہ کا دن تھا اور ادھر اس کی پوجا
کا وقت آگیا صبح سویر ہوئی مگر ساتھی کہاں ٹھہرتے تھے آخر گھوڑے پر ہی خیالی
معمول شروع کی مورتی اپنے اشٹ یا عقیدہ کی سامنے کھڑی کر لی اور تھال پیالے
رنگ برنگ کی اشیاء سے پوجن کرنا شروع کی اس وقت سب بے حرکت



ہونے کے گھوڑا آہستہ آہستہ چلنے لگا کیونکہ سردار آنکھیں بند کرکے دھیان میں
مشغول ہو گیا تھا دو کوس پر جاکر سردار کی بابت جب سادھو سنگھ ہنگ نے
پوچھا تو سب نے کہا کہ سردار ہر صبح کو سادھن کیا کرتا ہے شاید کہیں پیچھے لگ
گیا ہو ہنگ سادھو سنگھ نہایت غصہ میں آگیا افسوس یہ سادھن کا کون سا وقت
ہے۔ ملک پٹھانوں سے لٹ گیا رعیت نہایت سختی میں ہے ہمارے کئی سنگھ بھائی
مارے گئے ہیں مگر صوبے دار سادھن میں لگا ہے یہ کہکر گھوڑا پیچھے دوڑایا۔ دو کوس
پیچھے آیا تو دیکھا کہ سردار گھوڑے پر سوار ہے اور گھوڑا مزے سے آرہا ہے
یہ دیکھکر دور سے غصہ میں برا بھلا کہنا شروع کیا مگر سردار اپنے پریم میں مگن تھا
اسوقت اسکو دھاووں سے کیا غرض تب ہنگ سادھو سنگھ نے نزدیک آکر زور
سے ایک ہنٹر صوبہ دار سردار کو مارا ہنٹر لگتے ہی چھن چھن چھن چھن چھن چھن چھن
چھن چھن چھن چھن کی آواز آئی اور آنکھ کھل گئی سب اشیاء بغیر تصویر سامنے سچ
مچ پڑی ہوئی دکھلائی دینے لگیں تھالوں اور سونے چاندی کے پیالوں کے ڈھیر
لگ گئے مٹھائیاں اور رنگ برنگی پھولوں کے گلدستے پڑے ہوئے دکھائی دینے
لگے ہنگ سادھو سنگھ اس سردار کے چرنوں پر گرا اور کہا مہاتما بخشو سردار نے یہ
آخری سادھن کے پورا ہونے کا کرشمہ دیکھ کر گھوڑا سادھو سنگھ کے حوالہ کیا اور فقیر ہوکر
ملک میں پھرنے لگے ہماری اپنی راج یوگ سوسائٹی میں دو اشخاص یہ سادھن پورا
کرتے ہیں اور ایک کرشمے بھی دکھلاتے ہیں اس پریکٹس دیوتا کا جو کرشمہ اس
طرح ہے کہ اول سچ مچ کے پیڑے اور انار کے دانے اپنے سامنے رکھ لیتا ہو
جب آنکھیں بند کرکے پوجا کرتا ہے تو ودھنی پوجا میں یہ خیال کرتا ہے کہ میں نے سب
بھی بہت چیزیں منگوالی ہیں مگر وہ چیزیں پیڑے کی بجائے بڑی ہیں سب ایک سی
ہیں۔ تب کچھ انار کے دانے اور ایک دو پیڑے خیالی اٹھا کر ودھنی ہو گئے بہت لگا کر
ہے جب کچھ دیر بعد آنکھ کھولتا ہے تو انار کے دانے اور پیڑے سچ مچ کم ہو جاتے

ہیں اگر تم اس سادھن کو اس طرح صرف مشق کے واسطے پورا کرو کہ شیر یا سانپ کی تصویر اصلی کا دھیان کرو جس دن تصور ٹھیک جم گیا۔ تم مارے خوف سے ڈر جاؤ گے اور ایک دم خوف زدہ ہو کر آنکھ کھول دو گے۔



## اور کسی شئے میں داخل ہونا

کمہار سے مٹی کا کچا گھڑا لے آؤ اور کسی باغ یا ایکانت جگہ میں کسی درخت کے ساتھ اس کو اس طرح باندھو کہ منہ اس کا نیچے رہے اور زمین سے دو گز اونچا ہو اور تم اس گھڑے سے پانچ گز کے فاصلے پر کھڑے رہو اس کی طرف ٹکٹکی جما کر اور



اس میں مرکز خاص قائم کرکے دیکھنا شروع کرو اور ہاتھ لمبے کرکے اس کی طرف رہ تک کئے رہو خیال کرو کہ تمہارا نور یا تمہاری مقناطیس اس میں بھری جاتی ہے کہ وہ تمہارے پاس آجاوے اگر محنت کامل کرو گے ایک ہفتہ میں ضرور گھڑا تمہاری آنکھوں کے سامنے صرف ایک فٹ کے فاصلے پر نظر آویگا اسوقت تم زور سے ایک تکا گھڑے کو اس غرض سے مارو کہ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر زمین پر گر پڑے چند روز میں بیشک ٹکڑے ٹکڑے ہو کر گر پڑیگا اگر اس سادھن کو پورا حال حب یا سوہنی میں اول دیکھ لو۔ پھر فوراً کامیاب ہو جاؤ گے۔ اسوقت یہ عجوبہ اور نہایت آسان مشق کرو ایک چوکی پر بازار سے پختہ مٹی کا گھڑا لے کر رکھو اور ایک بند اور سنسان مکان میں بیٹھ کر اس پر اس طرح ہاتھ رکھو کہ دائیں ہاتھ کا انگوٹھا بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر آوے اور گھڑے پر بہت زور نہ پڑے تب یہ



خیال کرنا شروع کرو کہ تمہارا نور ہاتھوں سے نکل کر گھڑے میں جمع ہو رہا ہے اور اس کو دائیں سے بائیں طرف بڑے زور سے پھرا رہا ہے آنکھیں بند کر دو اگر مکان سے کوئی آواز آتی ہے تو روئی کان میں دیکر سننے کا راستہ بند کر دو تمہارے مصمم پھیرنے کا ارادہ ہوتے ہی گھڑا چلے آہستہ آہستہ اور پھر نہایت زور سے پھریگا پھر یہ خیال کرو کہ میرا نور اسکو الٹا یعنی بائیں سے دائیں پھیرے

کرتے ہیں کہ آج ہم نے فلاں وقت شریر چھوڑنا ہے اور بیشک ٹھیک وقت مقررہ
پر شریر تیاگتے ہیں گو دو سال ایک برس یا چھ ماہ پہلے ہی پتہ لگا دینا کہ فلاں
وقت اور فلاں دن میں مر جاؤں گا عجیب و غریب اور کچھ ابھیاس اور مہاتما جی
کا کام ہے پشاور کے ضلع بمقام ہوتی میں ایک سادھو گرم سنگھ جی رہتے ہیں
پہلے آپ پلٹن میں نوکر تھے مگر ست سنگ اور گورو کامل پانے کے سبب نوکری
چھوڑ کر فقیر ہو گئے شہر کے باہر ایک گپھا میں رہ کر بھجن اور یوگ ابھیاس کرنا شروع کیا
آخر جنگل میں منگل کر دیا سدا برت جاری ہو گئے سینکڑوں سکھ اور سیوک بنے مرید
بن گئے مکان عالی شان تعمیر ہو گئے ابھیاس میں خلل دیکھ کر مہاتما جی نے ایک دوسرے
جنگل میں گپھا تلاش کر لی اور ابھیاس کرنا شروع کیا اور اپنے ایک لائق چیلے کو تمام
بھنڈارہ وغیرہ کے کام پر مقرر کر دیا۔ اس مہاتما نے مشہور کیا تھا کہ میں فلاں دن
اور فلاں وقت شریر چھوڑ دونگا۔ پس سینکڑوں کی آنکھیں اس عجیب کرشمہ کو دیکھ
نے کیلئے اودھر پھر گئیں علاقہ بھر میں اسی بات کا چرچا ہونے لگا عورتیں گیت بنا
بنا کر گانے لگیں اور مہاتما جی کے اس معجزہ آخری پر آفرین آفرین کرنے لگیں تھوڑے
عرصہ میں پہلے سے ہزار گنا زیادہ مکان کی آبادی ہو گئی ہر روز نئے بھنڈاروں کے
آنے اور جانے سے میلہ لگ گیا افسوس کہ جب چند دن باقی رہ گئے تو خلقت کا ہجوم
بے شمار ہو گیا تھا تو اس وقت مہاتما جی نے فرمایا کہ ابھی ہماری زندگی بہت ہے اور
ہمیں عرصہ تک جینا ہو گا لوگ متعجب ہوئے۔ ناظرین یہ غلطی صرف اس لئے
ہوئی کہ کمال گیان یا موت کی خبر دینے کے لئے کوئی خاص سادھن مہاتما جی نے
نہ کیا تھا جو کچھ کہا دل کے صاف ہونے کے سبب جو کچھ آئینہ دل میں دیکھا
کہہ دیا اور وہ علمی صوفیوں کے بغیر یوگیوں کو اشارہ کنارہ ہی ہوتا ہے علم تصوف
اور ابھیاس خاص کے کرنے میں صرف اتنا فرق ہے کہ علم تصوف کا عامل پاک دل
اور سچا خدا پرست ہوتا ہے اور ابھیاس خاص یا سدھی میں ایسا ہونے کے



بغیر بھی کام چل سکتا ہے جب یا موہنی اور اچاٹن وغیرہ وغیرہ کے عامل خراب
اور بد خیال کے عموماً ہوتے ہیں مگر سب سے ضروری اور ابھیاس کے گھر کا گر بھی
ظاہر کر دیتے ہیں کہ ابھیاس خاص والے کوئی اعلیٰ ترقی نہیں کر سکتے بلکہ دن بدن
اپنی طاقت کو کھو جاتے ہیں اور خزانہ کم ہو جاتا ہے کیونکہ وہ اپنی طاقت لامحدود
ہرگز یقینی طور پر مان نہیں سکتے اور ہر صوفی یا علم تصوف کے عامل اپنی طاقت
لامحدود مان کر اگلا نکلا ہوا پانی خرچ کر ڈالتے ہیں اور پانی انکی کوشش کے بغیر نکلتا
آتا ہے اگر تم صوفی کامل بننا نہیں چاہتے یا بننے کی طاقت نہیں رکھتے تو کیا ہوا
بیشک ابھیاس خاص کئے جاؤ آہستہ آہستہ سب کچھ ہو جائیگا اب چھایا پرش یا
ہمزاد کا قاعدہ درج کیا جاتا ہے کہ جس کے ابھیاس کرنے سے ہم نے اشتہار دیا
ہوا ہے کہ ہم اپنے موت کے وقت کو بہت عرصہ پہلے بیان کر دینگے ٭
بوقت رات کے نو بجے ایک ایسے مکان میں جس میں کوئی دوسری شئے نہ رکھی
ہو اور جس کے پاس کسی قسم کا شور و غل نہ ہو تم اس کے اندر جاؤ اور دروازہ باہر
کا بند کر دو تاکہ بالکل اکیلے ہو اب کپڑے سب اتار ڈالو۔ یہاں تک کہ بالکل
الف ننگے ہو جاؤ۔ جنوب کی طرف منہ اور شمال کی طرف پشت کرو اور دیوار
سے اتنے فاصلے پر کھڑے رہو کہ چراغ پشت کے پیچھے رکھنے سے تمہارا پورا
سایہ دیوار پر پڑے۔ اور پشت پیچھے چراغ کو بھی ٹھیک موقعہ پر جما کر رکھو۔
اگر مکان کشادہ ہو تو دیوار پر سایہ ڈالنے کی ضرورت نہیں۔ زمین پر اپنا
پورا سایہ ڈالو ٭

دیکھو تصویر صفحہ ۲۳



عامل ٹکٹکی باندھکر اپنے سایہ کی طرف دیکھنا شروع کرے یہاں تک کہ ٹکٹکی کے مرکز کشش کی جگہ سورج کی تیز روشنی کیطرح چمکنے لگے برابر ایک گھنٹہ تک دیکھنے کے بعد سائے سے نظر ذرا دائیں یا بائیں کر دیوے اس طرح لایق عامل کو تین دن کے اندر ہی اندرویراٹ کا درشن ہو جاویگا اول ہی اول کمزور دل عامل ضرور سروپ کے تیز چمکار سے ڈرنے لگتے ہیں اور اس نئے عجیب کرشمہ کو دیکھکر گھبراتے ہیں مگر واضح ہو کہ دیوتے کبھی کسی کو تکلیف و رنج نہیں دیا کرتے بوقت عمل جس منتر کا جپ کرنا ہے نیچے لکھتے ہیں چاہیے کہ ایک مالا عامل بوقت عمل ایک گھنٹہ تک ضرور کرے ایک ماہ کے بعد جب پورا اور استھول یعنی مجسم شکل کا درشن ہونے لگے تو اس وقت مالا ہاتھ میں لینے کی کوئی ضرورت نہیں صرف اس منتر کا



دھیان کرنا ہوگا یعنے یہ منتر جو ویراٹ کے آواہن یا بلانے کا ہے اس کے ارتھوں کا خیال کرتے ہوئے ٹکٹکی باندھنا ہوگا ؂

منتر۔ اوم ہر ینگ پرم برھمن نمہ

اس منتر میں ہرینگ مول یا اصل ہے باقی سب ادب اور صرف تشریح ہے ہرینگ کہتے وقت ضرور دھیان کرنا ہوگا۔ نقالوں کپوڑے بازوں نے جو کچھ لوگوں کو تعلیم دی تصلیم یا نیوائے کبھی ترقی نہ کر سکینگے اگر کچھ کیا تو دکھلا دیں کہ اب تک خود کیا کیا اور شاگردوں کو کیا بخشا۔

جس طرح ہم لکھتے ہیں کرنا شروع کرو جہاں ذرا اٹکاؤ معلوم ہونے لگے تمہاری ترقی کا ہمیشہ ذمہ وار مصنف کتاب موجود ہے جو سب کچھ سکھانے کو تیار ہے اس سے بذریعہ جوابی خط عقدہ حل کر لیا کرو۔

ایک ماہ تک شبیہ دیوتا کی شکل تمہارے سامنے نہ آویگی۔ ہاں ایک ماہ بعد ہو بہو دیوتا کی شکل نظر آوے گی جس کا جسم سورج کی طرح چمکارے کئی تنا عمدہ چمکنے والا مگر شانتی بخش ہوگا۔ مختلف وقت مختلف رنگ بدلیگا مختلف اشارے کنائے کرے گا مختلف وقت کئی اعضا کٹے ہوئے نظر آویگا جس دن ہمزاد کے دھڑ پر سر نہ ہو یعنی سر کٹا ہوا نظر آوے جان لو کہ برابر چھ ماہ بعد تم مر جاؤ گے ؂

ایک ہفتہ تک صرف مکان کے اندر ہی ادھر ادھر دیکھ لیا کرو بعد ازاں جلدی جلدی باہر آکر آکاس مٹنا کی طرف دیکھنا ہوگا پھر ایک ماہ بعد صرف مکان کے اندر ہی ہمزاد کا دیکھنا ہوگا یہ کمال گیان موت کی خبر دینے کی سادھن صرف چھ ماہ کی ہے اگر ایک سال تک کرو گے سب مشکلیں آسان ہوں گی وہ برس کرو گے جو چیز منگوانا چاہو گے چشم زدن میں اشیا حاضر ہوں گی اور عجیب عجیب طاقتیں تم میں سے پرگٹ ہوں گی تینوں زمانوں کا احوال تمکو معلوم ہوگا اگر تین برس تک

کروگے برہم روپ ہو جاؤ گے یعنے نجات پاؤ گے۔ باقی حال حصہ دوم میں دیکھو۔

شیوجی مہاراج جو اس کے پروفیسر ہیں کہتے ہیں۔

شیو کہے سن پاربتی چھایا پُرش کی بات
تین برس کے ابھیاس سے برہم روپ ہو جات

## عمل ہمزاد کا نیا طریقہ

ایک بڑا شیشہ یعنے آئینہ سامنے رکھو۔ اور اسکی طرف دیکھو اور عکس کے گلے کو مرکز مان کر ٹکٹکی جما کے رکھو اور جب آدھ گھنٹہ گذر جایا کرے فوراً نظر اٹھا کر یکدم آسمان صاف کی طرف دیکھا کرو۔ وہاں ویراٹ نظر آوینگے اور چند ہفتہ میں آپکی شکل کا دوسرا آدمی آپکے سامنے دست بستہ کھڑا ہوگا۔ اور صرف اشارہ کا منتظر ہوگا۔ جو چاہو کرالو۔ آہا کیا صرف ایک عمل کرکے حل کرنے سے کیا کیا عجائبات دیکھو گے اور چشم زدن میں ہر مشکل حل کر سکتے ہو۔ موکل موجود ہے۔

## چور کا پکڑنا

یہ بیشک عجیب بات مگر نہایت آسان اور بہت جلد ہو جانیوالی ہے تم رات کو کسی تنہائی میں اپنا بستر بچھاؤ رات کے وقت جب سب سو جاویں تو تم قلب کو یکسو کرکے بیٹھو جب نیند بہت آنے لگے اور آنکھ خود بخود ملنے لگے تو اونچی آواز سے اپنے آپ کو بلا کر کہو کہ فلاں وقت جاگنا ہوگا یہ آواز تمہارے کان سے گذر کر تمہارے دماغ میں اپنا چن یا نشان بنائے گی اور دماغی و دلی آواز کو اسی خیال سے پُر کر دے گی کہ فلاں وقت جاگنا ہے چند دن میں ضرور تم کامیاب ہو جاؤ گے اگر وقت ۲ بجے پر ۵ منٹ اور ۵ سکینڈ کا کہوگے۔ عین اسی وقت آنکھ کھلے گی جب



یہ مشق ٹھیک اور بالکل درست معلوم ہونے لگے تو تم یہ خیال کرکے سویا کرو کہ میرے گھر کو فلاں آدمی جس وقت جاگے میں اس سے دس منٹ پہلے یا بعد جاگوں بس چند دن میں یہ بھی سادھن پوری کرو گے پھر اس خیال میں سو جایا کرو کہ میرے گھر سے جس وقت کوئی کروٹ بدلے مجھے جاگ مل جاوے یہ بھی جلد ہو جاویگا اب جس رات کو خطرہ ہو یا ہر رات کو اس خیال میں یکسو قلب ہو کر سویا کرو کہ جب کوئی شخص ہمیں نقصان پہنچانے کیلئے یا ہماری چوری کرنے کیلئے گھر میں گھسے یا گھر کے پاس آوے ہم بیدار ہو جاویں یقین جانوں فوراً ایک منٹ جاگ جاؤ گے اور آنکھ کھلتے ہی چور پر نگاہ پڑے گی ہم نے لکھ دیا عمل کرنا آپ نے ہے ہماری کتابوں سے جس عمل کو کرو گے اس کے نہ پورا ہونے کے ذمہ وار ہم ہیں محنت تمہاری اور سکھانا ہمارا ذمہ۔

## نرک وسورگ کا درشن

کیا تم چاہتے ہو کہ اپنی آنکھوں سے بہشت اور دوزخ کو ابھی دیکھ سکو اگر شوق ہے اور محنت کرنیکے ارادہ ہے سو تیار ہو جاؤ اور آج ہی سے مشق شروع کرو ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ دریائے جہلم کے کنارے ایک گھاٹ پر چند لڑکے بیٹھکر پرانایام کر رہے تھے کہ اتنے میں ایک سادھو صاحب اجنبی آوارد ہوئے لڑکوں نے بعد اپنا کام کرنے کے پرنام کیا سادھو جی نے پوچھا کہ کیا کرتے ہو لڑکے کہنے لگے مہاراج پرانایام کرتے ہیں تب مہاتما نے کہا کہ ایک لڑکا میرے سامنے بیٹھکر پرانایام کرے جب لڑکا کرنے لگا اور دم اوپر چڑھایا تو سادھو صاحب نے سر کو ہاتھ لگایا اور اٹھا کر دریا میں پھینک دیا۔ اور کچھ شبہ مت کرنا کہ وہ لڑکا نہیں بچا بارہ دس منٹ تک پانی کی تہ میں پڑا رہا پھر مہاتما نے اس کو نکال لیا اور آواز دیکر کہا اٹھو لڑکا بیدار ہوا اور بڑا افسوس کرنے لگا کہ آپ نے مجھے کیوں جگایا میں اچھے

نزیوں کی سیر کرتا رہا تھا پھر بڑے بڑے بزرگوں سے ملا ہوا و یا کرتے اور پوچھتا تے تھے میرے خیال میں دو برس کا عرصہ اس نظارہ کو دیکھتے دیکھتے گذر گیا کیونکہ بساکھی سوجی دیوالی اور موسموں کی تبدیلیاں میں نے دو دفعہ دیکھیں اور رات کو سویا جاگا اور سورگ کے دیکھنے میں بھی دو برس خرچ ہوئے یہ بھید ذرا تھوڑا وقت دس منٹ کا چار سال کیونکر بنگیا اگلے حصوں میں پڑھو گے بال درشن کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک نہایت گہرے تالاب کے کنارے سے چند لڑکوں کو لے جاؤ اور اُن کے کانوں میں روئی دیدو ان کو عین کنارے پر لے آؤ جب کان تجویز یا فرنٹ سورگ اور خدا کا دیدار چاہیں ان کے مغز اور کان کے نزدیک پاس ہو اور لڑکے کو کہو کہ جس چیز کو دیکھنا ہے اس کا دھیان پختہ کر اسی خیال میں تم اسکو دھکا دیکر گرا دو اور وہ بغیر کسی حرکت کے پانی میں بیٹھ جاوے اور اپنا خیال رکھے پس فوراً بعینہ وہی تماشہ و نظارہ ہو بہو دیکھیگا۔ ہم ہمیشہ لوگوں کو دکھلاتے رہتے ہیں ۔

# خواب دینا

بسوامتر رشی نے ہزار بدل برس تپ کیا اور اجودھیا شہر کے ایک باغیچہ میں جاکر رات کو راجہ ہری چند ست بادی کو سپنا دیا کہ میں نے اپنا سب کچھ ایک بوڑھے برہمن کو دیدیا اور اس وقت بسوامتر باغ میں برہمن کی شکل بنائے ہوئے تھا دو روز نزدیک کے ہمارے پیارے دوستوں و شاگردوں تمہیں ہزاروں برس تک ابھیاس کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ابھیاس خاص کے ذریعہ یہ کام تم چند روز میں کر سکو گے اگر مستقل مزاج ہو تو ہم سب کنجیاں بھی آپکے حوالے کر دیں گے۔

جسکو خواب دینا ہے اگر اسکی فوٹو کی تصویر ملجاوے تو بہت خوب کیونکہ تصویر ملنے سے کامیابی جلد ہوتی ہے اور اس شخص کو دیکھکر بعد تصور جمانے میں کامیابی د



وہم پر ہو جاتی ہے کیونکہ صوفیوں کے بغیر باقی عامل ناواقفوں سے پوری طرح تصور نہیں جم سکتا تیسری حالت میں لائق مسمریزر کے سوا پوری کامیابی ہونی ہی مشکل ہے یعنی صرف مطلوب کے نام پر اور اکاس میں چاروں طرف یا اس کے گھر کے طرف پھینکنا ہاں اگر مطلوب کا مستعملہ کپڑا یا سر کے بال ملجاویں تو اچھی طرح مطلب حاصل ہو سکتا ہے اپنا کام آپ خود تو کر ہی سکتے ہیں ہاں اگر کسی استاد کامل کے سپرد یہ کام کروگے تو وہ بھی تمہارا کام پورا کردینگے کئی خطوط چلے اشتہار نکلے اخبارات میں مضامین حب یا موہنی یعنے تسخیر کی بابت شایع ہوئے ساتھ ہی کیمیا پر حملہ ہوئے اس کے جواب میں خریدار ناواقفوں کی طرف سے جواب شایع ہوئے۔ بلکہ خاص پیسہ اخبار لاہور میں شایع ہوتے رہے کہ عمل تسخیر و کیمیا دنیا میں نایاب اسکا متلاشی وہمی اور دیوانہ ہے ہم اس چھوٹی عقل پر ہنستے تھے اس کے بعد کسی نے چھپوایا بھی کہ یہ دونوں چیزیں نایاب نہیں کمیاب ہیں ہزاروں آپکے کرنیوالے موجود ہیں سب کے واسطے نہیں جس نے شوق سے پہلے عمل تسخیر چاہا ہے میں مفتی اسکو سکھاؤنگا آپ پر ہمارے مہربان دوست جناب بخشی محبوب عالم صاحب ایڈیٹر پیسہ اخبار لاہور نے خواہش ظاہر کی کہ عامل صاحب ہم کو بھی دکھلادیں اور جولائی سنہ ۱۹۱۰ء کے پہلے نمبر میں عامل صاحب سے التجا کی ہو تو عامل تسخیر کا نام بھی نہ جانتا ہوا اور یونہی مشہوری کے لئے چھپوایا ہو کہ اس طرح پردہ بھی فاش نہ ہوگا اور مشہوری بھی ہوگی ہمارے سامنے دنیا کا آئینہ موجود ہے جس میں ہم سب کچھ دیکھ سکتے ہیں خواہ کوئی کتنے کپوڑے مارے ہم کو معلوم ہو رہے ہیں۔ اخباروں کے خریدار بیچارے بے یقین تو خود ہی ہوگئے کیونکہ دوسرے تیسرے ماہ کوئی نہ کوئی کپوڑے باز اشتہار چھپوا دیتا ہے کہ میں حب یا موہنی کا عمل جانتا ہوں اور عمدہ تعویذ رکھتا ہوں عجوبہ اشیاء میرے پاس ہیں وغیرہ وغیرہ لوگ انکو روپیہ بھیج بھیج کر اور ان کو بے اثر بالیقین کو کھو بیٹھتے ہیں ہم

نے حصہ دوم میں جو آسان اور ازمودہ قاعدہ موہنی کا لکھا ہے اُس کو غور سے پڑھو۔ اور آزماؤ۔

تم مطلوب کا تصور جما کر اور اُسکے گھر کی طرف منہ کرکے اُسکو پکڑو وشنی پیچھے سے گھر اور ابرو سے نیچے آنکھیں بند کرکے اُسکو جلدی جلدی دیکھو اور یہ عمل دو وقت کرو تین بجے صبح یا نو بجے رات کے عمل کرنے کا اچھا وقت ہے آنکھیں بند کرکے یہی خیال کرو جہاں وہ سویا ہے تم اُس کے پاس کھڑے ہو اور اُس کی آنکھوں اور دماغ کے رستہ بذریعہ پاسوں کے اپنی خواب کے خیال کی بھری ہوئی مقناطیس داخل کررہے ہو اگر ایک رات میں دو دفعہ کروگے تو امید کہ پہلی ہی رات کو ضرور اسکو تمہارا سپنا آویگا خواہ ایک دو راتوں کا خواب اسکو یاد نہ رہے مگر تیسرے چوتھے دن کا خواب تمام دن اُسکو یاد رہیگا اور تمہارے مطلب کا رہنما ہوگا۔ ترقی کرتے جاؤ واقعات عجیبہ دیکھوگے +

## بیمہ کمپنی ہندوستان

اگر تم پہلے وہراٹ یا ہمزاد کا عمل چھ ماہ محنت کرکے پورا کروگے تو پھر اس ہماری تحریر کو پڑھنے سے پورا لطف اٹھاؤگے۔ جس طرح ہمزاد کا عمل پورا کرکے ہم نے بذریعہ اشتہاروں اور اخباروں کے یہ مشتہر کیا تھا کہ میں نے جس دن مرنا ہوگا ہوا چھ ماہ پیشتر ملک بھر میں خبر کردونگا کہ فلاں تاریخ اور فلاں دن کو میں مرجاؤنگا اس طرح تم بھی موت کا احوال معلوم کرنیکے علاوہ اپنی علیحدہ بیمہ کمپنی بنا سکتے ہو دنیا بھر کے جن جن لوگوں کی فوٹو کی تصویریں تمہارے پاس موجود ہونگی تم ان سب کا احوال موت وہ دکھ سکھ کا کہہ سکوگے قاعدہ یوں ہے کہ جائے مخصوص میں تم ہمزاد کے قواعد کے مطابق آسن جما کر اس پر بیٹھو اور سامنے نظر کے وہ فوٹو کی تصویر رکھو وہراٹ کی طرح اس کے گلہ کے کنٹھہ کی جگہ پر نظر جماؤ جب ایک گھنٹہ



تک دیکھو گے جو ویسی ہی حالت کہ وہراٹ میں ہوا کرتی ہے ہوجاوے تو یک لخت نظر اٹھا کر اس فوٹو کی تصویر کے ہمزاد کو جو تصور اس کا سر پر ہوتا ہے دیکھو وہ بتلا دیوے گا حصہ دوم میں مفصل حالات بحوالہ مسمریزم سوم ہے مگر اس قسم کی ایک تجربے والی کہنی اب بھی موجود ہے +

## بھوت ودیا

دنیا کا عجب حال ہے پرانے خیال کے لوگ مسمریزم کو جو بذاری کہتے ہیں نئے خیال والے بھوت ودیا۔ مسان۔ منتر جنتر کہتی وغیرہ کو وہم خیال کرتے ہیں مسمریزم متعلق جاہلوں کا فرقہ وہ ہے جو دونوں کو نہیں مانتا ہے اور انہیں سب شک کرتے ہیں جاہل پارٹی پتعصب والی ہیں علاوہ کچھ نہیں پرانے خیال والے جو ہیں وہ تعصب کے بھرے ہوئے ہیں وہ کہتے ہیں کہ یہ نیا نہیں یہ قدیمی علم نہیں ہے کا لکھا ہوا ہے پرانے گرنتھوں میں اسکا ذکر نہیں حالانکہ بہتر یوں ہوا کے موجود ہیں کہ ان کی ہی قدیمی کتب سے مسمریزم قدیمی علم ظاہر ہوتا ہے اور یورپ اس طرح اپنے مذہب کا کھنڈن کرتے ہیں اپنی پاک کتب پانے کی قدامت کم کرتے ہیں کیونکہ کسی ایک علم کا انکی کتاب میں نہ ہونا انکی خدا کی محدود تعلیم کو ظاہر کرتا ہے یعنی خدا اس علم کو نہ جانتا تھا اب کے نوجوانوں نے انکا اچھا ذکر کئی دفعہ ایک فقیری سنیاسی کے ساتھ اسی بات پر مباحثہ ہوا پہلے پہل خوب بحث کیا۔ مگر آخر کو قبول کیا مسمریزم سچا اور قدیمی علم ہے تیسری پارٹی جو نئے خیال کی ہے وہ بھوت ودیا مسان منتر جنتر کہنی کو اس لئے نہیں مانتے کہ کامل انکو دکھائی نہیں پڑتا بعض اشیا کو پرانے خیال والے اب بھی چھپا کرتے ہیں جس سے اُن اشیا یا عملیات کی عزت کم ہوتی جاتی ہے اور کئی ایک دھوکہ باز لوگ پرانے ہی عملیات کی نقلیں کرکے اور صاف دھوکہ دیکر چلے جاتے ہیں جس سے

اصلی عاملوں اور عملیات کا بدنام ہونا لازمی امر ہے پس نئے خیال کے لوگ بھی سچے ہوتے۔ پنڈت رامدس صاحب بھوت ودیا کے عامل مشہور ہیں اور وہ شمالی ہندوستان میں مقام ایبٹ آباد میں رہتے ہیں جن صاحب کو اعلیٰ ترقی اس کام میں کرنے کا شوق ہے وہ ہم سے یا پنڈت رامداس صاحب سے خط وکتابت کرکے پورا طریقہ بتلاوینگے پنڈت رامداس صاحب نے ایک دفعہ ایک عورت کی چڑیل نکالی چڑیل نے آواز دی کہ پنڈت صاحب میں یہاں سے نکلکر آپ کی خدمت میں رہنا چاہتی ہوں پنڈت صاحب نے منظور کیا تب چڑیل نکلکر پاس آگئی تمام خلقت گواہ ہے کہ پنڈت صاحب نے اُس چڑیل کے ذریعہ کیا کیا کرشمے لوگوں کو دکھلائے جس مرد یا عورت کو اپنے مکان پر بلوانا چاہا چڑیل کو کہا وہ اشارہ کے کرتے ہی جا کر اُس میں پردیش کر گئی یعنی چمٹ گئی دوسرا حصہ خزانہ کرامات دیکھیں یا مصنف سے احوال معلوم کرلیویں جو جوابی خط آنے پر ہر بات کا جواب با معنے اور پرمطلب تمہارے مدعا کے مطابق دیگا ؎

## آگ سے گذرنا

جہاں جاتے پری زادوں کے پر جلتے ہیں دہشت سے
تعجب کہ اسی آتش سے آدم زاد گذرے ہے

میرے پیارے علم سحر ہزم کے شوقینوں! تم کیا سمجھے ہو۔ کیا آگ سے گذرنا ممکن نہیں ہے خیر تم سحر ازم کامل نہیں ہو کہ خود بخود سمجھ سکو۔ آؤ ہم دکھلاویں دنیا کے کئی حصوں میں کئی قومیں ہیں جو مذہبی پیرایہ میں آگ پر کبھی کبھی چلتے ہیں تین سال کا عرصہ ہوا ہوگا کہ شہر بنارس میں دکھن کے دو پنڈت صاحبان آئے وہ ہر روز صبح کو ہوم کرتے تھے اور جب ہزاروں کی تعداد تماشبینی کیواسطے ہوجاتی تھی تو وہ ننگے آگ کے کوئلوں پر چلتے تھے اُن کے دیکھنے کیواسطے ہندوستان



کے ہر حصہ کے آدمی گئے تھے اور وقت مقررہ پر تمام عہدہ داران سرکاری جمع ہوتے تھے بیگموں اور فیشنوں پر چڑھکر شہر کے لال بابو اور تمام رؤسا موجود ہوتے تھے ڈپٹی کمشنر اور یورپین ڈاکٹر اصلیت کو پرکھنے کے لئے تشریف لاتے تھے۔ جب پنڈت صاحبان چل چکتے تو ڈاکٹر صاحب آگے پاؤں کو ہاتھ لگاتے کہ گرم ہیں یا سرد اور دیکھتے جل گئے ہیں یا نہیں بغیر صوفیوں سحر ایزروں اور کامل یوگیوں کے جتنے لوگ تھے منہ میں انگلیاں ڈالتے تھے کہ یہ کیا عقیدہ عجیب بات ہے جو جل نہیں ہوسکتا۔ سب کے سب کہتے تھے کہ آگ اولیاؤں۔ ولیوں پیغمبروں کو تغیر نہیں رہ سکتی خواہ کچھ ہی کرو جو اس کا گن ہے ہمیشہ اُس میں موجود رہیگا اس آگ سے سانپ کوسوں بھاگتی ہیں۔ جن بھوت۔ ڈاکنی۔ شاکنی چڑیل۔ بلا۔ ہجش دیو اس کے نزدیک تک نہیں آتے جنگل میں رہنے والے مہا تمارات کو اس کو جلا دیتے ہیں کہ ریچھ شیر چیتا بھیڑیا وغیرہ دور بھاگ جاویں ؎

## جادو کی انگوٹھی

بازار سے بجلی کا مصالحہ لیکر بازار سے خوبصورت انگوٹھیاں خرید کر ان میں بھرا جاتا ہے یہ انگوٹھی حاضرات کا کام دیتی ہے جس کسی نے اپنے مرے ہوئے بزرگوں کی زیارت کرنی ہو اس میں دیکھنے سے درشن ہوجاتا ہے اگر زیادہ مشق کیجاوے تو ہر مرض کا علاج اس سے ہوسکتا ہے بزرگوں کے درشن ہوسکتے ہیں پیغمبروں اوتاروں راجہ اندر رامچندر جی ہنومان جی حضرت سلیمان بمعہ پریوں کے وغیرہ وغیرہ نظر آتے ہیں دوزخ اور بہشت میں تمہارے اپنے شہر کے باشندے پڑے ہوئے نظر آوینگے مصالحہ تیار کرکے خواہ اپنے استعمال میں لاؤ یا فروخت کرو آپکی مرضی پر منحصر ہے یہ بتلا دینا کہ میرا فلاں دوست یا عزیز کلکتہ یا لاہور میں کس وقت کیا کر رہا ہے اسکے آگے کوئی مشکل نہیں خواہ تار دیکر دریافت بھی کرلینا اُسکا

ہے اوتاروں، رشیوں، نبیوں، اولیا، شہیدوں، اور دیوی، دیوتاؤں کی بھی جواب لے سکتے ہیں ؎

مصالحہ تیسرے حصہ میں لکھا ہوا ہے۔

## دائرہ بھرنا

سرسوں کے تیل میں کاجل یا سیاہی خالص کو خوب کھرل کرو۔ یہاں تک کہ ایک ذات ہو پھر کانسی کے ایک کٹورے میں اندر درمیان میں اُس سیاہی سے ایک روپے کے برابر نشان قایم کرو پھر اُس کٹورے میں پانی نہایت صاف وشفاف بھردو اور ایک علیحدہ مکان میں جہاں سوائے عامل معمول اور سوال پوچھنے والے کے اور کوئی نہ ہو چل بیٹھو سایل نے جو جو سوال پوچھنے ہوں تم پہلے سب کو کاغذ پر لکھ لو کیونکہ اس وقت سایل کا بولنا بند ہے پھر تم اپنے معمول یا کسی نئے لڑکے لڑکی یا عورت کو کٹورہ کی طرف ٹکٹکی باندھکر دیکھنے کا حکم دو اور اُس کو کہو کہ سیاہی میں مرکز قایم کرکے دیکھنا شروع کرے آپ اُس کی بائیں آنکھ کے ذریعہ مقناطیس بھرنی شروع کرو اور خواہش کرو کہ حالت روشنضمیری یا چیتن سمادھی میں ہو جاوے اور ہمارے سوالوں کا ٹھیک ٹھیک جواب دیوے تم معمول کو کہو کہ پہلے پہل تم کو ایک میدان نظر آیا ہے اور بڑ کے درخت کے نیچے جن کھڑا ہوگا جو سوال تم اس سے پوچھوگے۔ وہ صحیح جواب زبان سے اشاروں سے اور لکھکر دیگا جب معمول کہے کہ میدان نظر آیا ہے اور بڑ کے درخت کے نیچے جن کھڑا ہے تو تم کہو کہ فلاں شے جو سایل کی گم ہو گئی ہے کس طرف گئی ہے وغیرہ وغیرہ سوال ہمیشہ ذرا ذرا اور مفرد کرو کیونکہ اس طرح جواب نہایت ٹھیک ملتا ہے ہم خزانہ کرامات کے سب حصوں میں جب عجیب عجیب خفیہ باتیں درج کرینگے اور ایسی باتیں بھی درج کرنے سے پہلوتہی نہ کرینگے جن کے ذریعہ ہم نے خود سینکڑوں روپیہ کمایا اور مشہور مصنفوں نے بتقص اور اپنے فائدہ کے لئے چھپایا تو اُسکی کنجی بھی آپ کے حوالے کرتے ہیں



سنبھال لو نیچے کی ٹیڑھی سطریں میں دیکھو؛

[illegible]

## اسم اعظم

ہر شے یا جگہ میں دو طریق سے اثر پیدا ہو جاتا ہے اور ایک تیسری حالت ہے جس میں قدرتی اثر بھرا ہوا ہوتا ہے ایک چھوٹے سے گاؤں سے چند پھول بیچنے والی مالنیں ایک نزدیک کے شہر میں ہر روز پھول بیچنے کو آیا کرتی تھیں ایک دن ایک مالن جوان سے ذرا پہلے شہر میں آنکلتی ہو جو کسی صبح سویرے کے تیومار کے پھول بیچکر روانہ گاؤں کو ہوئی رستہ میں ایک چشمہ کے کنارے پر پانی پینے کی خاطر بیٹھ گئی اپنے پھولوں کی کھاری ایک درخت کے ساتھ الٹی کرکے اس لئے زور سے ماری کہ رہے سہے پھول گر پڑیں اور کھاری صاف ہو جاوے بہت سے پھول کھاری میں پھنس رہے تھے درخت کی جڑ میں ایک مٹی کے ٹیلے پر گر پڑے۔ اتنے میں باقی کی سب مالنیں آپہنچیں دل میں حیران ہوئیں کہ کیا سبب ہے کہ یہ آج سویرے ہی پھول بیچکر آگئی۔ ہم ہر روز نہایت کوشش سے اپنے پھول فروخت کرکے رات کے وقت گھر واپس آیا کرتی ہیں ضرور اس کے پاس کوئی تعویذ ہوگا اسی خیال میں سب کی نگاہ درخت کی جڑ میں پڑی سب کی سب ایک دوسری کی طرف دیکھنے لگیں اور خیال کیا کہ درخت کی جڑ میں ضرور کوئی پرانی زیارت ہے اس نے اس پر پھول چڑھائے یہ مالن ضرور منت مان گئی ہوگی کہ اگر میرے پھول جلدی فروخت ہونگے تو میں اگلے یہاں پھول چڑھا دونگی آؤ ہم بھی منت مانیں یہ صلاح کرکے سب نے

اب فلاسفی رام نام کی سنئے دنیا میں شور مچ رہا ہے کہ جتنے اسم اعظم اللہ ہو۔ آرم رام سوہم وغیرہ ہیں سب کے چند مدت کے جپنے سے قوت ارادی ہزار گنا بڑھ جائے گی۔ گورو۔ استاد۔ رشی منی۔ یوگی۔ اوتار۔ صوفی۔ تپسوئی بھگت۔ جیون مکت۔ جادوگر اور سمرایزر کہلاؤ گے مگر اب رام کی فلاسفی اور بزرگی تم کو سناتے ہیں ؛

رام کے برابر انسان کو امر کرنیوالا اور من کو مار کر مکتی دینے والا دوسرا اسم اعظم آرم ہے اس اوپر کی عبارت میں جو پُر معنے ہے چار الفاظ آئے ہیں جو علم تصوف سے ہمیشہ تعلق خاص رکھتے ہیں یہ سب رام سے پیدا ہوئے ہیں رام۔ ر۔ ا۔ م

ا۔م۔ر ؛ امر ؛ م۔ا۔ر ؛ مار ؛ ا۔ر۔م ؛ ارم ؛

خیر جب لکھا ختم ہو تو گندم کے آٹے میں ہر ایک خانہ قینچی سے کاٹ کر لپیٹا جاوے جس کو گولی بنانا کہتے ہیں اور پھر مچھلیوں کو ڈالے مگر ہر وقت خیال مذکورہ کرتا جاوے اور ایسی جگہ میں ڈالے جہاں مچھلیاں سب کھا جاویں غرضیکہ لکھنا گولی بنانا اور جل میں ڈالنا کل چالیس دن کا کام ہے۔

## سرودھ

| نمبر شمار | نام عنصر | رنگ | مزہ | شکل | خاصیت | چال | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اکاس یا خلا | سیاہ | کڑوا | کان | سرد | ایک انگل | ۱ |
| ۲ | دیو یا ہوا | سبزہ | ترش | گول | متحرک | آٹھ انگل | ۸ |
| ۳ | اگنی یا آگ | سرخ | چرچرا | مثلث | گرم | چار انگل | ۴ |
| ۴ | پرتھوی یا زمین | زرد | میٹھا | چوگوشہ | خشک | بارہ انگل | ۱۲ |
| ۵ | جل یا پانی | سفید | | ہلال | سرد | سولہ انگل | ۱۶ |



نیلی سبز سرخ زرد سفید

اول سرودھ کے ذریعہ علاج کرنے کا طریقہ بیان کرتے ہیں کہ جس میں نہ ہینگ لگے نہ پھٹکری رنگ گاڑھا ہی گاڑھا ہو یعنی پائی ٹکہ نہ خرچ ہووے اور ہزاروں مریضوں کی جان بچے تم خواہ خیراتی شفاخانہ بناؤ یا قیمتی دوائی خانہ کھولو۔ تمہاری مرضی ہے اگر مرض کی شناخت اپنے تجربہ یا سرگل و عامل سمریزم کے معمول کے ذریعہ تم کو ٹھیک ہو گئی تو فوراً کامیاب ہو گئے تمہارے سامنے طبیب حکیم۔ وید اور ڈاکٹر دم نہ ماریں گے کیونکہ یہ اعجوبہ قدرتی علاج ہے اور کم خرچ بالانشین ہے آتشی شیشہ شاید کبھی تم نے دیکھا ہوگا اس کے مصالحہ میں چار درجے کے گرم و آگ کے عنصر کے پُر شدہ مصالحہ جات بھرے ہیں رنگ سفید سفید لوٹا کھارا اور سفید ریت کے سبب آیا ہے آتشی شیشہ جب سورج کے سامنے رکھا جاتا ہے جو سورج سے اپنے اندر موجودہ شدہ مادہ کو فوراً کھینچ لیتا ہے یا یہ کہ اپنا بڑا مادہ چھوٹے مادے میں بوجہ زیادہ میلان کے آجاتا ہے پس جب اس شیشہ کا اثر یا عکس کسی نازک اور جلد جلنے والی شے پر پڑتا ہے تو وہ فوراً جل اٹھتی ہے تم تجربہ کو ذرا بڑھا کر دیکھو کہ موسم گرما میں اگر سرخ کپڑا اوڑھا جاوے تو فوراً پت اور دانے بدن میں نکل آتے ہیں اگر سر پہ باندھیں تو سر دکھنے لگتا ہے برخلاف اس کے اگر موسم سرما میں اوڑھیں تو بہت فائدہ ہوتا ہے اور آرام ملتا ہے یہ نیچری علاج سب سے زیادہ جلدی صحت بخشنے والا ہے

اور کبھی خطا نہ کرنے والا ہے سب بوتلیں جو پانچ تتوں کے رنگ پر ہیں دھوپ میں رکھو اور سب میں پاؤ پاؤ مصفا پانی ڈال دو اور ان پانچوں بوتلوں کو آدھ گھنٹہ تک دھوپ میں رہنے دو بعد ازاں ان کو الماری میں محفوظ رکھو جب کوئی بیمار آوے تو تم بذریعہ نبض یا عقل یا معمول بیماری شناخت کر لو اور دو تولے پانی بوتل سے گلاس میں ڈال کر پلا دو اگر بیماری تھوڑی اور نئی ہے تو ایک دو دن میں اگر پرانی ہے تو چند دن میں کلی آرام ہو گا۔

اگر بیماری سردی سے ہے تو سرخ بوتل کا پانی دن میں تین چار دفعہ پلاؤ اگر گرمی سے ہے تو نیلی بوتل کا پانی دینے سے فوراً آرام ہو گا بواسیر بادی کی شکایت ہے تو زرد بوتل کا پانی پلاؤ وغیرہ وغیرہ اگر زیادہ خرچ کر سکتے ہو تو پانچ کمرے اور پانچ طرح کے لباس تیار کرو ان کمروں میں بیمار چند منٹ میں چنگا بھلا ہو جائیگا جب کوئی ایسا شخص آوے کہ جس کو گرمی سے بخار ہو گیا ہے تو تم اس کو سبز یا نیلا لباس پہنا کر سبز رنگ کے کمرے میں بٹھاؤ جس میں سوائے سبز شے کے کسی اور رنگ کی شے نظر نہیں آتی بلکہ تم اپنا لباس بھی سبز رکھو اور بیمار کو سبز کرسی پر بٹھا کر سبز بوتل سے پانی پلاؤ۔ بخار دور ہونے کے علاوہ ہر طرح کی گرمی اس کے بدن و دماغ سے جاتی رہیگی اور پھر کبھی مڑ کر نہ آویگی۔ مفصل حالات کیلئے کتاب علاج شمسی قیمتی ۶ مع محصول قیصر ہند ایجنسی لودیانہ سے منگاؤ۔

## سوال کا جواب

جب کوئی سائل آئے تو تم اسی وقت معلوم کر لو کہ اس وقت ہمارا کیا تت چل رہا ہے اور سر کون ہے وغیرہ وغیرہ پھر نقشہ سے دیکھکر احوال کہو۔

۱ دماغی گرمی ہو تو نیلا استعمال کرو ورنہ سبز۔



| نام تت | جواب | طریقہ شناخت | کیفیت |
|---|---|---|---|
| پرتھوی تت | مول | [illegible] | پرتھوی تت چلتا ہو تو سوال [illegible] متعلق سوال |
| جل تت | مرنا جیتا یا جانور | [illegible] | جل تت ہو تو مرنے جینے و جانور [illegible] سوال |
| اگنی تت | دھات سونا چاندی | [illegible] | اگنی تت ہو تو سوال سونا چاندی اور [illegible] نفع نقصان کے سوالات [illegible] ہو گا |
| وایو | سفر | [illegible] | سوال سفر کا ہو گا |
| آکاش | مہل | [illegible] | سوال کچھ نہ ہو گا خول کی گئی ہو گی |

اگر سورج سر کے ساتھ سب باقی اشیا سورج کی ہونگی اور چندرمان کے ساتھ چندرمان کی تو جواب ٹھیک ہو گا۔

| | | | | | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|
| سورج سر | [illegible] | [illegible] | اسونی۔ بھرنی۔ کرتکا اوترا شادہ بھجت سرون دھنشا ست بھنشا۔ پورا بہادر پد۔ اوترا۔ بہادر پد | [illegible] | سیکھ رنگ۔ دھن کا سوال دیری سے ہوتا ہے مگر اگر سر ٹھیک کا سوال کبھی ہو گا بر کے ملا کنبہ کا سوال فوراً ہوتا ہے دشمن کھنیا کا فوراً ہوتا ہے موٹا قاعدہ یہ ہے کہ سورج سر میں سورج گہن اور سورج کو گہنٹ وغیرہ میں جو سوال کیا جاتا ہے ٹھیک ہوتا ہے برعکس اسکے چندرمان کا الٹا ہوتا ہے ایک حالت تیسرے سر کی ہے اس وقت سوال بند رکھنا چاہیے یعنی جب دونوں سر میں چندر اور دریا ئی چل رہی ہو |
| چندرمان | [illegible] | [illegible] | باقی چندرمان کے نچھتر سمجھو۔ | [illegible] | |

خلاصہ۔ سائل کا سوال پرتھوی تت اور سورج سر میں ہوا اور لگن سیکھ ہے نچھتر اسونی ہے بچھ کرشنا ہے دن اتوار کا ہے تو صاف تشریح کر کے کہدو کہ تمہارا سوال متعلق مول ہے اور بالکل ٹھیک ہو گا

## جوے میں جیتنا

جب تمہاری سُر دائیں چل رہی ہو اور تت پر تھوی ہو اور دوسرے کی سر بائیں چل رہی ہو اور اکاس تت ہو تو سب کچھ تم جیت جاؤ گے اور مساوی ہونے کی حالت میں مساوی کارروائی رہے گی اور برعکس ہونیکی حالت میں سب کچھ ہار جاؤ گے۔

## اندھیرے میں کتاب پڑھنا

ایک بند کمرہ میں ایک چراغ پر نظر جماؤ جب خوب نظر جمنے لگے تو نظر جمی ہوئی حالت میں یکلخت ایک ہاتھ سے چراغ گل کردو گل کرنے سے ایک لمحہ پہلے آنکھیں بند کر لو مگر ایسے وقت بند کرو کہ اندھیرا آنکھوں کو معلوم نہ ہو اب اپنی آنکھ بند کی ہوئی حالت میں پانچ منٹ تک لیٹے رہو اور روشنی کا خیالی تصور برابر گویا چراغ کی لاٹ تمہارے سامنے جل رہی ہے بعد کو آنکھ کھول کر اندھیرے کمرہ میں دیکھو پہلے پہل معمولی روشنی نظر آئیگی اور آہستہ آہستہ مکان کی سب اشیاء نظر پڑینگی کچھ دنوں میں اور باریک کتاب بھی پڑھ سکو گے۔

## مسمریزم

سب سے آسان طریقہ معمول پر حالت مقناطیسی طاری کرنے کا یہ ہے کہ ایک اکیلے مکان میں جہاں کسی قسم کا شوروغل نہ ہو اپنے سامنے معمول کو بٹھاؤ معمول کی پشت بجانب شمال اور منہ بطرف جنوب کرو اور اس کو ہدایت کرو کہ دل میں خواہش کرے کہ میں حالتِ خواب مقناطیسی میں



ہو جاؤں اور مجھکو میٹھی نیند آجائے اور اسکو یہی کہو کہ وہ تمہاری داہنی آنکھ کی پتلی کو اپنی نظر کا مرکز بنا کر دیکھنا شروع کرے اور آنکھ نہ جھپکا وے اور تم دل کو یکسو کرکے اسکی بائیں آنکھ کی پتلی کو اپنا مرکز بناؤ اور دل میں خیال کرو کہ یہ بہت جلدی بیہوش ہو کر پیچھے کی طرف گر پڑے اور یہی خیال کئے جاؤ کہ تمہاری دل سے تمہارے ارادے کے ساتھ ایک اورا اٹھتا ہے اور دماغ اورا کا خزانہ ہے اس میں جاکر حرکت پیدا کرتے ہیں اور جب تم یہ خواہش کرتے ہو کہ معمول بیہوش ہو جائے اور اورا مقناطیس نکلکر آنکھ میں گھسکر معمول کے دماغ کو ہم خیال بنا دیتی ہے اس پر اپنا تصور اور سمایا ہوا اثر جما کر بے حس کر دیتی ہے اور معمول بیہوش ہو جاتا ہے جب ذرا بھی معمول کی آنکھوں میں سستی یا نرمی دیکھو اُس کے دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے اپنے ہاتھ میں لو اور ان کو اس طرح ملاؤ کہ اُن کی پشتیں معمول کی معمول کی طرف اور تمہاری تمہاری طرف رہیں اس طرح تمہارا اور تمہارے معمول کا مقناطیسی تعلق قایم ہو کر تمہاری چھاتی دو دل کا اورا دائیں ہاتھ کے ذریعہ بھی تمہارے جسم میں آجائیگا غرضیکہ ایک منٹ میں اسی طرح کسی دفعہ چکر لگ جائیگا معمول اور تم ایک جان اور دو قالب ہو جاؤ گے جب معمول نرم گدیلے پر پیچھے کی طرف گر پڑے تو پاس کرنے شروع کرو جن کے ساتھ یہ خیال کرو کہ ہم نے جو دماغ میں مقناطیس بھری تھی اُس کے سب جسم میں پھیلا رہے ہیں۔ عامل اور مقناطیس بذریعہ نگاہ اور ہاتھوں کے بھرتا جاوے جب بالکل معمول کو بیہوش پاوے تو اُس کو بلاوے اگر نہ بولے تو کان میں زور سے کہے کہ بولو تب ضرور بولیگا معمول کو ہرگز ہاتھ نہ لگانا چاہئے جو معمول پہلے پہل ہرگز نہ بولے تو تم اتنا کافی سمجھو کہ کسی چیز سے اُسکے ہاتھ کو اونچا

کرو اور کھو کر او نچا ہی رکھو مت گراؤ اگر نہ گرا دے صورت کامیابی کی ہے
اگر ہاتھ بھی کھڑا نہ رکھے بالکل بجیں ہو تو روشنی دو جس کی ترکیب یہ ہے
کہ دونوں ہاتھوں کے پہلے آنکھوں کے اوپر رکھو اور خیال کرو کہ اس
کے دماغ میں روشنی جا رہی ہے اور اُدھر داخل کیا جا رہا ہے پھر بلاؤ کہ روشنی
نظر آتی ہے اور ہوشیار ہو گئے ہو اگر معمول کہے ہاں سب کچھ نظر آتا ہے
تو آہستہ سوال ذرا ذرا کرو جوں جوں تجربہ بڑھے گا طاقت اور نئی کیفیت نظر
آوے گی •

## خزانہ مقناطیس

اکثر دفعہ مشق کے بعد تھکان سا معلوم ہوتا ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ مقناطیس
جو انسان کی جان ہے جسم سے بہت خارج ہو جاتی ہے اگر عامل اپنی مقناطیس
کسی قاعدے سے پوری نہ کرے گا تو دن بدن طاقت کم ہوتی جائیگی اور دماغی
طاقت کھو بیٹھے گا اسلئے عامل کو چاہیے کہ اگر وہ کسی طرح کی کمی جسم میں پائے تو اور
بھر لیا کرے اس سے جسم اور دماغ ہمیشہ ترقی پر رہیگا۔
ترکیب:۔ سورج جو مقناطیس کا منبع ہے اُس کی طرف منہ کرکے کھڑے ہو جاؤ
اور آنکھیں بند کرکے آنکھوں کے چھپر سے سورج کی ٹکڑی کو دیکھو اور خواہش
کرو کہ تمہارے دل و دماغ اور جسم سے جو مقناطیس کم ہو گئی ہے پوری ہو
جائے خواہش کے بغیر بھی سورج کمی پوری کر سکتا ہے مگر خواہش کرنے سے جھٹ
پٹ کام ہو جائیگا اور سورج کے سامنے ۵ منٹ تک ٹھیرنا ہوگا •

## بھید خفیہ

جو چاہے اک پل میں گو رو کرے نہال



کشتہ جات کیلئے یہ عجیب بات ہے کیونکہ کشتے جتنے پرانے ہوتے ہیں اتنا
ہی زیادہ فائدہ دیتے ہیں نئے کشتے کسی کام کے نہیں مگر ہمارے پاس سے پرانا
کشتہ موجود نہیں اب کیا ہوں واسطے اُستاد کاملوں نے یہ طریقہ نکالا ہے
کہ لگے ہوئے کیلے کے درخت میں سوراخ کرکے اور کشتہ کو کسی مضبوط
شے میں لپیٹ کر رکھیں تو ایک ہفتہ سے ایک سال اور چار ہفتے رکھا گیا ہے
رکھنے سے چار سال کے پرانے کشتہ کے برابر اسکی تاثیر ہو جاتی ہے اسی طرح
عامل چاہے کہ برسوں کی سدھی دنوں میں ہو جائے اور کبھی خطا نہ کرے
جس طرح آجکل کے بے سمجھوں اور یوگ ودیا کے ناواقفوں کو پاٹ پر لوگ
اور شلطان اکھنڈ پاٹ اور ختم قرآن پر بٹھا دیتے ہیں اور وہ اصل وہ
کچھ نہیں کر سکتے آہستہ آہستہ عقیدہ میں فرق آتا جاتا ہے اور کئی مرجاتے
ہیں اور کئی مقدمہ ہار جاتے ہیں افسوس سراسر خطا کرتے ہیں ایک مکان
پانی کے کنارے زمین دوز بنائے اور چھت ڈال دے جس کا کوئی نمود
نہ رکھو اور روشنی کا رستہ نہ رہے اندھیر اگھپ ہو پانی کے اندر سے ایک
رستہ مکان جانیکا رکھو باہر کے پانی میں کپڑے اُتار کر غوطہ مارو پانی ہی پانی
ہو کر مکان کے اندر کے ایک کنارے کے پانی سے نکلو اس پانی سے
ہو کر ہوا برابر مکان میں آتی رہے گی بہار اتر سے مکان نیچے اور اوپر
سب لک سے سیاہ کر دو اور مکان کی چھت میں تم تارے جیسے ہی جوگی
کے گھوڑے اپنے لگوائے ہوئے ہیں سیاہ کر دو اس مکان میں اگر تمہارت
آہستہ سے بھی بولو گے تو معلوم ہوگا کہ راجہ اندر کے اکھاڑے میں
خوش آواز سبز پری بول رہی ہے۔ اور سب حاضر ہو رہے ہیں جو عبادت
اس مکان میں کرو گے جھٹ پٹ پوری کرو گے اور عجیب و غریب کیفیت
صرف اسمیں بیٹھنے سے تم پر کھل جائے گی۔

## تصویر مکان



## مکان سے کودنا

اگر پہلی چار سادھنیں تم نے اور تمہارے شاگرد نے طے کر لی ہیں تو تم
ایک منات چھت مکان سے اپنے شاگرد کو حکم کرکے ہی کودوا سکتے ہو
آگ میں چلنے کے وقت اُستاد مع شاگردوں کے آگ کے پاس کھڑا ہوتا
ہے اور ایسے زور سے بولتا ہے کہ موثر الفاظ خود بخود اس کے منہ سے نکلنے
جاتے ہیں وہ کہتا ہے کہ صاحبان یہ معمولی بات ہے جس علم کے ماہروں
استادوں اور کاموں نے بڑے بڑے کام کئے وہی علم ہمارا پیارا اور رہنما ہے۔
جو اوتار اور پیغمبر کہلائے وہ ہماری طرح انسان تھے اس علم کو سیکھا اور عزت
پائی اور یہ آگ سے گذرنا تو اس علم کے آگے بچوں کا کھیل ہے یہ کہکر استاد
کرسی پر بیٹھ جاتا ہے اور شاگرد خوش آواز سے بھجن بولتے ہیں ۔

جدھر دیکھتا ہوں اُدھر تو ہی تو ہے



اس بھجن کے بولنے سے اُستاد اور شاگرد سمجھے جاتے ہیں کہ پانی میں اور آگ
میں بھی وہی ہے پانی کی سردی اور آگ کی گرمی عارضی سی ہمکو معلوم پڑتی ہے
در اصل اگر نہ مانی جائے تو کچھ نہیں پہلے سب سے برہم ہی برہم تھا اب یہ شکلوں میں برہم
ہی تبدیل ہو گیا ہے اگنی کا رنگ بھی سرخ برہم ۔ ستیگ بدتا ہے برہم اور سب مشغول
کو لئے بھی برہم ادھر پانچ عنصر بھی برہم ۔ ہاتھ پاؤں اُن کے بنے ہوئے بھی برہم کون
کس کو جلاوے سب آپ ہی آپ ہے ۔

اس بھجن کے بولنے کے عرصہ میں اُستاد کو حالت حال میں لے آتا ہو طریقہ اس کا
یہ ہے کہ خلقت کے گھیرے گرد کی طرف دیکھتا ہے کہ یہ سب میرا آکرشن کھینچے
آئے ہیں اور میں خوب دکھلاؤں گا ۔ ادھر بھجن کا اثر ہوتا ہے ادھر دماغ کے
ادرا کو پکڑ دیتا ہے یعنی خیال کرتا ہے کہ میرے دماغ میں وہ ادرا جس کو
میں معمول میں ابھر کر بیہوش کر دیتا ہوں جنبش میں آکر میرے تمام بدن میں پھیل
رہا ہے اور آنکھیں بند کرکے خیال پکڑ خوب دیتا ہے ۔ آنکھیں کھولنے پر اس
کو ایک حالت اپنے اوپر معلوم ہوتی ہے وہ اپنے میں لا انتہا طاقت
سمجھنے لگتا ہے لاکھوں شیروں کا مقابلہ کرنے کا دل اس میں آجاتا ہے
وہ جاننے لگتا ہے کہ اگر میلوں تک آگ جل رہی ہو تو میں اس سے
گذر سکتا ہوں پھر اسی چار درجے کے جوش و قوت ارادی قائم کی ہوئی حالت
میں گلاب لیکر سب لوگوں پر چھڑکتا ہے اور جلدی جلدی اور زور سے کہتا ہے
کہ بہار ہے گلزار ہے بہار ہے بہار ہے گلزار ہے بہار ہے گلزار ہے یعنی یہ
آگ سرد پڑی ہے اور پھولوں کی طرح ملائم اور آرام دہ ہے سب کو یقین
دلاتا اپنی دلاوری یا قوت ارادی بڑھاتا اُن کی مقناطیس آگ پر ڈالے
جاتا ہے اور شاگردوں میں اپنی مقناطیس بھرتا جاتا ہے کہ اُن پر بھی
ذرا سی حالت حال ہو جائے ۔ پس شاگردوں کو کہتا ہے کہ جو سب کے

سب لذرنے لگتے ہیں اُستاد یا عامل تماشبینوں کی طرف مخاطب ہوتا ہے کہ پانچ منٹ تک میرا اثر پھیل رہا ہے جس کسی نے چلنا ہووے جلدی آگ پر چلے۔ تب لالہ۔ بابو چودھری ارمنے سب ننگے پاؤں چلنے لگتے ہیں اسکے بعد اور کئی تماشے ہوتے ہیں سن ۱۹ء میں ہم نے اس خیال سے ایک کمپنی بنائی تھی کہ ملک کا دورہ کرکے راج یوگ سوسائٹیاں قائم کریں اور یوگ ودیا کا پرچار کریں۔ کمپنی کا نام آتشی ورد حالی کمپنی رکھا گیا تھا ہمارے ساتھ پنجاب کی سوسائٹیوں کے کئی عہدہ دار لائق و فائق ہی تھے مگر سب سخت پارٹ ہمارے ذمہ لگائے گئے تھے لکچر دیتے ہوئے شوق میں آکر اور اپنے اوپر حالت حال طاری کرکے سب تماشوں کو اول ہم ہی شروع کرتے تھے پنجاب کے بہت شہروں میں پھرے اور کرشمے دکھائے۔

بعض وقت کسی انسان پر ایک ایسی حالت ہو جاتی ہے کہ وہ آگ میں خود بخود بیٹھ جاتا ہے اور آگ اُسکو ضرر نہیں پہنچاتی لوگ اُس کو دیوانہ اور شوریدہ سر کہتے ہیں کہ اس کو جان کی ہوش نہیں۔ دراصل وہ حالت حال میں ہوتا ہے ایسی ہی حالت آگ کے تماشہ کیوقت طاری ہو جاتی ہے۔

اگر اتنی دلاوری تم میں ہو جائے کہ آگ پر چل سکو اور بے ضرر لوگوں کو چلا سکو تو اُن سب شاگردوں کو جن پر تم حالت طاری کر سکتے ہو جو تمہارے حکم کے تابع ہیں ایک دریا کے کنارے جاؤ جس کا کنارہ بہت اونچا ہو بھجن بول کر حالت طاری کرو اور اُن کو کہو کہ ہمارے اشارے کے منتظر رہو۔ آگ میں بھی یہی بات ہے اگر اشارہ کرتے ہی گذر ہو گیا تو خیر ورنہ آگ جلانے والی آگ ہوگی۔

تمہاری ہاں کے سُنتے ہی سب کے سب یا ایک نیچے اپنے آپ کو گرا دیگا اور بیشک بے ضرر نہایت آرام سے نیچے آویگا ۔



## چکی خود بخود پھرے

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ گرو نانک صاحب کسی بیگار میں پکڑے گئے اور چکی ان کے سپرد ہوئی کہ خود دلیں جب بات کا کر دیکھنے گئے تو حیران ہوئے کہ گرو نانک صاحب تو دور بیٹھے ہوئے ہیں اور چکی خود بخود پھر رہی ہے



عامل جب گھر سے کی مشق پوری کریگا تو اُس کے آگے یہ کام کوئی مشکل نہیں ایک ہی بات ہے۔

## سوئی کھڑی کرنا

جب اُوپر اور دوسری شے نہ مجھ کی جبر سکو ایک سوئی میں اور ابھر کر اُس زمین پر سیدھا کھڑا کرو وہاں تک کھڑا رکھو کہ جبتک سوئی میں کھڑا رہنے کا خیال اُوپر نہیں ہو گیا اور تم اگر شن پاس پورے نہیں کرچکے۔ پھر تم سوئی کو آہستہ آہستہ چھوڑ دو کھڑی رہیگی بعد ازاں ٹیڑھی کرکے کھڑی کردو اس طرح آہستہ آہستہ ہوا میں معلق بھی کرا سکتے ہو +

نوٹ:۔ ہمارا یہ مطلب نہیں ہے کہ ٹکٹ لگا کر یا مشہوری کے لیے شعبدہ بازی پر کمربستہ ہو جاؤ۔ ایسا کرنا منع ہے ہمارا مطلب یہ ہے کہ ابھیاس خاص سے ترقی کرتے کرتے ابھیاس لامحدود پر لگ جاؤ یا اگر ابھیاس خاص میں ہی ترقی کرنی منظور ہے تو بہتر ہے اس سے

بھی وہی مطلب آخر کو حاصل ہو سکتا ہے مگر جو کچھ کسی کو دکھلاؤ صرف یوگ ودیا کی بزرگی کرنے کی خاطر دکھلاؤ تاکہ لوگوں کو شوق ہو۔

## پانی پر چلنا

یہ ہٹ یوگ مشق ذرا مشکل ہے اسکو وہی عامل پورا کر سکتا ہو جو بچپن سے کرنا شروع کرے عرصہ آٹھ برس کا گذرا ہے کہ ایک مہاتما گلاب داس ہر پور میں ایک پیپل کے درخت کے نیچے آن کر اترے اُن کی نسبت مشہور تھا کہ یہ گوہ کھاتے ہیں اور ہر وقت کتوں کا جھوٹا کھاتے پیتے نظر آتے ہیں اور پہلے کئی دفعہ ہر پور میں آچکے ہیں دراصل بہت عرصہ کشمیر کے کسی پہاڑ میں گذارے ہیں ہمیشہ ہنستے ہوئے نظر آتے ہیں عمدہ جوان اور خوبصورت ہیں اور کسی طرح سے گورو ناراض ہو گئے ہیں۔ اُنھوں نے سراپا بد دعا دیا ہے کہ جاؤ گوہ کھاؤ گے۔

ہم دیکھنے کیواسطے گئے صفتیں وہی پائیں جو سُنی تھیں اس فقیر کی نسبت بیشمار لوگ گواہی دیتے ہیں کہ وہ اس مجسم سر پر سے اُڑتا تھا۔ اُڑتے بھی لوگوں نے دیکھا ہے اور ایک دن میں ہزاروں کوسوں پر نظر آجانا ان کی بات کی مضبوطی کرتا ہے۔ کشمیر سے میرے ایک دوست رام سرن داس صاحب ملازم محکمہ جنگل کا ایک خط میرے پاس آیا تھا کہ یہاں ایک فقیر پانی کے دریا پر سے دوڑتا پار اور آر چلا جاتا ہے۔ دریاے گنگا اور دیگر تمام تالابوں میں سادھو لوگ مشک کی طرح اپنے پیٹ میں پھونک بھرتے ہیں۔ جب پیٹ میں اور بدن میں ہوا داخل ہو جاتی ہے پانی پر پشت نیچے اور منہ اوپر کرکے سو جاتے ہیں اور عرصہ تک تیرتے رہتے ہیں اس طرح عامل پہلے کی نسبت وزن میں بڑا ہلکا ہو جاتا ہے۔



عامل آہستہ آہستہ پرانایام کی طرح اندر دم کھینچنا شروع کرے یہانتک مشق کو بڑھاتا جاوے کہ دم ہو مدت تک رُکنے کے علاوہ بدن بہت ہلکا ہو جاوے ہمارے ایک دوست جو ایک راج یوگ سوسائٹی کے پریزیڈنٹ ہیں اس مشق کو بڑھا کر یہاں تک لے گئے ہیں کہ بدن نہایت ہلکا نظر آنے کے علاوہ وہ پاؤں کے ایک انگوٹھے کے بل کھڑے ہو سکتے ہیں اگر مشق جاری رہی تو جلد کامیابی ہو جاویگی۔

جس وقت تمہے پھونک چڑھانی ہوتی ہو پہلے پہل ایک پاؤں کے پھر ایک پنجے کے بل اور آخیر کو انگوٹھے کے سہارے کھڑے ہوا کرو اگر یہاں تک پہنچ جاؤ تو منزل مقصود نزدیک سمجھو کامیابی جلد ہوگی۔ اس وقت ایک بڑی ساری چھتری بنواؤ اور ایک گہرے پانی کے کنارے اونچی جگہ سے پانی میں چھلانگ مارو دم چڑھا لو اور چھتری کھول لو دیکھو کہ کس مزے سے آہستہ آہستہ نیچے آتے ہو اُس کے بعد چھتری کے ساتھ لمبی رسی باندھو اور چھلانگ مار کر پانی پر سے جلدی جلدی چلتے جاؤ اور دونوں آنکھوں سے رسی کھینچتے جاؤ۔ اس طرح تمہیں اپنا ہلکا پن کا پورا پتہ لگ جائیگا کہ کتنی کسر اور باقی ہے۔

مشق کرتے کرتے ہزاروں کے سامنے پانی پر سے چل سکو گے اور آخر ہوا میں اُڑنے کے قابل ہو جاؤ گے لہٰذہ مشق زیادہ عرصہ مانگتی ہے اس لئے صرف مستقل مزاج اور برہم چرج قایم رکھنے والے عامل اسکو کریں۔

تمام شد حصہ اوّل

# خزانہ کرامات

حصہ دوم

مصنفہ

جناب گوسائیں سوامی دیال جی۔ ایس۔ والی مسمرایزر

و مالک کارخانہ راج یوگ

حسن ابدال پنجاب



سنہ ۱۹۱۱ء

حسب فرمایش

لالہ نانو مل اگروال پبلشر سابق مالک قیصر ہند پریس لودیانہ پنجاب

کارخانہ بلالی سٹیم پریس ساڈھورہ میں باہتمام منشی کرم بخش پرنٹر چھپا



## برہم ودیا

انسان جبتک انسانی درجہ میں ہے۔ اسبات کو نہیں کچھ سکتا کہ دنیا کا یا ازلی ابدی چکر کب سے ہے۔ جب انسان انسانی درجہ سے بالاتر ہو جاتا ہے تب اس سوال کے جواب کو سمجھ سکتا ہے۔ پہلی حالت میں خواہ جاننا تو درکنار۔ اگر کوئی دوسرا یوگی پرش بھی سمجھا دے تو اعلےٰ عقل نہ ہونے سے اس کا سمجھنا سخت مشکل ہے۔ اعلیٰ عقل کے پیدا کرنے کیلئے ہی تپ جپ پران ایام یوگ ہون اور سادھن ہوتے ہیں۔ ایک جنم میں اعلےٰ عقل پیدا کر لینی ذرا مشکل ہے کیونکہ بہت کچھ پچھلے جنموں کی تاثیر ہوتی ہے اور نیز کچھ اس جنم کی سادھن بھی ہوتی ہے جس سے عقل اعلےٰ ہوجاتی۔ مگر یہ قاعدہ کلیہ نہیں ہے۔ بہت ریاضت سے ایک جنم میں لاکھ جنموں کی ترقی برابر ہوسکتی ہے۔

ستوگنی پردھان من خود بخود اپنے میں عکس لینے کی تاثیر رکھتا ہے انسان کا منہ شیشہ اور پانی بوجہ زیادہ شفاف ہونے کے عکس لے پڑتا ہے پردھان سے کچھ تعلق رکھنے کے خود بخود اپنے میں دکھا دیتے ہیں۔ بہ نسبت یا زمین پتھر جو تموگنی پردھان ہیں ہرگز عکس قبول نہیں کرتے تو کوئی سایہ اندھیرے میں سایہ نہیں پڑتا۔ مگر دھوپ جو تو گن کے بروقت سوگن سے تعلق رکھتی ہے اس پر سایہ معلوم ہوتا ہے۔

بعض وقت ایسا ہوتا ہے کہ انسان ایک طرف ایسا دھیان رکھتا

ہے کہ پاس بیٹھنے والا اس کو بلا دے یا کچھ کہے تو وہ کچھ نہیں سنتا۔ بس اس وقت اس کے سننے کی شعاع کسی اور طرف پڑی ہوئی ہوتی ہے کاوشاستر میں لکھا ہے کہ واقعی صحیح بھی ہے کہ وقت جماع اگر کان پورے طور سے کچھ سن رہے ہوں تو اولاد بہری پیدا ہو اور اگر پوری توجہ سے آنکھیں کچھ دیکھ رہی ہوں تو اولاد اندھی پیدا ہو وغیرہ۔ اس کا مطلب یہ نکلا کہ بیرج جو سب جسم سے چھنکر بطور عرق کے آتا ہے وہ جسم کے ہر حصہ کی طاقت یا شکتی بھی ساتھ نکال لے آتا ہے وہ حصہ جس کے اندر کی شعاع یا شکتی جسم سے باہر اپنے خاص رستہ سے اپنا تعلق توجہ خاص سے قایم کر رہی ہے اسکے بیرج کو رگڑ سے پیدا کی ہوئی گرمی کہاں پگھلا سکتی ہے اور کب اسکی شکتی کو اندر سے نکال سکتی ہے۔

اس اوپر کے احوال کو اگر اچھی طرح سمجھ جاؤ گے تو اس یوگی کی حکمت عملی خود بخود معلوم ہو جائیگی کہ جو اسی طریقہ سے تمام رات بیرج کو روک رکھتا تھا اور سندھ دیش میں پھرتا رہا اور غریب سے کروڑپتی ہو کر مرا کیونکہ عورتیں اس طرح فدا ہو کر سب مال و دولت اسکی نظر کرتی تھیں۔

اس عمل حیرت انگیز کو ہم خود جانتے ہیں مگر صاف صاف اس واسطے یہاں تحریر نہیں کیا گیا کہ بجائے اس کے ہم لوگوں کو راہ راست پر لا دیں لوگ گمراہ نہ ہوں ہاں صاف دل ہو کر ہر شخص براہ راست یہ طریقہ ہم سے سیکھ سکتا ہے۔

من کا تعلق عقل یا بدھی کے ساتھ ہے ایک بال سے لاکھ گنہ باریک تار دماغ اور من کے درمیان لگی ہوئی ہے اسی طرح باریک پانچ تاریں بدھی سے جھکر ناک کان آنکھ زبان اور جسم میں سپرس ہو گئی ہوئی ہیں جن کے ساتھ ادھر ادھر دھوئیں کی طرح سوکھم شکتی پھیلی ہوئی ہے جو اپنا کام کرکے



بدھی کو دھکا دیتی ہوئی من کو جا کر جنبش دیتی ہے۔

ہو وہ پرماتما لی جس کا عکس من نے قبول کیا ہوا ہے من کا ساکھی اور من جری ہے عکس کے تعلق سے چیتن شکتی یا رجگت میں پرکاش کر رہا ہے اور سورج بچار کی طاقت رکھتا ہے سورج کا عکس خواہ آئینہ میں پڑے یا نہ پڑے اسکو کیا پاک اور ناپاک صرف جگہ ہے عکس والی زمیں ویسی ہی پوتر جیسی سورج اگر کمی و بیشی کے جگت میں یکساں پرکاش کر رہا ہے لیکن آئینہ نے جو اس کا عکس قبول کیا وہ عکس اگر آنکھوں میں پڑے اندھا کرے اگر ادھ گھنٹہ اس کی طرف نظر جماؤ قلب کو گرمی دیوے اسکا عکس اندھیرے میں ڈالو روشنی دیوے پانی جو سرد تاثیر رکھتا ہے اسکے اندر کے عکس میں بھی سورج کی گرمی کی تاثیر ہو جاتی ہے پس معلوم ہو گیا کہ جس طرح سورج ساکھی اور نرلیپ ہو کر بھی اپنی تاثیر عکس اور عکس کے عکس میں پیدا کر دیتا ہے اس طرح برہم ساکھی اور نرلیپ بھی اپنی تاثیر چیتن من کو بخشتا ہے کہ یا من خود لیوگیا صوفی یا مہاتما جو پیش گوئی کرتے ہیں صرف اس طریقہ سے کرتے ہیں یعنی ان کے دل میں ساکھی کی طرف سے جو رمز ہوگی اس اشارہ کی فوراً من پر ٹکر لگ کر بدھی یا عقل پر ضرب لگے گی جس کو اعلیٰ عقل فوراً سمجھ لیتی ہے۔

یہاں یہ بھی ظاہر کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اتما کی ست چت آنند نرلیپ برہم کے اوپر اور کئی غلاف آئے ہوئے ہیں جو آہستہ آہستہ موٹائی پر آ پہنچے ہیں من بھی کسی غلاف کا ہی جوہر ہے آخر ان اونچے پردوں سے کسی نیچ سے ہوتی ہے۔

ہر انسان کی عقل اسلئے نہیں سمجھ سکتی کہ اسکی شعاعیں باہر کی طرف لگی ہوتی ہیں جب باہر شعاع لگے رہنے کی صورت میں اونچی آواز سے بھی وہ ادھر متوجہ نہیں ہوتا تو اس سوکھم رمز کو کہاں سمجھ سکتا ہے پس جب

پانچوں شعاعیں باہر جانی بند ہو جائینگی اس وقت ہر وقت کی ہر رمز کو تمہاری
عقل سمجھ سکیگی اور بجلی سے بھی جلدی دوڑ کر ترقی کرتی ہوئی اعلیٰ عالموں
میں شمار ہوگی۔ یکبخت پردہ اٹھ جاویگا اور ایک اور ہی نظارہ نظر آویگا
ہٹ یوگی کھٹ چکر کا عمل کرکے سب برتوں کو روک کر یہ آنند لیتے ہیں۔
لوگ سادھن سے نظارہ پانے کا بھاری فائدہ یہ ہے کہ پھر انسان ہرگز
نہیں بھٹکتا اور ہر روز نئی ترقی کئے جاتا ہے مگر برعکس اس کے بھولے
اور خشک ویدانتی و کرم کانڈی کے دل میں ہر وقت شک رہتا ہے۔ کہ
روحانی دنیا یا نرآکار برہم کوئی ہو یا نہ ہو کوئی پوشیدہ پردہ ہو یا نہو جس طرح کہ
آج کل ایک فرقہ ہو گیا ہے جو صاف کہتا ہے کہ یہ مذہبی پابندیاں سب اپنے
ہی فائدے کیلئے صرف اسی جسم تک ہیں مرنے پر خاک ہی صرف ہوگی اور
ترقی اور زیادتی کچھ نہ۔ نیست و نابود۔ جس طرح حالت خواب میں انسان
کسی طرح حالات دیکھ رہا ہوتا ہے اور دیکھتے دیکھتے اُس کے پیچھے چور دوڑ
رہے ہوتے ہیں اور سخت گھبراتا ہے کہ اب مرا اور اس وقت کسی ہوا کے
جھونکے یا سخت آواز سے جاگ مل جاتی ہے ایشور کا شکر بجا لاتا ہے۔ کہ
چھٹکارا ہوا۔ حالت غم سے نجات پائی۔ خیال کرتا ہے کہ جھوٹے کھیل کو
سچ ماننے سے کیسا دکھ ہوا! اسی طرح یکلخت جب اندر کے دوسرے غلاف
کا نظارہ پڑیگا پچھتاؤ گے کہ جھوٹ کو سچ مان لیا اور بے فائدہ آنند اعظم
کو چھوڑ کر دھوکے کے گھر میں جگہ لی۔

بہادر وہ ہے جو مرنے سے پہلے مرے دانا وہ ہے جو پردہ اٹھنے سے
پہلے ہی صرف عقل کے زور سے اسکی اندرونی حالت کو جانکر عمل در آمد شروع
کر دے غرضیکہ نیچر یا قدرت دما یا، ہمیشہ اسی طرف دوڑتی ہے کہ جس سے ویرا
یا دنیا پائدار طور پر ہمیشہ بنی رہے تمہاری ہر خواہش کی اندرونی چالا کی



قدرت کی طرف سے یہی ہوگی۔ کہ وہ تم کو خوب جکڑ کر باندھے رکھے قدرت ہی
ہزاروں طرح کی لہریں دل میں پیدا کرتی ہے قدرت ہی بیٹھے بیٹھے شہوت کا
غلبہ پیدا کرکے جسم انسان کو حرکت دیتی ہے قادر ہر وقت اسکے برخلاف
رمز میں تڑتا رہتا ہے مگر اُن کے سننے کی طاقت عقل نہیں رکھتی مگر اس کی
جس کی قدرت فاتور ہوتی ہے۔

اب رہی یہ بات کہ لاکھوں جنموں کے برابر ایک جنم میں کیونکہ سادھن
ہو سکتی ہے سپنا جو دراصل وہم اور جھوٹا سمجھتے ہیں اور جس میں پچھلے موجود
اور آئندہ کے روح کے متعلقات کا حال معلوم پڑتا ہے بعض اوقات
ہماری موجودہ حالت کے برابر اس کی حالت ہوتی ہے۔
یعنی داناؤں اور صوفیوں کے نزدیک اِس جگت کے سپنے سے کچھ ملتا
ہے کیونکہ دونوں سپنے ہیں اور دنیا میں جہاں کئی غلاف یا پردے
ایک دوسرے کے اوپر آئے ہوئے ہیں یہ بھی نزدیک نزدیک ہیں
حالت خواب میں جب سپنا چل جاتا ہے اور جاگ ملنے پر سچ سچ چلا
ہوا ہوتا ہے تو مانا گیا کہ دونوں غلاف یا حالتیں ہیں بعض
وقت حالت خواب میں انسان کو اپنا سب احوال دکھائی پڑتا ہے اور
حالت خواب میں ہی جاگ رہا ہوتا ہے اور اس کو سمجھ ہوتی ہے کہ
میں حالت خواب میں ہوں۔ اور یہاں سویا ہوں اور پچھلا حال دیکھ
رہا ہوں اپنے جسم لباس چہرہ اور آنکھوں کو برابر دیکھتا ہے۔
اے برہم ودیا کے اشتیاقو جس طرح ان غلافوں کی جہاںگی ہو گئی ہو
اگر اسی طرح اس چادر کو بھی اٹھا کر دیکھو تو بھیدلوا آنند ہو اگر اس جنم میں
یہ دونوں حالتیں اپنے اوپر قائم کرلیں تو پردہ اٹھنے کے علاوہ دنیا
کو بھی فائدہ پہنچا سکتے ہو۔

پانچوں شعاعیں باہر جاتی بند ہو جائینگی اس وقت ہر وقت کی ہر ہر فر کو تمہاری عقل سمجھ سکیگی اور بجلی سے بھی جلدی دوڑ کر ترقی کرتی ہوئی اعلیٰ اعلیٰ تملوں میں شمار ہوگی۔ یک لخت پردہ اٹھ جاویگا اور ایک اور ہی نظارہ نظر آویگا ہٹ یوگی کھٹ چکر کا عمل کر کے سب برتوں کو روک کر یہ آنند لیتے ہیں۔

لوگ سادھن سے نظارہ پانے کا بھاری فائدہ یہ ہے کہ پھر انسان ہرگز نہیں بھرمتا اور ہر روز نئی ترقی کئے جاتا ہے مگر برعکس اس کے کچھوے کے اور خشک ویدانتی و کرم کانڈی کے دل میں ہر وقت شک رہتا ہے۔ کہ روحانی دنیا یا نزاکار برہم کوئی ہو یا نہ ہو کوئی پوشیدہ پردہ ہو یا نہو جس طرح کہ آج کل ایک فرقہ ہو گیا ہے جو صاف کہتا ہے کہ یہ مذہبی پابندیاں سب اپنے ہی فائدے کیلئے صرف اسی جسم تک ہیں مرنے پر خاک ہی صرف ہو گی اور ترقی اور زیادتی کچھ نہ۔ نیست و نابود۔ جس طرح حالت خواب میں انسان کسی طرح حالات دیکھ رہا ہوتا ہے اور دیکھتے دیکھتے اُس کے پیچھے چور دوڑ رہے ہوتے ہیں اور سخت گھبراتا ہے کہ اب مرا اور اس وقت کسی ہوا کے جھونکے یا سخت آواز سے جاگ مل جاتی ہے ایشور کا شکر بجا لاتا ہے۔ کہ چھٹکارا ہوا۔ حالت غم سے نجات پائی۔ خیال کرتا ہے کہ جھوٹے کھیل کو سچ ماننے سے کیسا دکھ ہوا! اسی طرح یکلخت جب اندر کے دوسرے غلاف کا نظارہ پڑیگا پچھتاؤگے کہ جھوٹ کو سچ مان لیا اور بے فائدہ آنند اعظم کو چھوڑ کر دھوکے کے گھر میں جگہ لی۔

بہادر وہ ہے جو مرنے سے پہلے مرے دانا وہ ہے جو پردہ اٹھنے سے پہلے ہی صرف عقل کے زور سے اسکی اندرونی حالت کو جانکر عمل در آمد شروع کر دے غرضیکہ نیچر یا قدرت دمایا، ہمیشہ اسی طرف دوڑتی ہے کہ جس سے دیرا یا دنیا پائدار طور پر ہمیشہ بنی رہے تمہاری ہر خواہش کی اندرونی چالاکی



قدرت کی طرف سے ہی ہوگی۔ کہ وہ تم کو خوب جکڑ کر باندھے رکھے قدرت ہی ہزاروں طرح کی لہریں دل میں پیدا کرتی ہے قدرت ہی بیٹھے بیٹھے شہوت کا غلبہ پیدا کر کے جسم انسان کو حرکت دیتی ہے قادر ہر وقت اسکے برخلاف رمزیں کرتا رہتا ہے مگر ان کے سننے کی طاقت عقل نہیں رکھتی مگر اس کی جس کی قدرت طاقتور ہوتی ہے۔

اب رہی یہ بات کہ لاکھوں جنموں کے برابر ایک جنم میں کیونکر سادھن ہو سکتی ہے سپنا جو دراصل وہم اور جھوٹا سمجھتے ہیں اور جس میں پچھلے جنم اور آئندہ کے روح کے متعلقات کا حال معلوم پڑتا ہے بعض اوقات ہماری موجودہ حالت کے برابر اس کی حالت ہوتی ہے۔

یعنی داناؤں اور صوفیوں کے نزدیک اس جگت کے سپنے سے کچھ ملتا ہے کیونکہ دونوں سپنے ہیں اور دنیا میں جہاں کئی غلاف یا پردے ایک دوسرے کے اوپر آئے ہوئے ہیں یہ بھی نزدیک نزدیک ہیں حالت خواب میں جب سپنا چل جاتا ہے اور جاگ ملنے پر سچ سچ چلا ہوا ہوتا ہے تو مانا گیا کہ دونوں غلاف یا حالتیں ہیں بعض وقت حالت خواب میں انسان کو اپنا سب احوال دکھائی پڑتا ہے اور حالت خواب میں ہی جاگ رہا ہوتا ہے اور اس کو سمجھ ہوتی ہے کہ میں حالت خواب میں ہوں۔ اور یہاں سویا ہوں اور پچھلا حال دیکھ رہا ہوں اپنے جسم لباس چہرہ اور آنکھوں کو برابر دیکھتا ہے۔

اے برہم ودیا کے اشنا شیو جس طرح ان غلافوں کی جہانگی ہو گئی ہو اگر اسی طرح اس چادر کو بھی اٹھا کر دیکھو تو پھر پورا آنند ہو اگر اس جنم میں یہ دونوں حالتیں اپنے اوپر قائم کر لیں تو پردہ اٹھنے کے علاوہ دنیا کو بھی فائدہ پہنچا سکتے ہو۔

جس طرح ایک غلاف میں سے برج گیا تو دوسرے کا بھی چلا گیا اسی طرح جب اس موجودہ غلاف اور غلاف اعلیٰ سے تعلق ہو جاویگا تو تمہارے گرد سے وہاں بھی بجگیلی بجکر تمہارے دشمن کو نیست و نابود کر دیگی اگر کسی پر رحم کروگے وہ سرسبز ہو جاویگا تم اولیا ہو جاؤگے جب وموہنی - اچانن -

....... اور مقدمات میں فتحیابی کرانا تمہارے لئے معمولی رمز ہوگی اگر دوسری حالت میں کامیاب ہو جاؤ یوگی کامل - کیونکہ اس غلاف کے متعلق سے نظارہ خاص ہوتا ہے اور پیشین گوئی وغیرہ بھی اسی حالت سے ہو سکتی ہے -

آپنے یہ بھی ابھی اوپر پڑھا ہے کہ ابھاش یا عکس پرماتما کا ستوگن پردہان کے اوپر پڑتا ہے اور مثال سوال کے عکس کی دیگئی ہے مگر یہ صرف صاف صاف سمجھانے کی خاطر تحریر کیا گیا تھا ورنہ جس طرح سرب دیاپی نراکار اگنی ایک اندھیرے مکان میں لعل کو روشن کر رہی ہے اور باہر کی نراکار اگنی کا اسکے ساتھ تعلق نہیں صرف اس جگہ کی اگنی جہاں لعل ہے اسکو روشن کر رہی ہے اسی طرح من جہاں جہاں جاتا ہے وہاں کے برہم سے شکتی پاتا ہے -

جس طرح مچھلی پانی کے تالاب میں جدھر جاتی ہے ہر طرف اسکو پانی ہی پانی میں نظر پڑتا ہے اور جس حصے میں جاتی ہے اسی حصہ کا پانی اس کی مدد کرتا ہے اور سہارا اسکی زندگی کا ہوتا ہے اسی طرح من جو نہایت سوکھم تتوں سے بنا ہوا مانس کے ٹکڑے دل کے اندر رہ کر اسی جگہ گھیرے ہوئے ہے اس لامحدود نرلیپ ایک رس ابناشی برہم سے ہوتا جاتا ہے انسان جب ریل پر سوار ہوکر دو گھنٹہ میں کوسوں نکل جاتا ہے تو ہمیں بھی اسکے ساتھ نئے نئے برہم (سب ایک رس ہے یہ بنا صرف سمجھانے کی خاطر کہا گیا ہے) سے گذر جاتا ہے چراغ کی روشنی جس طرح مکان کو روشن کرتی ہے اور آئینہ میں اپنے عکس کو گرمی پہنچتی



ہے وہ جہاں جہاں ہے یہ سب صفتیں ساتھ رکھتی ہے اسی طرح من بھی اس برکی سمی پاکر سب شریر کو چیتن کر دیتا ہے اور جہاں جہاں جاتا ہے سب صفت پاس رکھتا ہے تم چھتری کر کے دھوپ کے جس حصے میں جاؤگے سایہ کرتی جاویگی در اصل سایہ میں بھی دھوپ ہے مگر تم کو معلوم نہیں ہوتی کیونکہ اس کی سوکھم حالت ہے من کے بغیر تمام جسم رج و تم سے پُر ہے اسلئے اس پر من ہمادہی والے برہم کا کچھ اثر نہیں پڑتا -

دنیا میں جس شئے کے ساتھ تم تعلق پیدا کروگے اسکی محبت وجدائی وغیرہ کا اثر ضرور تمہارے دماغ میں عکس کھینچکر تمہارے من پر اس عکس کو کھینچدیگا آواز بھر لینے اور تصویر لے لینے کا آلہ اسی دماغی اصول پر ہے اندھیرا جدا ہو ہے اور ایسا مصالحہ ہوتا ہے جو انسان کے دماغ وغیرہ کے مادہ کیساتھ کچھ تعلق رکھتا ہے ہر آواز جو نکالی جاتی ہے مختلف شکل و حرکت رکھتی ہے اگر آپ ایک ڈھول باریک چمڑا سے منڈا ہوا اپنے نزدیک کسی بند مکان میں رکھیں اور اپنے سے دوسری طرف کے پڑا کی کھال کے اندر موم یکساں تہ سے پھیلا کر لگادیں اور پھر گانا شروع کریں اور بعد ختم ہونیکے ایک ایسی نلی جو باریک آواز کو موٹا یعنی آہستہ کو اونچا بنا کر سنائی دیوے اس ڈھول سے لگا کر سنیں تو سب آواز ہو بہو سنائی دیگی اگر ڈھول کے اندر کے موم کو دیکھوگے تو مختلف باریک باریک شکلیں اسپر ہوگئی جو آواز کی ضرب سے ہوگئی ہیں اور ضرب کا پھر آواز پیدا ہوکر ڈھول کے اندر بند ہوگئی ہے عکسی تصویر کی بھی اسی طرح باریکی ہے ایک شیشہ کہ جس پر سیاہ مصالحہ لگا ہوا ہوتا ہے کیمرہ کے آخری حصہ میں بند کیا جاتا ہے اور اندھیری ہی کوٹھڑی میں اس پر مصالحہ چڑھایا جاتا ہے اندھیرے رنگ کے سیاہ کپڑے کے اندر ہی اندھیرا کر کے اسکو اس اندھیرے حصہ میں رکھا جاتا ہے اور کیمرہ کے شیشہ کے آگے اندھیرا ہی کرنے کی خاطر ایک چمڑے کا غلاف

بگاڑ رہتا ہے جب ڈول کا سب کام تیار کر کے شیشہ رکھا گیا اور کیمرہ کا پھرا ہٹایا گیا
تو جس طرح انسان کا عکس اس آئینہ پر پڑتا ہے اُسی طرح ہر شے یا آدمی کا عکس
اس پیچھے رکھے ہوئے شیشہ سیاہ پر پڑتا ہے اور اس میں اپنے آپ دھنس جاتا
ہے اور وہاں اسی طرح کی تصویر بنجاتی ہے کیونکہ سورج کی شعائیں ہر شے کے
اِدھر اُدھر ہولاؤ سے گذر کر شیشہ تک جہاں جاتی ہیں اُس جگہ کو ویسا ہی صاف
رکھتی ہیں مگر شے یا آدمی کی مجسم شکل سے نہیں گذر سکتی اس کا سایہ اور عکس
ہی صرف وہاں پڑتا ہے۔

بس یہی حال من کا ہے عکس پر عکس پڑھتے رہتے ہیں جو صرف خواہشوں کی
شعاعوں کا عکس ہوتا ہے اور یکے بعد دیگرے یا غلبہ خواہش سے کوئی جلدی
اپنا اثر دکھلاتا ہے۔ یہ سب عکس پہلے دماغ یا بدھی میں اور بعد کو من پر پڑتے
ہیں یعنی من پر عکس کا ذوکس (عکس پڑتا ہے بدھی سے کئی گنا زیادہ رنگدار
تصویر من پر اترتی ہے برہم کے جس حصے یا زمین پرا کاش میں یہ کارروائی
ہوتی ہے اس حصہ کا کوئی غلاف جو اسی کام کیواسطے بنایا گیا ہے اس کا
عکس اسی طرح اپنے میں لے لیتا ہے اسی کو چتر گپت یا گندھو نر پتر لکھنے والا
فرشتہ کہتے ہیں ہم ان سب کی مجسم شکلوں سے بھی منکر نہیں ہو سکتے کیونکہ جو
یوگی جہاں جس شکتی کی اوپاسنا میں دھیان یا جس کام کیلئے کریگا اُسی چشمہ
اعظم (برہم) سے ہو بہو وہی شکل مجسم ہو کر اس کا کام پورا کریگی۔

اس کا پورا حال ہما ہربسی کرن میں دیکھو۔ جو اگلے صفحوں میں درج ہے۔

یہ من کا عکس آگ سے جلنے یا تلوار سے کٹ جانیوالا نہیں ہوتا جب تک
انسان مکتی (آزادی) کے لائق نہیں ہوتا۔ تب تک من اور آکاش پر
یہ عکس برابر بنے رہتے ہیں۔

جس کیمرہ یا آواز کے گلاس کا ذکر اوپر کیا گیا ہے انکی طرح بے ڈول و بوٹا



ہمارا کیمرہ نہیں ہے بلکہ ہمارے اعلیٰ کیمرہ میں سات آسمانوں و سات زمینوں کا
عکس ریت کے باریک ذرے کے لاکھویں حصے سے بھی کم پڑتا ہے اور ہمیشہ
پڑتے پڑتے ہمارے شیشہ یا گلاس خراب نہیں ہوتے۔ جیسے کہ کمرہ کا شیشہ
اور دوسری مشین کا گلاس خراب ہو جاتا ہے۔

اسی طرح بڑ کے ذرا سے باریک بیج میں اس کے سارے گذشتہ اور
آئیندہ درخت کی تصویر موجود ہے اس چیتن خیال والے عکسوں کے غلبہ
طبیعت اور جھکاؤ کے مطابق ہی انسان کو دوسرا جنم ملتا ہے اور یہ ایک شے کے
تعلق کے عوصہ تک اس کی اگلی عمر مقرر ہوتی ہے۔

سرشٹی کئی طرح کی ہوتی ہے بعض جانور صرف پانی میں ہی رہ سکتے ہیں اور بعض
پانی میں بھی اور باہر بھی دریائی گھوڑا جو اسی گھوڑے کی طرح ہوتا ہے برسوں
تک پانی میں بھی رہ سکتا ہے اور برسوں تک پانی کے بغیر بھی رہ سکتا ہے زیادہ
پانی میں عجیب عجیب اشیا ملتی ہیں سمندر خشکی سے کئی گنا زیادہ بھی ہے سمندر
میں کئی طرح کے محل اور انکے رہنے والی دریائی عورتیں ہیں سمندر میں شہر
آباد ہے سمندر میں جواہرات کے ڈھیر ہیں سمندر میں سونے چاندی کی کانیں
ہیں اسی طرح ہماری باہر کی سرشٹی کا بھی پتہ اب تک نہیں لگا۔

بحر شمالی نے اپنی تحقیقات کرانے میں یورپ کا سب روپیہ وقت اور عقل لے لیا
ہزاروں جہاز غرق ہوئے کروڑوں جانیں تلف ہوئیں اڑنیوالے بیلون بنائے
گئے لاکھوں کا ٹھیکہ ہوا کر جو بیلون پر چڑھ کر اور کچھ آگے بڑھکر حال بیان کرے
انعام پاوے کوسوں تک سفید برف اور اسپر کچھ پھرتے نظر آئے آخر ایک
اخبار میں دیکھا کہ یورپ کے جو افسر حوصلہ کرکے آگے بڑھے۔ کالے رنگ کے
دیو کی طرح ہزاروں آدمی بڑے بڑے لمبے گرز ہاتھوں میں لئے ہوئے اس
طرف آتے دیکھے جو نزدیک آکر جبر کہ انسان کا اس طرف کا آنا منع ہے

اور مارنے پر تیار ہوئے یہ بات سچ ہو یا جھوٹ ہم کو اس سے کوئی مطلب نہیں بغرض
ظاہر یہ کرنا چاہتے ہیں کہ پری دیو جن بھوت چڑیل ڈاگنی شاکنی بھی اسی دنیا
میں سوکھم تتوں سے بھر رہے ہیں اور اسی دنیا میں انکا گھر ہے یہ بھی ایک جوتی
(قالب) ہوا کرتی ہے عالم ارواح بھی یہاں ہی ہے ایک شیشہ جلبی کہ جس پر قلعی
نہ ہو اور جو ایک دروازے کے برابر بنا پا گیا ہو اس کو دروازہ کی چوکھٹ میں لگا
دو۔ ایسی کاریگری سے لگاؤ کہ لکڑی کا اور شیشہ کا جوڑ معلوم نہ ہو۔
اب خیال کرو باوجودیکہ شیشہ مجسم ہے مگر نظر نہ آویگا۔ تم بیشک کسی کو وہاں لے آؤ
اور ادھر ادھر کی باتیں کر کے اشارے سے وہ شے جو شیشہ کے پیچھے دور پڑی
ہے دکھلاؤ کہ کیا خوبصورت شے ہے دیکھنے والا برابر شے کی تعریف کریگا اور
درمیان میں شیشہ کو نہ سمجھیگا پس عالم مذکور میں رہنے والوں کا جسم اسی
طرح کا سوکھم صاف و شفاف ہوتا ہے رج (کثیف مٹی) تم (اندھیرا) والا نہیں
اسی واسطے اس کو آتشی جسم کہتے ہیں کہ اس میں آزادی بعید ہوتی ہے۔ ہر
شکل بھی بدل سکتا ہے جسم سوکھم پرمانوؤں سے بنا ہوا ہوتا ہے جو نہ تو نظر آتے
ہیں اور نہ تلوار کی ضرب سے کٹے جاتے ہیں تلوار کی ضرب سے اس واسطے
نہیں کاٹے جاتے کہ آکاس اور ہوا کے پرمانوؤں سے بھی سوکھم ہیں جب آکاس
اور ہوا کے پرمانوں نہیں کٹ سکتے تو وہ کہاں کٹ سکتے ہیں کہ ایک لوہے کا
ٹکڑا آکاس میں پھینکو پرمانوں اس کے سوراخوں سے پیچھے ہٹتے جاوینگے اور وہ
پرے ہوتا جاویگا یعنی پرمانوں اپنی جگہ پر ہی رہینگے اور ٹکڑا حرکت کریگا کہ ایک
قالب سے دوسرے قالب میں جانے پر جو وقت صرف ہوتا ہے اسکی دو حالتیں
ہوتی ہیں نرک یا سرگ کی خواہش کرنیوالے لوگ اپنے اپنے فرقے یا مذہب خیالات
کے متعلق وہاں جاتے ہیں اور اس شریر کے چھوڑتے ہی ان کو ستارہ تت کا سوکھم
شریر مل جاتا ہے سب کنبہ کے دیکھتے دیکھتے بیہوشی میں انسان ہو جاتا ہے اور آخری



ایسی بیہوشی میں ہو جاتا ہے کہ جو نیند سے بھی کئی درجہ گہری ہے اس حالت بیہوشی میں
وہ شریر کو تیاگ رہا ہوتا ہے پھر آہستہ آہستہ ہوش میں آنے کے وقت اس کو گیان کی
ایک رمز بھی ہوتی ہے جبکہ شروع بیہوشی کی ابتداء سے ذرا ذرا شروع ہوتا ہے آکاس
کے عکس کی تصویریات سب اس کے سامنے آجاتی ہیں اچھی تصویر دیکھنے سے خوش
اور بری سے خفا ہوتا ہے جب سوکھم شریر پورا بنجاتا ہے تو اس کو پچھلی حالت کی سب
خبر ہوتی ہے اور اپنے کنبے سے تعلقدار ہوتا ہے اور ان کو نفع اور نقصان پہنچانے
کی طاقت رکھتا ہے۔
اب ان لوگوں کا ذکر چھیڑا جاتا ہے کہ جو نرک و سورگ کی خواہش نہیں رکھتے جس طرح
سپنے میں دس منٹ کے دس سال معلوم ہوتے ہیں اور صرف دس منٹ میں شادی
کر لیتا ہے اولاد پیدا کر لیتا ہے لوہڑی اور بیاہ بھی کے کئی میلے دیکھ لیتا ہے موسم اور
رتائیں بدلتی ہیں اسی طرح ایسا شخص ایسا ہی تماشہ دیکھتا ہے ایک استھول شریر کو
چھوڑ کر فوراً دوسرے شریر میں چلا جاتا ہے۔
تار برقی کی جس طرح خبر ہی ایک طرف لیتے یا ٹک کرتے ہی دوسری طرف ٹک کر دیتی
ہے اسی طرح جوں جوں شریر چھوڑنے پر ہوتی ہے ادھر اسکے دوسرا استھول شریر
کی تیاری ہو جاتی ہے جو گربھ میں ہوتا ہے ادھر سے نکلا ہے دھکا کہ ادھر آگے ہی
موجود ہوتا ہے۔ بہ ہم زلیپ دوسری جگہ نہیں جاتا صرف من اپنے اوپر وقت لئے
ہوئے چلا جاتا ہے ادھر قطرہ گرا ادھر بھی ساتھ ہی اپنی جگہ پر قائم ہو گیا۔
روح ایک جگہ سے نکلکر جو دوسری جگہ جاتی ہے لوگ کا ہزارواں حصہ خرچ ہو جاتا ہے
یہ ذرا سا وقت خواب کی طرح بہت سا ہو کر روح کو نرک یا سورگ میں خیال ہو رہے جاتا
ہے یہ نرک یا سورگ میں جانا اس کے کرموں پر منحصر ہوتا ہے جو پچھلے کئی جنموں کے ہوتے
ہیں کیونکہ یوگی کامل کے بغیر سب کو تھوڑی یا بہت دیر جاگتی ہوتی ہے یا ان میں رہنا
پڑتا ہے تھوڑے وقت میں بہت وقت اسواسطے معلوم ہوتا ہے کہ خواب میں جو حال

نظر آتا ہے۔ وہ سب صحیح ہوتا ہے اور کسی نہ کسی انسان پر کسی جنم میں اس کے اپنے پر گذرا ہوگا جب خواب شروع ہوتا ہے تو دماغ کسی اور غلاف کے اندر گھسا ہوا ہوتا ہے اور اسکی شعاعیں تمام ویراٹ میں پھیلی ہوئی ہوتی ہیں آکاش پر گذشتہ اور آئندہ سب کارروائی کے عکس کھینچے ہیں جس کے ساتھ شعاعیں ملتی ہیں اس کا فوکس اپنے میں لیکر اپنا عکس و فوکس اس میں کھینچ دیتی ہیں سو کم حالت سے اس میں ملکر وہ سب کارروائی کا عکس تین منٹ میں دیکھ لیتی ہیں دراصل اصلی انسان نے وہ کارروائی دس برس میں گذاری ہوتی ہے پس ادھر اسی طرح دس ہی برس معلوم پڑتے ہیں۔

یہی حالت نرک و سورگ کی ہے چوراسی لاکھ جونیاں قالب ہیں اور ہر جونی میں ٹڈی دل کی طرح بے شمار جیو ہیں۔ مگر کرم تھوڑے ہیں یہی وجہ ہے کہ ویراٹ میں بہت جیون کے کرم نزدیک نزدیک بالکل وہی ہیں کہ آپ نے دیکھا ہوگا کہ بہت لوگوں کی شکلیں آپس میں ملتی ہیں۔ اور بہت کی آواز بہت کا دھن بہت کا خطاب وغیرہ وغیرہ ہم نے خود اس طرح کی کئی جوڑیاں ایک ہی شہر میں دیکھی ہیں۔ اور یہ بھی ساتھ ہی روشن ہو کے دنیا انادی ہے ایک ہی طریقہ پر کئی جیو نرک یا سورگ میں پہلے بھی رہ چکے ہیں۔

پس اس ذرا سے وقت میں انسان کی روح اپنی ہم جنس کرم کی روح کے آسمانی عکس سے تعلق پیدا کر لیتی ہے یعنی عکس ماترا اس سے روحانی تعلق کرکے جھانکی لے لیتی ہے۔ اور جتنے عرصہ میں وہ نرک یا سورگ میں رہا ہے یا اس نے رہنا ہے۔ اتنا ہی عرصہ روح کو معلوم ہوتا ہے۔ اپنی ہم کرم روح کے عکس پر خود بخود یک لخت ہی سب سے پہلے روح کی نگاہ پڑتی ہے۔ اور یہ سب



کارروائی کا عکس ہو بہو وہاں ہی ہوتا ہے۔ اور وہاں ہی قائمی طور پر رہتا ہے۔ جہاں وہ کارروائی ہوتی ہے اسلئے نرک یا سورگ میں جانے سے روح ادھر ادھر کی روحوں کا بھی نظارہ لے لیتی ہے جن کا اس کی ہم کرم روح نے بھی لیا تھا۔

اس کو ذرا صحیح سمجھانے کیلئے ایک مثال دیتے ہیں راجہ بکرماجیت جسکو یوگ ودیا کا نہایت شوق تھا۔ اجین میں اپنا نواس رکھتا تھا کہ ایک دن ایک جوگی جو آدیش یوگ سے واقف تھا اجین میں وارد ہو کر راجہ کے پاس آیا۔ اور بیان کیا کہ میں یوگ ودیا جانتا ہوں مگر آدیش یوگ کی مجھ کو خبر نہیں اگر آپ کوئی کرشمہ یوگ آدیش کا دکھلا دیں گے تو بعد کو میں بھی کئی کرشمے دکھلاؤں گا۔ راجہ نے بید جان کر کہ یہ آدیش یوگ تو جانتا نہیں جو مجھ کو نقصان پہنچاوے گا۔ آؤ اس کو یہ کرشمہ دکھلا کر اس سے کچھ اور سیکھ لیں۔ راجہ یہ بچار کر جوگی کو ایک مکان کے اندر لے گیا۔ اور وہاں جو ایک مرا ہوا طوطا پڑا تھا اس کو اٹھا کر پاس رکھ لیا اور عمل کرنا شروع کیا۔ جوگی کے دیکھتے دیکھتے راجہ کا جسم مردہ ہو گیا۔ اور طوطا بولنے لگا جوگی نے جو نہایت چالاک تھا اور اسی مطلب کیلئے آیا تھا فوراً اپنی روح راجہ کے جسم میں ڈال لی۔ اور طوطے کو مارنے کے لئے اٹھا مگر طوطا اڑ گیا اب سنئے راجہ کے سینکڑوں خزانوں کے حالات فوجوں کی گنتی زمین میں دفن کئے ہوئے لعل و جواہر محل کے حالات اور کئی پوشیدہ اشیا اسی وقت اس نقلی بکرماجیت کو معلوم ہو گئیں بچپن سے اس بڑھاپے تک کی سب باتیں ایک لمحہ میں بالکل ایسی ہی معلوم ہونے لگیں کہ گویا یہی روح تھی مطلب کیا کہ بکرماجیت ہی ہو گیا اسی طرح روح بھی سب کچھ دوسرے کے ملاپ سے معلوم کر لیتی ہے۔

افعال نیک یا بد پہلے من میں پیدا ہوتے ہیں پھر زبان پر آتے ہیں۔ اور پھر زیادہ غلبہ کے سبب عملی طور پر استعمال ہوتے ہیں ان تینوں حالتوں کی سزائیں وغیرہ اس جنم درمیانی ولسگلے میں ملتی ہیں دل میں سوچے ہوئے خیالات کی سزا وغیرہ جو زیادہ سوکھم ہے اور روح سے نزدیک ہے اسی نرگ وسورگ کی حالت میں ملتی ہے۔

اب سوچئے کہ ان خواہشوں اور آنے جانے سے آزادی ہونے کا کام کٹھن ہے عام قاعدہ تو یوں ہے کہ جس جنم میں جو خواہش روح کی ہوئی وہ خواہش تب تک بنی رہیگی کہ جب تک اپنا دورہ پورا کرکے ختم نہیں ہوئی یا جب تک اس کا خارجی فوکس نہیں لیا گیا۔

خارجی فوکس اس کو کہتے ہیں کہ ایک عکسی تصویر پر ایک آلہ دور سے اس نیت سے لگایا جاوے کہ اس کاغذ سے تصویر زائل ہو جاوے اور آئندہ میں بھی نہ آوے۔

عام آدمی کی ہر خواہش سے بیہ خواہش پیدا ہوتی ہے جس کو کرم کی جڑ پھیلانا کہتے ہیں۔

اگر آئندہ عکس کھینچنا بند ہو جاوے اور پچھلا عکس اپنا دورہ پورا کرکے یا بذریعہ خارجی فوکس کے زائل ہو جاوے تو خود بخود ست چت آنند ہو۔

اور بس۔

دنیا بھر میں جتنے ریت کے ذرات ہیں اگر ان کو اتنی ہی تعداد میں ضرب دی جائے اور حاصل ضرب سرور پرماتما کی سن سمادھی کا سمجھا جاوے تو دنیا کا سبب آنند (عیش وعشرت) ایک ذرے کے لاکھویں حصے کے عکس ماتر کے برابر بھی نہیں ہے۔



نشکام اوپاشنا یا کرموں کے پھل کے تیاگ سے آئندہ کیلئے بے خطر ہو جاؤ کرشن کی طرح جتی اور دورباسا کی طرح نرآہاری بننے کا نام ہی پھل کا تیاگ ہے اپنی خواہش سے کچھ نہیں کیا جاتا۔ صرف سادھن کے شریر کو اگر کوئی دوسرا اگر مجبور کرے کہ کچھ کھانا پلانا چاہتا ہوں تو وہ اس کی خواہش ہے اس کے پھل کا ادھکاری وہی ہے منہ دھوتے جاتے اور منہ میں ڈالتے وقت بھی تم یہ خواہش ہو۔ اسی طرح سب کرم بغیر اسکے عوضانہ لینے کی خواہش کے کرو۔ لاکھوں برسوں میں بھی ختم نہ ہونیوالے کرموں کا چکر اس طرح مہینوں میں ختم ہو جاویگا کیونکہ جس طرح نئے پیدا شدہ کرموں سے تم آزاد ہوتے جاتے ہیں اور طرح انہی نئے کرموں میں جو پرانے کرموں سے پیدا شدہ خواہشیں ہیں ان کو بھی سمیٹ رہے ہو۔ اس سادھو کی سدھی کی آزمایش یہ ہے کہ پار نظر ہو ٭

پار نظر کے نظارہ کو ہو بہو دیکھنے کیلئے اور اسپر پورا الیقین کرنے کیلئے کی سمادھی کے سادھن کی تلاش کرو۔ تاکہ یہ بات کہ یوگی رہیکھ میں سیکھ مار سکتے ہیں۔ ظاہرا دیکھو اسی سے خارجی فوکس کا تماشہ بھی نظر آویگا۔ شاستروں میں خارجی فوکس کو کئی طرح بیان کیا ہے اور ایک جگہ اس طرح بھی لکھا ہے کہ سمادھی والے اودیت یوگی کے پیچھے برے کرم اس کو لگتے ہیں جو ان کی نندیا کرتا ہے اور اچھے کرموں کو وہ پاتا ہے جو اس کی تعریف کرے یا ان کی سیوا کرے تیسرا طریقہ کاشی مرن او کمتی ہے یعنی شری کاشی جی میں مرنے سے مکتی ملتی ہے یوگی پانی کو مسمرائز کرکے جس کام کیواسطے کسی کو دیں وہ کام پورا ہو جاتا ہے۔ بیمار ہو تو اس کو پی کر صحت پاتا ہے اسی طرح ہر شے میں اعلیٰ یوگی ہمیشہ کیلئے تاثیر بھر سکتے ہیں درجہ اول یہ ہے کہ شیو جی نے وہ

زمین مسمرائز کردی ہے کہ جو میراکھنڈ جاری ہے وہ مکتی پاوے وجہ دوم یہ ہے کہ ازلی ابدی وید شاستر اور پران کے اربوں تعداد کے ہندو ماننے والے اس کو مانتے آئے ہیں اور اب مان رہے ہیں جس سے کہ وہ زمین دوبارہ ساتھ ہی ساتھ مسمرائز ہوتی جاتی ہے۔ سوم وجہ یہ ہے کہ شیو جی ہر منش کے کان میں اس کے شریر چھوڑتے وقت رام (تارک منتر) کا اپدیش کرتے ہیں جو یوگی کے منہ سے نکلکر بمعہ ارتھوں کے اس کو سنائی دیتا ہے۔ یہ وہ وقت ہوتا ہے جب انسان نہ ادھر اور نہ ادھر پھنسا ہوتا ہے اس وقت صرف دوسرے نظارہ دیکھنے میں لگا ہوتا ہے کہ اوپر سے یہ اپدیش کارگر ہو کر اس کو آزاد کر دیتا ہے لمحہ کے لاکھویں حصے کیوقت کے برابر وقت میں بھیرو عکس ماتر نرک یا سورگ کی دکھلا کر ایک بھاری ملزم پر پیسہ ہی جرمانے کی سزا کافی سمجھتی۔ یہ بیرونی ارتھ تھا اب یوگی اس کے گپت ارتھ اس طرح کریں گے کہ ایک اعلیٰ یوگی کے دربار اس کے پھیلائے ہوئے شانتی اور مکتی کے دینے والے اور ایسے کانشی میں مرتے وقت جب ذرا ادھر کی جانکی ہوتی ہے سب فیصلہ اسی مکتی دینے والے اور اس کے ذریعہ ہو کر منش مُکت ہو جاتا ہے۔





سمادھی



ہٹ یوگی جس طرح گھٹ چکر دو را بانوں کو اوپر چڑھا کر سمادھی لیتے ہیں جو آج کل ہمارے درمیان کے دیش میں آب ہوا خوراک وجہ ناموافق ہونے سے خطرناک ہے مانسک یوگی بھی اسی طرح مکتی آسان تا جھٹ اور طریقے اپنے پاس رکھتے ہیں مانسک یوگ کا ہمیشہ ہر طریقہ بے خطر ہوتا ہے فوائد سمادھی مہاتما جانتے ہیں نظارہ خاص پا کر ہمیشہ کا بھرم مٹ جاتا ہے اور بعد کو تنزلی کا بیج ناش ہو کر صرف ترقی ہی ترقی رہ جاتی ہے دنیا کے ہر کام میں عقل سے مدد لے سکتا ہے عامل کا بوقت سمادھی سب جسم سن و جڑ ہوتا ہے اگر نشتر لگائیں یا آگ کی چنگاری بدن پر رکھیں تو اس کو ہرگز معلوم نہیں ہوتا۔

ابتدائی حالت میں بعض وقت خود بخود ہی کچھ کم عرصہ بعد (جس کی کوئی حد مقرر نہیں) عامل جاگ پڑتا ہے وہ وقت جو سمادھی میں لگتا ہے روح اور جسم کے تعلق کیوقت (عمر) شمار نہیں ہوتا جس آدمی کی عمر وہ جوتشی جو ہزار برس پہلے ہی چاند اور سورج گرہن کا پتہ دے دیتے ہیں۔ اسی برس کی لکھیں تو ان کا یہ مطلب ہو گا کہ روح اسی برس تک جسم کے ساتھ وصل کر کے ہر لمحہ پچھلی خواہشوں کے موافق کچھ نہ کچھ حرکت کرتی رہیگی کہ اگر دس برس کے بعد اس کو کسی یوگی نے سمادھی کا رستہ بتایا اگر وہ عامل ہو کر ۲۰ برس سمادھی میں رہا تو یہ بیس اس کی اصلی عمر میں شمار نہ ہونگے جب سمادھی سے اٹھیگا اس کا گیارہواں برس شمار ہو گا یہ صرف اس لئے کہ ہر انسان کی عمر مختلف تعداد کے سانس گن کر مقرر کی گئی ہے جس کے سوانس جلدی خرچ ہو جاوینگے اسکی روح کو جلد جسم چھوڑنا ہو گا اور جس کے دیر کے بعد آہستہ آہستہ خرچ ہونگے اس کی روح دیر کے بعد جسم کو چھوڑیگی چونکہ سمادھی کے وقت حرکت دل قبض اور سانس نکلنے بند ہوتے ہیں اسلئے وہ وقت عمر میں شمار نہیں ہوتا۔

سکھوں کے زمانے میں جسکو ابھی تھوڑا ہی عرصہ گذرا ہے ایک سردار بہ تلاش شکار جنگل میں جاکر ایک غار میں جا گھسے اور دلاوری کرکے دور تک اندر چلے گئے شکار تو نہ ملا صرف ایک مردہ کھینچکر باہر لائے جب اس کو بغور دیکھا تو ایسا معلوم ہوا کہ کوئی انسان نوجوان ابھی سویا ہے مگر مٹی اور گردہ کے پڑجانے سے اس کا چہرہ اور بدن کی جلد نہایت میلی ہوگئی تھی پہلے آہستہ آہستہ اٹھانے کی کوشش مگر وہ نہ اٹھا پھر یہ خیال کرکے کہ شاید مردہ ہو زور سے کھینچکر دور پھینک دیا کہ دور گرتا تھا کہ اس بھاری ضرب کے اس کی سمادھی کھل گئی۔ اٹھتے ہی بولا اکبر بادشاہ آپ کا اقبال بلند جگ جگ پرتاپ لکھماں تے قسلم۔ تب تو سردار اور اُن کے ساتھی حیران ہوئے کہ یہ کیا ماجرا ہے۔

## مانسک یوگ کے طالبو

یہ شخص ذات کا ہندو بھانڈ تھا کہ جس نے اپنی روٹی کمانے کیلئے کسی سادہو کی خدمت کرکے سمادہی کا طریقہ سیکھ لیا تھا سمادہی سے بیدار ہونیکا طریقہ بھی سیکھا مگر اس کی طرف معمولی توجہ کی کیونکہ وہ اس خوشی میں مست رہا کہ اب ہمیشہ کی روٹیاں صرف ایک ہی جگہ سے کمالوں گا۔ اکبر بادشاہ کو یہ تماشا دکھلاکر جو چاہونگا سو انعام پاؤنگا۔

بس وہ اکبر کے دربار میں آیا اپنا حال بیان کیا کہ میں سمادہی لیتا ہوں حضور میرا تماشا دیکھیں۔ بعد ازاں خواہ آگ میرے بدن پر رکھیں یا نشتر میرے بدن پر ماریں مجھ کو کچھ تکلیف نہ ہوگی اور پھر جتنے دن یا مہینے چاہو مجھکو ایک صندوق میں بند کرکے زمین میں گاڑ دو بغیر خورد و نوش کے جیتا رہونگا اور ہوا کہ جس کے بغیر ایک دم بھی نہیں رہا جاتا بغیر ہوا کے رہونگا یہ سنکر اکبر نے اجازت



دی کہ ہاں جو چاہو گے پاؤ گے چونکہ سادہو نے آبحیات کو ایسے برتن میں ڈالا جو اس کے لایق نہ تھا اس لئے اس کو فائدہ خاک نہ ہوا۔ بوقت سمادہی نہ تو اس نے وقت بیداری کو یاد کیا اور نہ طریقہ بیداری عمل میں لایا یونہی سمادہی میں ہوگیا۔

اکبر نے اپنے ہاتھ سے نشتر چلایا بدن پر آگ رکھی اور پھر آزمایش کیلئے صندوق میں بند کرکے زمین میں گڑوایا میعاد مقررہ کے بعد ایک دربار عام کرکے زمین کھدوائی اور صندوق نکلواکر بھانڈ کو نکالا اور اس کے اٹھانے کی کوشش کی۔ ہوشیکہ ہزار ہا کوششیں کیں مگر وہ بیدار نہ ہوا پھر ایک میدان میں رکھوا دیا اور اُس کے پاس ایک برس تک پہرہ رکھا کہ شاید خود بیدار ہو مگر بھانڈ جو بیداری کے نام کو بھی بھلا بیٹھا تھا۔ کب جاگتا تھا بیشک اس وقت بحواس انند اعظم میں محو تھا۔

ایک برس بعد بادشاہ نے اس کو مردہ جان کر اس غار میں رکھوا دیا اب سردار کے سامنے اٹھتے ہی اکبر بادشاہ کا نام لیکر اپنی شے مانگ رہا ہے حالانکہ اس عرصہ کو سیکڑوں برس گزر گئے ہوئے تھے۔

اب آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ بھیکھو کی خواہش کا تلب دن رات اس میں رہا کرتا تھا وہ اس کے نقصان کا باعث ہوا اور نہ اس کی اور اس کے گورو کی سمادہی میں ہر طرح کوئی فرق نہ تھا مگر ابر و کھم گیان سے خواہش کم نہ کرنے اور ہر وقت پار نظر نہ کرنے سے یہ فرق پڑ گیا بس اس کا یوگ بیکار رہ گیا اور تماشبینی میں صرف ہوا۔

## طریقہ

آنکھوں میں رہنے والی پتلی کو شاستر والے نرانجن کہتے ہیں۔ جس طرح ریل

گاڑی کو انجن چلاتا ہے اور انجن کی ٹنکی سے کام ہوتا ہے اسی طرح انسان کا انجن یہ آنکھیں ہیں اندھیری رات میں اگر آنکھ کے آئینہ پر انگلی لگ جاوے تو عجوبہ طرح کی روشنی نظر آتی ہے مرنے اور پیدائش کے وقت عکس تر روح اعظم کے نزدیک کے پردہ یا غلاف کا نظارہ نظر آتا ہے اسی طرح اس یکلخت حرکت سے استھرتا اور ضرب سے آرام کی درمیانی حالت میں آنکھ کی باریک رنگ یا شعاع دباؤ سے مڑ کر اپنی ملی ہوئی شعاع سے ہوتی ہوئی اندر کی جھائی عکس ماتر سے ہی ہے اس کو پورا تزکیہ دھیان کے بیان سے اچھی طرح واضح ہو جاویگا اس سے مطلب یہ نکلا کہ ہر لمحہ ہر خواہش جو دل میں گزرتی ہے ہر لمحہ اس کی شعاع آنکھوں تک بھی آتی ہے تم جس شے کی طرف دیکھ رہے ہو گے یا معمول اس شے کو ہاتھ میں لیکر یا نقطہ دور سے دیکھ کر تمہاری اس وقت کی خواہش کا عکس پڑھکر تم کو دکھلاویگا کہ تمہاری اس وقت یہ خواہش تھی اگر دل میں یہ خواہش کرو کہ آئینہ میں جو تصویر نظر آرہی ہے وہ بیہوش ہو کر حالت روشن ضمیری میں ہو جاوے یا اندرون بینی و بیرون بینی کی سمادھی میں سے کسی حالت میں ہو جاوے تو جس طرح معمول تمہارے سامنے بیہوش ہو جاتا ہے اسی طرح اس کے آئینہ والے عکس پر بھی عمل کرنے سے وہ بیہوش ہو سکتا ہے اگر تمہارا اپنا عکس آئینہ میں پڑ رہا ہے تو تم اس کی بائیں آنکھ کی پتلی میں نظر جماؤ جو تمہاری داہنی طرف ہوگی۔

معمول کے عکس کی آنکھ کی پتلی میں نظر جمانے اور اپنے عکس کی پتلی میں نظر جمانے میں از حد فرق ہے اول یہ کہ معمول کے خیالات عامل کے اختیار میں ایسے نہیں ہوتے۔ جیسے کہ اول دویم دوسرے شخص کے دماغی ذرات وخیالات اس کے افعال کیموافق غلبہ پر ہوتے ہیں یعنی مقناطیس اور طرح



کم ہوتی ہے جس سے فوراً یا شتی پیدا کرنا مشکل ہے۔ بوقت استادن ایکانت مکان یا جنگل میں جو علحدہ ہو یا شب بروز اوقات بیٹھ کر ایک صاف شفاف آئینہ اپنے سامنے قریب وقت کی دوری پر رکھو شمال کی جانب پشت کرو اور روئی اپنے کانوں میں دیدو اور آنکھ کی پتلی میں توجہ ایک سو کرنے دیکھنا شروع کرو ایسے طریقہ سے کہ تمہیں اپنے شریر کی ہوش تک نہ رہے اور یہ خیال جمانے کہ گویا آئینہ والا شخص اس وقت عکس کا خیال نہ بیہوش ہو جائے اور ساتھ ہی دل میں خیال کئے جاؤ کہ حالت سمادھی صرف ایک آنکھ کو یا دونوں رنگ چاہو اور ہم نے خزانہ کرامات کے سب حصے ایسی ترتیب کے لکھنے شروع کئے ہیں کہ عامل کی لیاقت و طاقت کے بعد بڑے کی ہوتی جاوے یعنی عامل اگر توجہ اور یکسوئی کی مشق پہلے حصے سے کرتا چلا آتا تو چند ہی دن میں کامیاب ہو جاویگا۔

بعضوں کو چند دن تک صرف کھچپتی حالت کی طرح غنودگی آویگی اور بعضوں کو یکلخت ایک عجیب نظارہ نظر آویگا۔ پھر تم دیکھو گے کہ ہم نے کیا لکھا ہے سوالات کے جوابات اور سب روحانی و شوقیہ حالات اس سے حل ہو سکینگے اور ساتھ ہی نور اعلیٰ سے وصل ہو گا وصل کیوں نہ ہو۔

جبکہ آنکھ اور دل کا آپس میں ایک نہایت گہرا تعلق ہے یہ مشہور ہے کہ دیوتاؤں کی آنکھ نہیں جھپکتی یعنی ان تک نظر رہتی ہے پس آنکھ جو اور جس کا خیال کرتی ہے دل ادھر ہی لگا رہتا ہے اور اپنی خواہش کو آن کی آن میں پورا کر دکھاتا ہے اگر توجہ کسی طرف پوری لگ رہی ہو اور آنکھ جھپک جاوے تو ہر جھپک پر بغیر لوگ یوں کے توجہ کا سلسلہ ٹوٹ جاتا ہے آنکھ کی مشق اسی طرح آنکھ بند کئے سادھن کرنے میں بھی مدد دیتی ہے کیونکہ اسوقت بھی اندرونی برقی یا نظر کی شعاعیں برابر

ایسا ہی کام کرتی ہیں بھلا یت اس سادھن میں اول تنا خیال رکھنا ضروری ہے کہ روشنی کا عکس جو آئینہ پر یکلخت پڑتا ہوا اس کی چمک آنکھ میں نہ لگے جو ضرر رساں ہے۔

دویم اکیلی جگہ نہ ملنے سے اگر عام جگہ پر بیٹھو تو پہلے کوئی نہ کوئی ہمراز بنا لینا چاہئے تاکہ اس وقت واویلا نہ ہو۔

## ترکٹی دھیان

یہ سادھن سویرے چار بجے صبح کے اٹھکر کی جاتی ہے ایک کمرہ ہی جو اس مطلب کیلئے تیار کیا جاتا ہے خوشبودار اشیاء اور کافور دھوپ وغیرہ سے معطر کیا ہوا ہوتا ہے جب سب کام تیار ہو ایک پاک وصاف نرم گدیلا یا آسن بچھاؤ اور آنکھیں بند کرکے اس جگہ کو دیکھو جہاں شیوجی کا تیسرا انتر مانا جاتا ہے یہ جگہ مستک کے درمیان میں جہاں ہندو تلک لگاتے ہیں۔ ہوتی ہے آنکھیں بند کرکے اوپر کی طرف دیکھنے سے دماغ کی ایک شعاع پر نگاہ پڑتی ہے جو حسن من دماغ پر پڑتی ہے۔

اول ہی اول بہت عرصہ تک نیلی ہی روشنی نظر آتی رہتی ہے جب اس روشنی کو دھیان لگا کر دیکھو گے عجب نظارہ نظر پڑیگا اور عجیب طرح کا آنند اور شانتی آویگی تمہارا دل ہمیشہ یہی چاہیگا کہ ہمیشہ اس کی طرف دھیان لگا رہے اگر کوئی اس دھیان کیوقت میں تمہارا خلل انداز ہوگا تم اس کو دشمن خیال کروگے اور کہوگے کہ افسوس تمنے غضب کیا سکھ اعظم سے دکھ اعظم میں لے آئے اندھیرے میں جب انگلی آنکھ پر لگتی ہے اور ایک روشنی سی معلوم ہوتی ہے یہ وہی روشنی ہے پس اس طرح اختیاری طور پر تم اس نور کے عکس کے



عکس کو دیکھ رہے ہو آخر کو یہی روشنی آہستہ آہستہ سفیدی سے بدلنے لگے تو تم جانو کہ ترقی نزدیک ہی پردہ اٹھنے والا ہے جلدی عکس اصلی پر نگاہ پڑیگی اور بیشک اصلی نظارہ دیکھوگے دلی و دماغی طاقت روز بروز بڑھتی جاویگی اور چہرہ پر روشنی آتی جاویگی۔

رادہا سوامی کی مورتی کا دھیان کرتے ہیں جو استھول ہوکر جو سامنے آجاتی ہو اور بعد ازاں ترکٹی سادھن شروع کرتے ہیں آہستہ آہستہ سادھن کرنے سے نظارہ ہو جاتا ہو اور پردہ غیب سے اٹھ جاتا ہے اگر کچھ بھی کروگے تو جانو کہ ہم کیا کر رہے ہیں سوامی دیوراج سمرتھ مارگی جو میرے گورو مہاراج ہیں جو سوریج کے ادپس کی بھی رد چکے ہیں اور سٹ یوگی کامل بھی ہیں ہزار ہا لوگوں کے سنو ماتتہ وغیرہ اس روشنی پر نگاہ ڈلوا اور خواہش کو جنبش بھی دیکر فتح کروا چکے ہیں اور ہر روشنی سے تعلق پیدا کرکے مدعا دلی رفع خواہشات بیان کیا اور ہر دوسرے کے دل میں اس کام کے ویسا ہی کرنے کی خواہش پیدا ہوتی سوامی دیوراج جی کا احوال پڑھنے کے لائق ہے جو تھوڑا تھوڑا اس اور اگلے سب حصوں میں چھپا ہے نگاہ کرکے دیکھ لیں۔



## تسخیر شمس



## ہیو شیر نگ آنگ

اس سادھن کو بھی ویراٹ کا دیکھنا کہتے ہیں۔ ہیوشرنگ آنگ سورج کا بیج
منتر ہے اس منتر سے سورج ادھر متوجہ ہوتا ہے۔ سورج کا اصلی نام ہے سورج کی
شکتی نہایت باریک فلاسفی ہے اس میں انادی بھری ہوئی ہے۔ یہ منتر سورج
سے جدا نہیں اور سورج اس منتر سے جدا نہیں دونوں ایک جان ہیں سنسکرت
کی اس شکل کی (ہ) بندی شکتی کا شر ہے بولنے سے اندرونی
تن منڈل میں گونج پیدا کرکے سوہم ہوتی جاتی ہے اور اس وقت اپنے ساتھ
کے نام والے کو متوجہ کرتی ہے خواہ کسی دیوتا کا بیج (مول) منتر ہو۔ یہ (ہ) بندی
ضرور ساتھ ہوگی اس بندی کے بغیر مول منتر نہیں ہو سکتا اور نہ کام دے سکتا ہے
چھایا پرش کا ویراٹ اور ہوتا ہے۔ چھایا پرش میں ویراٹ کا جوہر کھینچا جاتا ہے
اور اپنے جسم سے اسکو طاقت دیجاتی ہے یا یوں کہ وہ طاقت سایہ میں پہلے ہی
موجود ہوتی ہے ہندو فلاسفر مانتے ہیں کہ ہر شے میں جتنی طاقت یا تاثیر ہوتی ہے
اسکے سایہ میں ہر وقت اتنی ہی تاثیر موجود رہتی ہے۔

پرانوں میں ایسی کتھا بہت آئی ہیں کہ فلاں دیوتا جا رہا تھا کہ دوسرے
دیوتا نے اس کے سایہ کو پکڑ لیا اور وہ دیوتا کھڑا ہو گیا عمل حب یا موہنی
وغیرہ میں اس واسطے فوٹو کی تصویر درکار ہوتی ہے کیونکہ عکسی تصویر انسان
کے سایہ یا سائے کی تصویر کا نام ہے اس تصویر پر جو عمل کروگے فوراً اس پر
کہ جس کی وہ تصویر ہے تاثیر پیدا ہو جاویگی پرانے عامل آٹے یا مٹی کا بت
اپنے مطلب کیمطابق بنا کر اس کا تعلق مطلوب وغیرہ سے کر لیا کرتے تھے اور
عمل موہنی میں تلک وغیرہ و دیگر کارروائی کیوقت سوئیوں یا کانٹوں سے
تمام اس کا بدن پرو دیتے تھے جس طرح کہ آجکل گڈے نکالنے والے بیمار



کے گھر سے سوئی یا کانٹے سے پرویا ہوا گڈا نکالکر دکھلاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اب
آرام ہو جائے گا۔ بلا گئی۔
یہ بات بھی یاد رکھنے کے قابل ہے کہ آٹے یا مٹی یا بت بنانیوالے عامل جبتک
مطلوب کو خود نہ دیکھ لیں کامیاب نہیں ہو سکتے خود دیکھنے میں یہ حکمت ہے کہ وہ
عکس جو عامل کے اندر کھچ گیا ہے اس کا فوکس بت میں آجاتا ہے ہماری اس مثال
سے آپ اچھی طرح سمجھ جاؤگے جواب لکھنے لگے ہیں۔
اول ہی کسی یوگی نے کرشن کو دیکھا تب اس غرض سے کہ اس کی موہنی سب
لوگ دھیان کر سکیں پرانوں میں اس کی تشریح کی تشریح اس طرح کی گئی ہے
کہ کچھ باقی نہیں رہا اب ہر لائق مصور یا سنگتراش اس بیان کو پڑھکر اس کی
مجسم شکل اپنے دل میں اول بنالیگا تصویر یا مورتی بناتے وقت اگر کسی جگہ
کمی یا بیشی ظاہر ہوگی فوراً اس کے دور کرنے کی کوشش کریگا کیونکہ جس دل کے
عکس کا عکس مجسم طور پر وہ بنا رہا ہو وہ ابھی ویسا ہو بہو نہیں ہوا اسی طرح
جب ایکبار تصویر یا مورتی بنچکی تو پھر ہر معمولی مصور یا سنگتراش بھی بنا سکتا ہے
اگر کوئی سوال کرے کہ کیا اس طرح پوری تشریح کسی مطلوب کی ہم بھی لکھکر کسی
یوگی یا راج یوگ سوسائٹی سے مطلب حل کروا سکتے ہیں؟ تو اس کا جواب یہ ہے
کہ ہرگز ہرگز ویسی تشریح آپ سے نہو سکیگی جیسی کہ یوگی نے کی۔ یوگی نے اول موہن
مطلوب کی تصویر کو دل میں مجسم بنا لیا تھا بعد کو نہایت پریم اور مستی اور صاف
دلی سے اسکی تشریح کی یا یوگی کے ہر بیان میں شکتی یا اور ساتھ ہی بھرتا جاتا
ہے انکار یا کسی خلاف کے مجسم کرکے دکھلانے کی مثال جو دیکھی اس کو علیحدہ
رہنے دو سب دیوتے ہر نئے ویراٹ کے بنتے ہی آموجود ہوتے ہیں یہ تغیر و تبدل
صرف انسانوں وغیرہ میں ہوتا ہے۔

پس کرشن کی مورتی ہر جگہ میں برابر ہی چلی آئی ہے منے سنگتراش اس کو دیکھ دیکھ کر دوسری بنا لیتے ہیں اگر کوئی ایسا طریقہ ہو کہ دکھن کا طالب اپنے مطلوب کے اس عکس کی تصویر جو اس کے دل میں بن رہی ہے کسی یوگی یا راج یوگ سبھا تک پہنچا دیوے تو صحیح کام نکل سکتا ہے۔

غرضکہ انسان بوجہ کثیف ہونے کے خود کچھ بھی نہیں کر سکتا جب ہمزاد کا عامل کامل بنجاتا ہے تو وہی دوسرا روحانی انسان جو دراصل ہر طرح وہی ہی اور ہر طرح طاقت و تاثیر وہی رکھتا ہے بوجہ سوکھم تتوں کے ہونیکے دنیا کی خبریں لاتا ہے چشم زدن میں کابل و قندھار کے میوہ جات لے آ موجود کرتا ہے وغیرہ وغیرہ۔ اس ویراٹ کا کچھ حال خزانہ کرامات حصہ اول میں بھی آچکا ہے اور باقی سب حصوں میں موجود ہے دیکھ لو اب ہم سورج کی اوپاسنا جس کو رشی اور منی کرتے آئے ہیں تحریر کرتے ہیں سب لوگ ویراٹ اعظم کے نمونہ پر چھوٹے ویراٹ بنائے گئے ہیں جس طرح پیٹ اندر سے خالی۔ اسی طرح ویراٹ اعظم کا یہ سب اکاش کا پولا ڑ پیٹ ہے جو خالی ہے اور جس طرح ہم میں خون کی بھری ہوئی ناڑیاں موجود ہیں اسی طرح اس میں سمندر ندی نالے بہ رہے ہیں جس طرح ہماری دو آنکھیں ہیں اسی طرح اس کی چاند اور سورج دو آنکھیں ہیں غرضکہ ہر شے کا نمونہ ہم میں موجود ہے جو وہی تاثیر رکھتا ہے ہمارے جسم کے بہت سے دروازے ہیں اور بیشمار مساموں کی باریک سوراخیں بھی ہیں مگر ایسے سوراخ شاید آپ کو آجتک معلوم نہیں کہ جس سے جھانک کر دیکھنے سے اندرونی حالت معلوم ہو اور آخری سوکھم تت کا نظارہ ہو کر صرف آنندہی ہو جاوے اور پتہ دیویں اس کا بیان پہلے وہی کے حال میں بھی آیا ہے جہاں آئینہ پر سادھن کرنا لکھا ہے اصلی بات یوں



ہے کہ آنکھ کے بغیر انسان چیتن یا انسان نہیں رہتا بلکہ پتھر کی طرح اندر سے ذرا ذرا اپنے میں ہی چیتن بطور نیند کے ہوتا ہے گویا سب گیان جاتا رہتا ہے جب آنکھ ہوتی ہے سب کچھ کر سکتا ہے نذر کا نظارہ دکھانیوالی بھی سوراخ ہے جس سے ایک باریک نلی بدہی تک اور بدہی سے من تک گئی ہوئی ہے اور من پر پڑے ہوئے عکس کو اپنے ساتھ ملا رہی ہے۔

یہ ظاہر کر چکے ہیں کہ لائق آدمیوں کے نزدیک عکس اور اصل میں کوئی فرق نہیں عکس کے پاس ہی عکس والا ہوتا ہے اور عکس اس کے دیکھنے میں روک نہیں رکھتا جس طرح اس چھوٹے ویراٹ کا منبع معلوم ہوگیا اسی طرح بڑے ویراٹ کا منبع رشعاع یا مقناطیس نکلنے کا رستہ بھی معلوم کرنا چاہئے۔ پس ویراٹ اعظم کا منبع سورج ہے اور یہی ویراٹ کی آنکھ ہے دنیا کا تمام دارو مدار اسی آنکھ پر ہے ویراٹ اسی سے ہرا بھرا رہتا ہے تاریخ کو پہلے دن کڑوا ہفتہ بعد ترش اور ماہ بعد شیریں اسی کی کرنیں بناتی ہیں ذائقہ اور رنگ انہی کرنوں کے ذریعہ ہو جاتا ہے یہ ویراٹ جب اپنا چکر پورا کر کے حالت سوکھم میں ہو جاتا ہے اور جیو اپنے اپنے کرموں کی خواہش کو لئے ہوئے اس کے اندر لے ہو جاتے ہیں تو اسی آنکھ سے دوبارہ مجسم بنتے ہیں۔ دنیا کی سب اشیا اسی سے بنتی ہیں اب ہم سادھن کا طریقہ لکھتے ہیں دنیا کی سب زبانیں انکے اکھر و شبد بے قاعدہ ہیں صرف ایک سنسکرت اکھروں کے شبد اپنی نراکار آزاد کو اس نراکار تک پہنچاتے ہیں یعنی جو تار خبران کے ذریعہ روانہ کی جاوے بغیر اٹھائے کے فوراً وہاں پہنچ جاتی ہے۔ ہاں بیشک کچھ دیری بعد اس شخص کی بھی خواہش سنی جا سکتی ہے کہ جو صرف آواز کا اور اس کے مطلب کا خیال کرے اور الفاظوں کی تحریر سے کچھ کام نہ رکھے۔

سورج کا بیج منتر جو اوپر لکھا گیا ہے اس کو اول صحیح کرکے زبان پر چڑھا لو پھر
بوقت صبح کسی ایکانت جگہ کھڑے ہو کر سورج کی طرف ٹکٹکی باندھ ہو اور توجہ کامل
سے اس کی طرف دیکھنا شروع کرو منتر دل میں پڑھتے جاؤ مگر منتر اس طرح پڑھو
کہ نہ تمہاری زبان ہلے اور نہ آواز تمہارے کانوں تک پہنچے پہلے پہل یہ
سادھن صرف نشکام (بے خواہشی) کرو بعد کو تمہارے سب مطلب ایک
لمحہ میں پورے ہو سکینگے اور تینوں زبانوں کا احوال روشن ہو جائیگا اور اسم
اعظم کی اندرونی اور بیرونی حالت کو چشم زدن میں دیکھ سکو گے اپنی پتلی
اس تجلی کے ساتھ ملاتے ہی آیۃ اعظم پاؤ گے پھر خوشی خوشی دھیان ذرا
ادھر (اندر) بھی کرکے کچھ اور بھی دیکھو گے جو پہلے کیا بتلاؤں اس مجلس کو
تحریر میں کیونکر لاؤں۔

اس کے دیکھنے کی میعاد مقرر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں جتنی دیر زیادہ دیکھو گے
اتنی ہی جلدی کامیاب ہوگے اگر صرف ایک گھنٹہ بھر روز دیکھو گے کچھ عرصے
کے بعد کامیاب ہوگے ہمارے دور دراز کے نواسی مہاتما دوستو تمہیں قسم
(سوگند) ہے جو اس یا کسی ایسی ہی دوسری سادھن کو شروع نہ کرو تو؟

## ٹوٹکہ

یا واسع۔ اس کا مطلب یہ ہو کہ اے وسیع حکمت والے۔ اگر صبح نہا کر ایک سو ایک
اسکا جپ کریں غیب سے خود بخود دولت ملے ہرگز تنگی نہ ہو پڑھنے کا طریقہ یہ
ہے کہ صرف اس کے ارتھوں کا دھیان کرتے کرتے ہی قادر اور قدرت پر
نگاہ ڈالے اور ان دونوں کا تعلق جا کر ایسا تصور باندھے کہ جپ اور
ارتھ دونوں بھول جائیں صرف تصویر ہی سامنے رہے پھر اس خواہش



دولت کو جسکو پہلے ہی دل میں خیال کیا ہوا تھا زور پہ لے آوے اور خیال
کرے کہ سونا چاندی کے سکے اور جواہرات میری دلی حرکت اور قادر کے
اشارے سے قدرت میں سے تیار ہو کر جیسا میری طرف آ رہے ہیں اور خیال
کی بیچ آتے ہوئے نظر آویں میں یہ ایک تماشہ ہوا جو کہ نیز ارادہ اس کی بیچ
کا تماشہ دیکھا ہے اور جو شاگردوں کو بتلایا ہے انہوں نے بھی پورا لطف
اٹھایا ہے۔

## پرشناولی یا فالنامہ

اپنے سوال کو اچھی طرح دل میں جماؤ اور بالکل تھوڑی دیر تک یکسو ہو جاؤ
جہاں تک کہ تمہارے دل کا اور ہاتھوں کی انگلیوں سے خارج ہونے لگے
پھر آنکھیں بند کرکے اس فالنامہ کو چھو دو اور جہاں انگلی خود بخود جا رہے
جانیدو بعد کو آنکھیں کھول کر پھل دیکھ لو مجرب ہے۔

ک ۱۱ — خوف ہو
نیست و نابود
ش ۱ — سدھ ہو
خ ۲ — دکھ ہو
س ۳ ل — سدھ ہو
س ۱۰ — محبت ہو
ب ۴ — فائدہ ہو
ق
ک ۵ — موت ہو
۹ — فائدہ ہو
۸ — نیست و نابود ہو
سدھ ہو
ت — دکھ ہو

## تسخیر مطلوب

(۱) ہر شخص جانتا ہے کہ ہر علم و فن میں استاد یا گرو کامل کی از حد ضرورت

پس جس طرح یہ سب اشیا ایک میں سے دو ہو کر اپنی شکتی یکے بعد دیگرے آہستہ آہستہ ضائع کرتی گئی ہیں اسی طرح چاند اور سورج جو شکتی کے منبع ہیں اور تن کے جدا ہونے سے سب اشیا، کو جدائی میں تقویت پہنچتی ہے آہستہ آہستہ جیو اور برہم کے ملاپ کی ڈوری کاٹتے گئے ہیں اور تمام اشیار کے باہمی تعلقات کو کم کرتے ہیں جس طرح انسان کے دماغ میں جب تری کا تت کم ہو جاتا ہے تو شکتی زور کر کے دیوانہ بنا دیتی ہے اور جو سردی کا تت کم ہو جاتا ہے تو گرمی بڑھکر پاگل سا بنا کے سخت بیمار کر دیتی ہے اور مادہ شکتی یا سوچ وچار کا جاتا رہتا ہے اور من کے ملاپ کا سلسلہ ٹوٹنے لگتا ہے اس طرح چاند سے سورج یا سورج سے چاند جب جدا ہو گیا تو سب کام بگڑ گیا اصلی شکتی جاتی رہی۔ اگر دونو ملجاویں تو ایک لمحہ میں دنیا پر جو حالت طاری ہو وہ بیان سے باہر ہے فور آیہ مایا کا دیرات تنزلی پر ہو کر اپنا رخ اندر ہی اندر ترقی اعلیٰ کی طرف لے جاوے۔

چاند اور سورج جب آپس میں ملجاتے ہیں یا جب ایک کا عکس (سایہ) دوسرے پر پڑتا ہے تو اس وقت تمام جگت میں وہی تاثیر پھیلنے لگتی ہے۔ حمل والی عورت اگر اس وقت قینچی سے کچھ کاٹے اور خیال ذرا بھی پیٹ کے اندر چلا جاوے تو اسی وقت لڑکے یا لڑکی کا اعضا کٹ جاوے۔ تلک چندن کا دیوا پر تصور اندر کی طرف کر کے لگا دے تو بیکا اولاد کے ماتھے پر ہمیشہ کیلئے سفید سا نشان رہے یہ کئی بار بچشم خود دیکھ چکے ہیں اگر کسی کے مکان سے پیلے نہ جاتے ہوں تو چاند یا سورج گرہن کیوقت ایک پیلہ لیکر باہر پھینکدے اور نیت کرے کہ پھر نہ آویں تو ہرگز پیلے دوبارہ اسکے گھر میں پیدا نہ ہونگے اور ایک دوروز میں سب چلے جاویں گے اگر ہماری یہ سب باتیں آزما کر دیکھو گے



تو ضرور ہمیں اطلاع دو گے کہ آپ نے سب کچھ ٹھیک لکھا ہے۔

چاند گرہن اور سورج گرہن کے وقت دان اور تلادان کرنے کا جو ماہاتم اسی واسطے زیادہ لکھا ہے بیشک ایک پیسہ سینکڑوں روپیوں کے برابر کام دیتا ہے پس مطلب یہ نکلا کہ ایسے وقت میں جو خواہش کرو گے فوراً اسکی تاثیر ہو جاوے گی قاعدہ بسی کرن کا ذیل میں لکھا جاتا ہے

## قاعدہ موہنی

چاند گرہن کی رات کو کسی ندی یا تالاب کے کنارے پر چلے جاؤ اور مطلوب کی فوٹو کی تصویر ہے یا اس کو دیکھ کر جو عکس تم نے اپنے دل میں لیا ہوا ہے اس کو سامنے کر کے اس کا پورا تصور جماؤ جب تصور جم جاوے تو وہ شیریں شے جو تم پہلے ہی اپنے ساتھ لے آئے ہو ذرا منہ میں ڈال لو اور عامل کی جو صفات ہونی چاہییں اول ہی پوری کر لو جب دیکھو کہ ہر طرح تیار ہوں تو گہرے پانی میں کھڑے ہو کر مطلوب کے گھر کی طرف منہ کر لو۔ اور تصور جماؤ اس طرح یکسو تمام ہو جاؤ کہ بغیر مطلوب کے کچھ نہ ہو پھر اپنی خواہش کے معنی والا جو منتر ہو اس کا ایک دفعہ جاپ دوسری دفعہ اس کے مطلب کا خیال اور تیسری دفعہ اس کا سروپ باندھ ہو۔ منتر۔

فلاں ........ مجھ کو ........ مل جاوے۔

پہلی بار مطلوب کا پورا پتہ اور اپنا پورا پتہ منہ سے بولنا ہو گا اور ساتھ ملاپ یا وصل کی خواہش ظاہر کرنی ہوگی پھر صرف دل میں اس کا مطلب سوچنا ہو گا اور بعد کو صرف آکرشن شکتی ہی کا استعمال ہو کر مطلوب جو وہ سامنے ہے میری خواہش سے وہ آرہا ہے وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ وہ

آرہا ہے آرہا ہے آرہا ہے آرہا ہے آرہا ہے آرہا ہے آرہا ہے۔ نزدیک آگیا نزدیک آگیا۔ آنکھیں کھلی رہنے سے اگر تصور کا سلسلہ ٹوٹتا سمجھو تو بند کر دینی بہتر ہیں اور خاص کر مبتدی کے لئے تو بند ہی بہتر ہوتی ہیں چاند گرہن سے اول ہی اول یہ کام شروع کردو اور بعد بالکل اترنے کے عمل ختم کردو صبح سورج چڑھتے ہی باغ باغ ہو جاؤ گے اور مراد دلی پاکر خوشی مناؤ گے۔

**ضروری اطلاع۔** جو صاحب اس عمل کو بری نیت سے کریں گے اس کا اجر وہ فوراً بھریں گے جس طرح مصنف نے لوگ ودیا کی بزرگی ظاہر کرنے کی خاطر یہ عمل موثر اور آسان تحریر کیا ہے جو اس طرح کرینگے دونوں جہاں میں بھلا ہوگا اور مصنف کتاب ہر طرح کی مدد کرنے سے ان سے دریغ نہ کریگا۔

## خواب کا جواب

اگر کوئی سائل تمہارے سامنے آکر اپنی خواب بیان کرے تو تم اس کا نام دریافت کرلو اور بحساب ابجد اس کے نام و دن و ساعت کے حرفوں کے عدد نکالو اور حاصل جمع کو گیارہ جگہ تقسیم کرو جو باقی رہے اس کا پھل نقشہ ذیل سے بیان کرو

| باقی | پھل |
| --- | --- |
| ۱ | مراد ہرگز حاصل نہ ہو۔ بے مراد رہے۔ محنت برباد ہو۔ |
| ۲ | رنج میں مبتلا رہے کسی سے گالی ملے مگر نقصان سے بچے۔ |
| ۳ | تین آدمی دوست بنیں اور مدد کریں۔ |
| ۴ | کسی طرح کا فکر پڑے۔ |
| ۵ | سپاہ و لشکر کا افسر ہو۔ ہتھیار مفت ملیں۔ |



| | |
| --- | --- |
| ۶ | چھ دن یا چھ ماہ یا چھ سال بعد دولت ملے صاحب مال و ترقی اقبال ہو۔ |
| ۷ | اپنے یا پرائے سے دولت ملے۔ |
| ۸ | بری جنات و آفات کو یاد کرے اور نئے تعلق ہو۔ انکا خیال کرے۔ |
| ۹ | مذہبی و دنیاوی نقصان کا اندیشہ ہو مگر فتحیابی ہو۔ دشمن کو خاستہ ہو۔ |
| ۱۰ | ثواب عظیم پائے۔ پرہیزگار مشہور ہو جائے۔ |
| ۱۱ | سرداری پائے مقصود ملے۔ |

## طریقہ پنچ پکھی

پنچ پکھی کا پورا طریقہ خزانہ کرامات حصہ چہارم میں درج ہے اسکی سیر کریں۔ یہاں صرف تھوڑا سا حال لکھا جاتا ہے جس طرح یوگ جوتش یا گنت شاستر رمل فال سرودھ تابو ہیمیا سیمیا جفر وغیرہ علموں کے ذریعہ پوشیدہ بات ظاہر ہو سکتی ہے اور سو کھیم استھول ہو سکتی ہے اسی طرح پنچ پکھی ایک بڑا بھاری شاستر ہے جس کے جاننے والے صرف جاتے آدمی کو دیکھکر اس کا سارا احوال کہہ دیتے ہیں ہمارے ایک دوست کے پیارے متر ایک سادھو کو دہلی میں ایک چھوٹی عمر کا لڑکا ملا جو اس ودیا کو جانتا تھا اور ہر سوال کا جواب بغیر حساب کرنے کے دیدیتا تھا تیرتھوں پر بھی اس علم کے ماہر بہت پھرا کرتے ہیں اور جاتریوں کو دیکھکر انکا سارا احوال کہدیتے ہیں یہ دوسری بات ہے کہ چالاک بڑے پوپو پانڈوں کی بہیوں سے جاتریوں کی سکونت اور ان کے چھوٹے و بڑوں کے نام دریافت کرلیتے ہیں اور ایک اعجوبہ شکل بنا کر رستہ میں ہو بیٹھتے ہیں جب جاتری سامنے آتا ہے تو اپنی مستی ظاہر کرکے اسکی طرف مخاطب ہوتے ہیں کہ فلاں کے بیٹے اور پوتے ہو۔ فلانی جگہ تمہارا گھر ہے تمہارے استنے

لڑکے لڑکیاں ہیں اتنی دفعہ آگے یہاں آ چکے ہو اتنی دفعہ پھر دگپ آ دو گے اور لکھے پڑھے ہوئے ہڑ بڑ پوپو کتابوں کی نقل اڑا لیتے ہیں اور کتاب پوشیدہ رکھ کر ہر شہر کا تازہ بتازہ نوٹ کر لیتے ہیں ذرا سا پتہ لے لینے پر اس کو باقی کا سب احوال کہہ دیتے ہیں اور آگے بھولے بھالے یہ سنکر حیران ہوتے ہیں اور ہڑ بڑ پوپو کو کراماتی اور غائب کی خبر دینے والا جانتے ہیں۔

پیارے ناظرین۔ کس کس علم کی نقل نہ ہوا اور کس کس کی آئندہ نہ ہوگی دیکھئے ہزاروں تماشہ گر جو صرف چالاکی سے تماشہ کرتے ہیں مشہور کر رہے ہیں کہ ہم یہ تماشہ مسمریزم کا کرتے ہیں بالکنڈ جھنگن لاہوری سرگباشی اور اس کے ساتھ کے تماشہ گر اب بھی اپنے کو مسمرائزر مشہور کرتے ہیں اور جاہلوں کے آگے تماشہ کر کے سارٹیفکٹ حاصل کر لیتے ہیں حالانکہ مسمریزم کا انکو نام تک معلوم نہیں۔

مگر یہ سب باتیں لوگوں کو دھوکا دینے کی ہیں۔ جوتش ایک قدیمی علم ہے اس کے جاننے والا اپنا اور بیگانہ احوال چشم زدن میں ٹھیک ٹھیک کہہ سکتا ہے بڑی کتابوں میں لکھا ہے کہ پاربتی نے سوال کیا کہ مہاراج کوئی ایسا علم بتاؤ کہ جس کے جاننے والا ایک لمحہ میں بغیر حساب و کتاب کے سب غائب کا احوال پرگٹ کر دیوے یہ سنکر شوجی نے اپنی پانچ انگلیاں زمین کے اوپر رکھیں اور تشریح کرنی شروع کی۔

چونکہ اس جلد میں اتنی گنجایش نہیں ہے اس لئے تھوڑا ہی بھید ظاہر کر دیا ہے

## موٹا بھید

دنیا کے ہر سوال کے جواب دینے کی ضرورت رکھتے ہو تو اس کی چوتھی جلد دیکھو اور دیکھو یہاں صرف خواب کے سوال کے جواب کا طریقہ بیان کیا جاتا ہے



سائل جب عامل کے پاس آوے تو عامل کو ہوشیار ہو جانا چاہئے اور خیال رکھنا چاہئے کہ شروع میں کیا عبارت بولتا ہے جو لفظ سائل کے منہ سے اول ہی اول آنے ہی نکلے فوراً یاد کر لو اور اس کا پہلا حرف لیلو اور جواب دیدو اس علم میں حرف کے زبر و زیر وغیرہ کے یاد رکھنے کی ضرورت بھی ہوتی ہے مگر اس کا ذکر پھر آویگا نقشہ ذیل سے پتہ لگا کر دیدو۔

| کا حرف | پھل | کا حرف | پھل |
|---|---|---|---|
| ا | مذہبی ترقی ہو اسپ اشتر ملے | ث | ہرگز نسبت قدمی ہو کوئی بھی عقیدہ ترک کو |
| ب | بلا اتار کے کسی کو ملے | ج | جمال و وجہ بہ زیادہ ہو |
| پ | کامیابی ہر طرح ہو | چ | عزت ملے |
| ت | کسی بات سے توبہ کرنی پڑی | ح | عمر یا حیات بڑھے |
| ٹ | نقصان ہو | خ | کامیابی اخیرت سے ہو۔ |
| د | دولت پائے و آرام ہو زندگی گذرے | غ | غصہ سے رنج ملے |
| ڈ | کسی کا خوف ہو | ف | رنج وغم و مفلسی ہو |
| ذ | ذخیرہ ملنے کی خوشی | ق | طاقت حاصل ہو |
| ز | مال زیادہ ہو یا بہت زیادہ ہو | ک | آمدنی زیادہ و خرچ کم ہو |
| ژ | جوئے وغیرہ میں ہارے | گ | کسی کو ملنے کی گفتگو ہو اور آرام ملے |
| س | عمر بڑھے | ل | کسی شے سے لطف آوے |
| ش | خوشی کسی کے ملاپ سے ہو | م | کسی سے محبت ہو |
| ص | کسی طرح سے صبر آوے | ن | کسی طرف سے [illegible] اور دوسری [illegible] |
| ض | کسی طرح سے غصہ آوے | و | عزت حاصل ہو۔ |
| ط | راگ رنگ نظر آوے | ہ | خوف ہو اور خطرہ جان کا ہو |
| ظ | ظلم ہو | ی | کسی کا شوق ہو |
| ع | برہم ودیا کی طرف رخ ہو | . | . . . . |

# پہاڑی ڈاین

وہ کون ہوگا جس نے یہ نہ سنا ہو کہ ڈاین کلیجہ نکال لیتی ہے لیلا بنا دیتی ہے کبھی بنا کر دیوار سے لگا دیتی ہے اور سچ مچ یہ صحیح ہے ڈاین کسی اور قالب میں نہیں ہوتی یہی عورتیں جو جنتر منتر اور تنتر جانتی ہیں ڈائنیں کہلاتی ہیں ہماری دیسی عورتیں بھی تھوڑا بہت اس کا عمل جانتی ہیں مثلاً ایک دھاگہ ہوتا ہے جس میں ایک منکا پرو دیا ہوا ہوتا ہے۔ وہ دھاگہ ہماری دیسی ڈاین کی کمر میں ہر وقت بندھا رہتا ہے اس مقناطیسی منکا کا یہ فائدہ ہوتا ہے کہ منکا والی کے اپنے گھر میں سایہ اور نظر لگنے وغیرہ کا خطرہ نہیں رہتا اور جب دوسرے گھر میں جاتی ہے اُس گھر کے بچوں کو سایہ دیگر جھلس آتی ہے اور ایک لمحہ میں اُنکو عجیب طرح کی بیماری ہو جاتی ہے اگر اس کو چنگا بھلا کرنا چاہیں تو وہی منکا کچھ عرصے تک لڑکے کے پاس رکھنے اور اُس کو چھوئے رکھنے سے بچہ آرام میں ہو جاتا ہے جس طرح پہاڑی ڈاین عورتیں دوسرے کا مکھن چرا کر اپنے گھر لیجاتے ہیں اسی طرح کا تنتر ہمارے دیسی ڈائنیں کرتی ہیں اور یہ ہمارا کئی دفعہ کا آزمایا ہوا تنتر ہے ڈائنیں کسی کے گھر سے دہی مانگ کرلے آتی ہیں اور اپنے گھر کے دودھ میں وہی جاگ لگا کر دہی جما دیتی ہیں اور پھر اس کا مکھن نکالکر ذرا ذرا سا اپنے چولہے میں ڈالتی ہیں اور باقی استعمال میں لاتی ہیں بس اس طرح آئندہ ڈاین کا مکھن ہر روز زیادہ ہوتا جاتا ہے اور ادھر کم ہوتا جاتا ہے تجربہ کاروں نے اسکی آزمایش اس طرح کی ہے کہ جس کے گھر سے دہی گیا تھا اسکے دہی میں ہلدی ملادی پس اُدھر ڈاین کا سارا مکھن زرد ہو گیا۔



اب ایک اور تنتر لکھتے ہیں جو آتشی بوٹی سے کیا جاتا ہے یہ بوٹی ہر شہر سے مل سکتی ہے اور قسم اٹھانے پر کہ ہم کسی کو نقصان نہ دینگے ایک آنہ کا [illegible] محصول ڈاک کا آنے پر جس ایمال کو سوسائٹی روانہ کر سکتی ہے جو صرف آزمایش کے لئے روانہ ہوتی ہے اس بوٹی کی گولیاں کر کے ڈاین کی جاتی ہو اور اوپر سے خوب پانی پلا کر چپ چاپ ہو جاتی ہے جس کسی کو سایہ دیا ہوتا ہے اس کے پاس جا کر اس کو بلاتی ہے اگر زیادہ موثر عمل کرنا ہو تو اس پر ایسا سایہ بھی ڈالتی ہے بس خواہ کتنی ہی بڑی عمر کا مرد یا عورت کیوں نہ ہو اس کے اندر برقی و مقناطیسی اسکو جھلس دیتی ہے چہرہ زرد ہوتا جاتا ہے اور بدن دبلا ہوتا جاتا ہے اور تمام بدن پر جذام کی طرح دانے نکل آنے میں ڈاین جس گھر میں یہ عمل کر کے جاتی ہے گھر کا گھر تباہ کر دیتی ہے ہم کو اسی طرح کے کئی ٹوٹکے یاد ہیں جو ہمارے بارہا کے آزمائے ہوئے ہیں یہاں لکھنا اس لئے مناسب نہیں سمجھتے کہ ان کو پڑھ کر شاید کوئی کسی کو نقصان پہنچا دے۔ اب ہم ان ڈاینوں کی چوٹوں سے بچنے کا ایک تنتر لکھتے ہیں۔

## تنتر

جب کسی ایسے ملک میں جاؤ یا اپنے ہی شہر میں شک ہو کہ فلاں ڈاین ہمیں نقصان پہنچانا چاہتی ہے تو تم جب اس کے سامنے آؤ گے تو اپنی دونوں مٹھیاں بند کر لیا کرو اور زبان تالو سے لگا لیا کرو بس اب بے خطر ہو جاؤ ڈاین کی کیا مجال جو تمہیں ذرا بھی نقصان پہنچا سکے۔

مگر اس کے علاوہ بعض عمل تنتر ایسے ہیں کہ جہاں یہ عمل بھی کام نہیں دے سکتا بعض ڈائنیں کوئی [illegible]

کرتی ہیں اور مرد کو اپنے اوپر فدا کر لیتی ہیں اور وہ ان کے پیچھے ایسا ہر دم دوڑتا ہے جیسے گھاس کے پیچھے لیلا۔ گویا مرد لیلا بن جاتا ہے اور بعض عورتیں محبت بڑھانے کی خاطر یہ تنتر عمل میں لاتی ہیں۔

## عجیب تنتر

حیض کے دنوں میں اپنی اندام نہانی میں ایک تلیا سپاری برابر سات دن تک رکھتی ہیں اور بعد ازاں اس کو پیکر اپنے پاس رکھ چھوڑتی ہیں بوقت ضرورت کسی شے میں ملا کر مرد کو کھلا دیتی ہیں تب مرد ان کے عشق میں فریفتہ ہو جاتا ہے انہی ہی ترکیبوں سے کشتوار اور بھدرواہ کے ملک کی عورتیں فقیروں کو پھنسا کر ان کی جٹائیں کتر لیتی ہیں اور ہمیشہ کیلئے اپنا تابعدار بنا لیتی ہیں۔

## موہنی ٹوٹکہ

چاندنی اتوار کے دن اپنی مطلوبہ کے گھر کی طرف منہ کرکے اس کا تصور باندھے اور منی لیوے اور ایک کیلے کے پتہ پر سات پانچ کلے لونگوں کے ساتھ ملائے جو پہلے الگ کسی شے پر بھی لئے ہوں جب دونوں اچھی طرح مخلوط ہو جاویں تو ان کو بحفاظت تمام رکھ چھوڑے پھر اس شے کو اس اتوار یا دوسرا کسی چاندنی اتوار مطلوب کو کسی شیریں شے میں کھلا دے محبت ضرور پیدا ہو گی اگر زیادہ فریفتہ کرنا ہو تو سات چاندنی اتوار یہی کل کارروائی کرے ضرور کامیابی ہو اب آپ کو یقین دلانے کیلئے مثال دی جاتی ہے بھینس ہمیشہ پانی میں بیٹھ جاتی ہے اور گھوڑا ہرگز نہیں بیٹھتا لیکن اگر گھوڑی کے بچے کو بھینس کا دودھ پلا دے تو وہ پانی میں بیٹھ جاتا ہے اور بڑا ہو کر بھی برابر بیٹھا رہتا ہے بس



معلوم ہوا کہ بھینس کے بیٹھنے کی پرکرتی دودھ کے رستہ گھوڑی کے بچے میں آگئی۔

جس طرح ہمارے لوگوں میں غصہ اور بدلا لینے کی طاقت اور پرکرتی ہے پہلے پہل پٹھانوں میں اس سے بالکل کم تھی کیونکہ یہ خوشنما ملک جو کابل کا ہے ایک رشی کا آباد کیا ہوا ہے اور عام قاعدہ بھی ہے کہ سرد ملک والے غصہ کم رکھتے ہیں اور نہایت خوبصورت ہوتے ہیں کہ جیسا کہ کشمیر کا حال ہی جس دن سے حضرت علیؓ نے اونٹ کا گوشت کھانے کی اجازت پٹھانوں کو دی ہے اسی دن سے ان کا غصہ بڑھنا شروع ہوا ہے اور بدلہ لینے کا خیال بھی اسی دن سے بھرا ہے کیونکہ اس طرح گوشت کے ذریعہ اونٹ کی پرکرتی (خیالات دماغی) انہیں آگئی) اونٹ کے برابر دنیا کا کوئی جاندار غصہ نہیں رکھتا جو بر کرتا ہو اور سیروں جھاگ منہ سے غصہ کی حالت میں نکالتا ہے بدلا لینے کا خیال اسکے دماغ میں ہمیشہ جوش مارتا ہے۔ دس یا بیس برس بعد جب کبھی موقعہ پاتا ہے تو اپنے دشمن پر وار کرتا ہے بس اب آپ سمجھ گئے ہونگے کہ جب اس طرح ایک کے خیالات وخواہش کا اور دوسرے کے اندر دھس کر اس سے عملی کارروائی کروا سکتا ہے تو کیا ان سے بھی قیمتی اور اعلیٰ اور اگی بھری ہوئی شے اپنے خیال دوسرے میں نہ بھریگی اور اس سے عملی کارروائی نہ کروا ویگی اوپر کے ٹوٹکے کی کنجی یہ ہے خوب سمجھ لیویں۔

عامل کو پورا دلی شوق ہونا چاہیے یہاں تک کہ عامل بیتاب ہو جاوے اور اسی کے تصور میں محو رہے اور بوقت خاص ایک جان و قالب ہو جاوے اور تصور میں بھی یہی خیال کرے کہ تو مجھسے وصل کر یا مل آنکھیں بند ہونی چاہئیں اکہ ہر دم میرے پاس رہے اور اس کو کہتا جاوے کہ

گویا مطلوب وصل کر رہا ہی تصور ایسا رہے

# بھوک وپیاس نہ لگنے کی ترکیب

اب سوامی دیوراج سمرتھ مارگی اور سنت گورکھ سنگھ جی کا احوال لکھنا ضروری معلوم ہوتا ہی اسلئے اس سے پہلے ست کرتار جی کی بابت شاید آپ سُن ہی چکے ہونگے کہ پنجاب کے سرحدی شمالی ومغربی ضلعوں میں وہ زیادہ رہا کرتے تھے یہ وہی ست کرتار ہیں کہ جن کی تصویر اب بزازوں کی دکانوں پر تھانوں میں لگی ہوئی انکو پوتر کر رہی ہے اور ہر ہندو کا گھر اس سے خالی نہیں ہے یہ وہی ست کرتار ہیں کہ جن کے راس پوتر تصویر کی اسقدر قدر ہوئی ہے کہ مختلف رنگوں سے چھپکر جابجا دہرم استھانوں میں بطور متبرک کے چسپاں ہے۔

اس یوگی نے جب ایک جھانک سے ابناشی پرس کا درشن کر لیا اور ادہر اسکی پیدا کی ہوئی سرشٹی کو تغیر وتبدل ہوتے دیکھا تو خود بخود دائمی دلی خواہش کا فوٹو نکلکر دنیا کا رہنما ہمیشہ کیلئے ہو گیا یعنی صرف ایک کرتار ہی ست ہی اور سب است ہے ست کا پلہ پکڑنا چاہئے تاکہ دہوکا نہ ہو یہ مہاتما رجن کا پوتر شبد ہمیشہ دنیا کا اوپدیشک رہیگا) کچھ کھاتے پیتے نہ تھے صرف کچھ دنوں کے بعد بھتوڑا سا دودھ پی لیا کرتے تھے۔

ہری پور کے کمپنی باغ کے بنگلہ پر اُن کے اور ہمارے درمیان سلسلہ گفتگو کا رہا مگر اس وقت انکی زبان میں گفتگو کرنے کی طاقت بہت کم تھی کیونکہ بہت عرصہ زبان نہ ہلنے سے سست ہو گئی تھی تنگ نظر سے ادہر خیال کرکے اگر کچھ بولتے تو صرف یہی کہ ست کرتار۔ یہ شبد سنکر سب حاضرین بھی ست کرتار کہتے



تھے۔ وہ یہ شبد سنکر وہ پرسن ہوتے تھے سچ پوچھو تو ان کا نام ست کرتار جی اسی واسطے مشہور ہو گیا تھا جبکہ ہم راج یوگ سوسائٹی راولپنڈی کے سکرٹری تھا کے باعث پر راولپنڈی گئے تھے اور ادہر پشاور سے ہمارے دہرم مورت لالہ جیون مل صاحب سکرٹری سناتن دہرم سبھا پشاور معہ دیگر معزز ممبران وراج پنڈت مہاراج برہم مورت سری کرشن جی شاستری کے سنسکرت پاٹ شالہ کے چندہ کی فراہمی کے لئے تشریف لائے ہوئے تھے ست کرتار جی راولپنڈی میں ہی استہت تھے پہلے دن راولپنڈی اور پشاور کی بھجن منڈلیوں نے نگر کیرتن کرکے راولپنڈی نو اسیوں کو نہال کر دیا دہرماتما سردار سجان سنگھ صاحب سرگباشی کے باغیچے میں پنڈت جی مہاراج سری کرشن شاستری کے کچھ سننے کیلئے وقت سے پہلے ہی لوگ آ جمع ہوئے کچھ تھوڑا ہی اثر ہوا ہو گا کہ ایک شخص نے لالہ جیون مل صاحب کے ہاتھ میں ایک کاغذ لاکر دیا اس کو دیکھ ساری سبھا حیران ہو گئی کہ یہ کیا ماجرا ہے لالہ صاحب کاغذ کو پڑھکر افسوسناک حالت میں منبر کے پاس آ کھڑے ہوئے اور ایسی موثر تقریر کی کہ سب کے خیالات پھر کر صرف کاغذ کی تحریر سننے کے منتظر ہو گئے بیان کیا کہ یوگی راج اوتار زمان برہم مورت سنت چیت آنند سروپ ہو گئے ہیں لہذا سبھا برخاست کی جاتی ہے ہم بھی اس وقت یجرگاہ کے پاس ہی کھڑے کھڑے ٹہل رہے تھے کہ یہ آواز سنی۔

ہمارے گورو دیوراج سمرتھ مارگی صاحب آٹھ سال ست کرتار جی کے ساتھ رہے ہیں اور ۱۴ سال تک انہوں نے کچھ نہیں کھایا پیا اور نہ ہی اس عرصہ میں وہ بولے ہیں یہ ابھیاس صرف اس لئے کیا گیا کہ من جو بڑی سادہن کے بعد بھی بڑے بڑے یوگیوں کا قرار داغی یا چنچل ا ہو جاتا ہے اس کا

قطعی فیصلہ کیا جاوے اور اپنے درشن خاص سے اپنے کو اپنے میں ایسی پوری طرح پاوے وملاوے کہ باقی سرمد رہے اور ہمیشہ کیلئے انا الحق کہنے اور بدھ مکت وجیون مکت کے بندھن سے چھٹکارا ہو۔

دیوراج سمرتھ مارگی جی اپنا مقام کوئی خاص نہیں رکھتے ان چودہ برسوں میں ہر روز صبح سے شام تک ٹکٹکی باندھکر سورج کی طرف دیکھتے رہتے ہیں جس سال میں گورونانک دیو مہاراج جنم صاحب پر بروز بیساکھی جو بڑا بھاری میلہ لگتا ہے تب تین دن آکر ہمارے پاس رہے اور درشن دیکر من پرشن کیا جن جن سوکھم باتوں کا ہم کو اپدیش کیا ان کو استھول اور مجسم حالت میں ہم ہرگز نہیں لا سکتے اور نہ ہی وہ تحریر ہو سکتی ہیں۔

دیوراج سمرتھ مارگی جی وہی ہیں کہ جن کی کراماتوں کو دیکھکر گدی پنجی گوروں کو رشک پیدا ہو رہا ہے جس وقت پراو پنڈی کے پتوبن میں تواس رکھتے تھے اس وقت زمانہ ساز لوگوں نے مشہور کردیا تھا کہ دیوراج سمرتھ مارگی جی نے فلاں تاریخ اور فلاں دن و وقت کو شہر چھوڑینگے حالانکہ دیوراج سمرتھ مارگی جی نے کسی کو نہ کہا تھا کہ ہم شہر چھوڑ جائینگے اور نہ ہی ان کے دل میں ایسی منشا تھی انہوں نے صرف ایک ادھکاری شخص سے جو ہر روز آکر خدمت کرتا تھا اتنا کہا تھا کہ کال گیان ہم کو ہے یعنی ہم کو اپنی موت کے دن کی خبر اب بھی ہے یعنی اس سادھن والے شریر کا جب تک سندھ ہے وہ عرصہ ہم کو معلوم ہے پس یہ بات کسی طرح زمانہ ساز لوگوں تک پہنچی اور فور اسارے شہر میں مشہور ہو گئی اور لوگ باجے گاجے کے ساتھ پتو بن میں پہنچے اس وقت کو قریب دس سال کے گذر گئے۔

دیوراج سمرتھ مارگی جی وہی ہیں کہ جنکی حرنت ڈیرہ خالصہ میں بہن الجھیاس



کے وقت کسی بدمعاش نے چکر پھینکدیا تھا کہ انکا سر الگ ہو جاوے چکر اس زور سے چلا گیا تھا کہ اگر پتھر پر لگتا تو اس کو کاٹ ڈالتا مگر دویت سے رہت پرشوں کو کون تکلیف دے سکتا ہے شری شنکر آچارج جی حالت سمادھی میں کئی برس تک خونخوار شیروں کے سامنے پڑے رہے اور کسی بھوکے شیر کی توجہ تک ادھر نہ ہوئی کیونکہ سوامی جی کی حالت دویت تھی یعنی آتما پرماتما سے وصل کر چکا تھا اور شریر کے کسی پرمانوں کا تعلق دوسرے شریر کے پرمانوں سے بھینس رہا تھا یعنی شریر کے پرمانوں بھی آزادی پر تھے۔

اسی طرح دیوراج سمرتھ مارگی جی ہر طرح آزاد بے تعلق اور بے خواہش تھے ان کے تعلقات دنیا سے ختم ہو چکے تھے اول تو اودویت پرشوں کو کوئی ضرر نہیں پہنچا سکتا کیونکہ ضرر دینے والی خواہش یا پرمانوں کا تعلق ان کے پرمانوں سے نہیں رہتا وہ آزاد ہوتے ہیں اگر بوقت ابھیاس عامل کی طرف سے کوئی اگنی چکر رام لیک یا برقی شعاع ویراٹ میں ہمیشہ کیلئے پیدا بھی ہو جاتی ہے مگر مجسم ہو کر نقصان دینے کی خاطر سامنے اور نزدیک آتی ہے تو عامل کی بے تعلقی کے سبب تعلق نہیں کر سکتی۔

اس وقت اس بدمعاش نے یہ جانا کہ چکر گردن پر لگ کر پار ہو گیا ہے مگر چکر نزدیک بھی نہ گیا سوامی دیوراج سمرتھ مارگی جس کا بتلایا ہوا ایک منتر آگے لکھا جاویگا کہ جس سے مقدمات میں فتح حاصل ہوتی ہے اور بیمار آرام ہو جاتا ہے۔ اب سنت گورمکھ سنگھ کا حال سنیئے یہ سنت ضلع راولپنڈی تحصیل اٹک کے ایک قصبہ مومن پور میں ایک گھپا میں رہتے ہیں جو دریائے سندھ کے قریب ہے یہ فقط ہر اتوار یا پورنماشی کے دن گھپا سے باہر نکلکر ہزاروں لوگوں کو درشن دیتے ہیں اور لوگ اتوار و پورن ماشی سے

ایک دن پہلے ہی وہاں آ جمع ہوتے ہیں سچ پوچھو تو جنگل میں منگل کر دیا ہی یہ مہاتما کچھ بھی کھاتے پیتے نہیں ہیں صرف بروز اتوار بوقت صبح پاؤ بھر کچا دودھ پی لیتے ہیں اور آٹھ دن صرف اسی پر گذارہ ہوتا ہی ہر اتوار کو نیلے رنگ کا نیا لباس پہنکر پرانا اتار دیتے ہیں گھپا کے نزدیک کی بہت سی زمین لوگوں نے دان کر دی ہے مکانات عالیشان تعمیر ہو گئے ہیں بھنڈار دلنگر جاری ہی جو آتا ہی اس کو روٹی و چاول وغیرہ ملتے ہیں ہمارے دیوراج سمرتھ مارگی جی کا وہ کھیل جو چند اشخاص کی پرارتھنا پر انہوں نے کیا عجیب طرح سے موثر ہوا یہ صرف یوگ ودیا کی بزرگی دکھلانے کی خاطر کیا تھا عام لوگوں کو اس کا بھید معلوم نہیں ہے کہ اس کی اصل کیا تھی لوگوں میں صرف یہی شور مچا رہا کہ صاحب ضلع نے حکم بھیجا ہی کہ چونکہ مومن پور میں خلقت کا ہجوم بہت ہوتا ہے جس سے بیماری اور چوری چکاری کا خطرہ ہے لہذا اسادھو گورکھ سنگھ جی اس گھپا سے نکالے جاویں اصل میں یہ دیوراج سمرتھ مارگی جی نے کھیل کیا جو چند لمحہ کی سمادھی کے بعد نمودار ہوگیا۔ اور ہم نے اسی دن سنا کہ مومن پور والے سنت کو پولیس نے آ کر گھپا سے نکال دیا اور وہ سندھ کے کنارہ کسی دوسری جگہ جا بیٹھے ہیں کہ چند دن کے بعد ڈپٹی کمشنر صاحب بدل گئے تب تو لوگوں میں خوب کھلبلی مچی آخر کو سنت جی اسی گھپا میں آ گئے اور اب آگے سے بھی زیادہ وہاں رونق ہوتی ہے ہر روز نئی نئی باتیں سننے میں کہ جو جاتا ہی مراد دلی پاتا ہی اور بہت باتیں سچ مچ دیکھنے میں صحیح نظر آئی ہیں غرضیکہ یوگی سب کچھ کر سکتا ہے ہندوستان میں اس وقت برہم کا سماج اور اس کے چار فرقے رادھا سوامی کے متوالے بجے کرشنے کو کے نرنکاری سناتن دہرمی آریا سماجی۔ بیج کارگی۔ شونتے دام مارگی بھی بگجا



جوگی اوگڑ چاکو کٹے۔ اور اسی نرملے ویشنو۔ خاکی پنچری عیسائی۔ یہودی۔ مسلمان بودھ۔ سادھ ناتھ۔ رامداسی چرنداسی۔ گلاب داسی نانک پنتھئے۔ کبیر پنتھئے۔ داؤد پنتھئے۔ اور اس کے بارہ فرقے وغیرہ وغیرہ قریب آٹھ سو کے مت ہیں اور کسی متوں کے بانیوں کا کوئی خاص منشا جو یوگ ابھیاس کرتا ہے خواہ وہ کسی فرقہ کا ہو۔

اب ہم تین طریقے بھوک و پیاس نہ لگنے کے لکھتے ہیں

۱- اپر دکھم گیان سے فوراً بھوک و پیاس جاتی رہتی ہے یعنی جز شریر کو کچھ کھانیکی ضرورت نہیں اور بر ہم کچھ کھاتا پیتا نہیں کیوں اناج گندا کریں پس اس طرح اکاس کے پرمانوؤں اور ہوا کے ذرات کے ذریعے خود بخود شریر عمدہ طرح بنا رہتا ہے دیوراج سمرتھ مارگی اسی طریق اعلیٰ پر ہیں۔

۲- اس کا عامل ہر روز خوراک کم کرتا جاتا ہے اور یہاں تک کہ دودھ پر آ جاتا ہے اور پھر جنگل و بن کی بناس پتی پر گذارہ کرتا ہے صرف درختوں کے پتے ہی کھا کر گذارہ کرنیوالے دو مہاتما اب تک ہم کو ملے ہیں ایک نے صرف ڈیڑھ سال کی مشق کر کے بناس پتی کھانی اختیار کی ہوئی تھی۔

۳- پیٹھ کنڈا کے بیج پنساری کی دکان سے یا جنگل سے لے آؤ اور گائے کے تازہ دودھ میں کھیر بنا کر زمین میں دفن کر دو۔ جتنے دن یہ زمین میں رہیگی اتنے دن بھوک و پیاس نہ لگے گی پھر نکال کر کھا لو اور ابھیاس میں بیٹھ جاؤ اگر پیٹھ کنڈا کے بیج نہ ملسکیں تو بڑ اور پیپل کے چھوٹے بیجوں میں بھی یہی خاصیت ہے انکو بھی اسی طرح سے تیار کر کے کھانا ہوگا آزما کر ضرور دیکھنا چاہیے

## کراماتی منتر

خدانخواستہ جب تم پر یا کسی تمہارے دوست پر کوئی مقدمہ سخت پڑ جاوے تو تم اس کراماتی تنتر سے فائدہ اٹھا سکتے ہو جس روز مقدمہ پیش ہونا ہو سورج طلوع ہونے سے پہلے ہی اس کا کوئی دوست یا رشتہ دار دم بند کرکے یکسو قلب ہو کر حاکم کا تصور باندھے اور حاکم کا نام لیکر ایک لوہے کا سوا چوکھے میں گاڑ دیوے اور آگ اس کے اوپر زور سے سلگانی شروع کرے یہاں تک کہ صبح سے لیکر شام تک برابر آگ جلتی رہے بوقت سوا گاڑنے کے اپنی خواہش پر بھی خوب زور رکھنا چاہئے کہ یہ سُوا فلاں کے منہ میں آوے اور وہ ہمارے فلانے دوست کے ساتھ ہرگز بری طرح پیش نہ آوے۔ اور ہر طرح اسکو بری کرے پس ایسا ہی ہوگا کہ ہمارا اپنا آزمودہ عمل ہے کرکے دیکھ لو اور نیز جس کے پاس سونیا پا جا درخت کی لکڑی ہوگی ہر مقدمہ میں وہ فتح پاویگا یہ لکڑی قیمتاً فروخت نہیں ہوسکتی صرف جو صاحب واپس دینے کا اقرار کریں اور ہماری تسلی کردیں تو ہماری سوسائٹی روانہ کرسکتی ہے۔

## انہد شبد

انہد شبد کے معنی نہ فنا ہونیوالی آواز کے ہیں یہ شبد جو اکاس کے پولاڈ کے ذریعہ پیدا ہوتا ہے صرف اکاس بننے کے بعد پیدا ہوا مگر انہد شبد انادی ہے اور ہمیشہ سے اصلی ابدی ہے من اس شبد پر ایسا عاشق ہے جیسا ناگ بین کی آواز پر یا مرگ راگ پر۔ انہد شبد کے سنتے ہی من استھر ہو جاتا ہے جب من استھر ہوگیا تو ست سروپ دیکھنے میں آتا ہے ایک فلاسفر کا قول ہے کہ سنی پڑتے انہد کا باجا پر جاتے ہو جیسے راجا اور گورو نانک صاحب بھی فرم کرتے ہیں کہ تین بند لگانے کے انہد سنے تکو غرضکہ ہر اسرار کی کتاب میں



اس انہد شبد کی مہما آئی ہے اور کئی مہاتما اس کے سننے والے دیکھے گئے ہیں لہذا ہم بھی اس کا طریق اگلے صفحے پر لکھتے ہیں۔



## بیٹھک اور طریقہ

سویرے ۴ بجے اٹھکر اول اشنان سے فارغ ہو جاؤ اور جائے خاص پر آسن بچھا کر آسن اس طرح مار کر بیٹھو کہ ہر پاؤں دوسری ران پر رہے اس سنسان جگہ میں اپنے دائیں کان کی طرف سے آواز سننے کی خواہش کرے بائیں سے ہرگز نہ کرے کیونکہ مایا کی شعاعیں ادھر زیادہ ہوتی ہیں یہ شبد اکاس بانی کے نہایت نزدیک ہے بلکہ یہ اکاس بانی سے پیچھے کی تد رکھتا ہے اس کے عامل کو اس کے سنتے ہی اکاس بانی ہونے لگتی ہے اور وہ ہر غایب سے آنیوالی بات کو پہلے کہہ سکتا ہی ہر شے کے اشارے و کنارے کا عکس جس طرح اکاس میں جاتا ہے اسی طرح اس کی ایک گونج دار آواز بولتی ہوئی ہمیشہ اکاس میں رہتی ہے اور اپنے اندرونی اوراکے ذریعہ آئندہ ہونیوالی بات کا شبد کرتی ہے جس طرح انسان کا فوٹو اکاس میں رہتا ہے اسی طرح کل ویراٹ کا عکس اکاس میں رہتا ہے اور اسی سے آواز پیدا ہو کر اکاش بانی کہلاتی ہے۔ جس طرح آنکھوں میں من سے طاقت پہنچ رہی ہے اور دونوں کا پورا تعلق ہے اسی طرح کانوں کا خیال ہے یعنی من سب کا سب صرف دائیں کان کی طرف ہی لگا رہتا ہے اور اس کی باگیں ادھر ہی پھر جاتی ہیں اول ہی ایسی

آواز آوے گی جیسی بھی کی بھنبھناہٹ پھر سانبہ سانبہ سے بدلکر بعد کو اصلی ایک ہی رس سے ہوتی ہوئی سنائی دیگی بس اس کے سننے سے وہ من جو ہم سمجھو صوفنٹوں کی نگاہ میں صرف خیالات کا مجموعہ ہے خیالات کو چھوڑ دیتا ہے اور ادہر ہی لگ جاتا ہے پھر ذرا آگے اور پھر بس آنند ہی آنند۔

## پانچ بیر سدھ کرنا



پانچ بیر سدھ کرنیکو بعض لوگ پانچ عنصر سدھ کرنا کہتے ہیں اس کا عامل ہر جگہ عزت پاتا ہے اور دونوں جہان میں نیک نام مشہور ہو جاتا ہے اور یہہ سادھن وقت بھی کم مانگتے ہیں خوراک دودھ اور چاول کی کھانی ہوگی اور یہ بھی ظاہر کیا جاتا ہے کہ مانسک یوگ میں ہرگز کبھی کبھی کسی طرح کا خطرہ نہ ہوگا آپ صبح کے تین بجے کے قریب اٹھ کو پاک وصاف ہو جادیں اور معطر و پاک صاف جگہ میں دوزانوں گھٹنوں کے بل ہو کر بیٹھیں اور آنکھیں کھول



گھورا کرے تھنوں کی طرف دیکھنا شروع کریں جب دم اندر کو لیں جو کچھیں اور جب دم باہر نکالیں ہم کہیں اور جب سادھن کو شروع کیا کریں یہ خواہش کرلیا کریں کہ پانچ بیر سدھ کرنے کی خاطر یہ سادھن کر رہا ہوں پہلے چل جو تت چل رہا ہوگا اس کی رنگت آپ کو نظر آویگی اور آہستہ آہستہ بڑھتی چلی جاویگی اس وقت اگر آکاس میں نگاہ ڈالدے اسی رنگت کی لہریں نظر پڑینگی گویا کہ نیلے سبز سرخ زرد اور سفید رنگ کی ندیاں بہ رہی ہیں جب اس حد تک پہنچ جاویں تو جاننا چاہئے کہ منزل مقصود نہایت نزدیک ہے عنصر آہستہ آہستہ مجسم ہے استقول ہوتے جاوینگے اور اول اول انسان کے بت کی طرح اکو سکیں بطور چھایا کی نظر آویں گی اور بعد کو ہو بہو حاضر ہو کر دست بستہ کھڑے نظر آوینگے اور تمہاری نگاہ ادہر ادہر ہونے سے غایب ہو جاوینگے جب مشق کامل ہو جاویگی تو ہر وقت حاضر رہیں گے اور جو کہو گے کرینگے۔ سادھن میں جتنا زیادہ وقت خرچ کرو گے اتنی ہی جلدی کامیابی ہوگی۔

## چوتھیہ بخار کا منتر

درخت پٹھ کنڈا

اس منتر سے ہر قسم کے بخار سے نجات حاصل ہو سکتی ہے اور خاصکر جو چوتھیہ بخار کو توڑ دیتا ہے اکھیڑتا ہے جس شخص کو تپ ہو تم سویرے ہی اٹھ کر پٹھ کنڈا کے بوٹے کے پاس چلے جاؤ اور ساتھ تھوڑا سا گڑ لے جاؤ اس شخص کا نام لو کہ فلاں کا بخار ٹوٹ جاوے اور تین کونپلیں اسکی لیکر گڑ میں لپیٹ کر تین گولیاں بنا لے اور بیمار کو کھلا وے بخار ہرگز نہ رہیگا ہمارا اپنا آزمودہ ہے۔



## بھوت وِدیا اور بھوت

اماوس کی اندھیری راتوں کو کسی پیپل کے نیچے ایکانت جگہ بیٹھکر ہمارے بتلائے ہوئے قاعدہ کیموافق عمل کرو ایک بھوت نہیں ہزاروں نمودار ہونگے قاعدہ بھی نہایت آسان ہے ضرور کر کے دیکھو۔

پیپل کے درخت کے ساتھ الٹے سر کے بل کھڑے ہوکر ٹانگیں اوپر کو کرو اور درخت کی طرف ٹکٹکی باندھ کر دیکھتے رہو اور اس منتر کو پڑھتے جاؤ پھر دیکھو گے کہ کیا ہوتا ہے منتر کے پڑھنے سے بھوت حاضر ضرور ہونگے مگر تکلیف ہرگز نہ دینگے سادھن کے وقت ہر طرح اشد رہنا ہوگا اور بعد ازاں ہر وقت پوتر۔ اس حصہ میں پورا حال لکھنے کی گنجائش نہیں تھا اگلے حصوں میں انکا بیان پڑھو شکل اس طرح ہوگی۔

دیکھو تصویر



### پیپل کا درخت

منتر ........

جو صرف اس کی سادھن کرنے والوں کو روانہ کیا جاتا ہے تاکہ ہر شخص اپنے طور کر کے دیکھو



دکھاوے۔

## معمول کو ہوا میں معلق کرنا

ایک پیپل کی ولٹوہی لیکر اوندھی کرو اور اس پر ایک تختہ رکھو اور پھر تختے پر ایک لڑکے کو بٹھا کر اسپر عمل کرو لڑکا تختے پر بیہوش ہو جائیگا۔ اس کو حالت روشن ضمیری میں لے آؤ تاکہ تمہارا حکم مانیں اور اسکو کہو کہ بازو اونچا کرو اور کھڑا رکھو جب وہ ایسا بھی کرے تو تم کہو کہ ولٹوہی کو ہٹاؤ پس معمول ہٹائیگا اور ولٹوہی بھی ہٹیگی جب ایسا بھی ہونے لگے تو تم معمول کو حکم دو کہ ولٹوہی سمیت زمین سے اٹھو اور ہوا میں کھڑے رہو پس معمول تمہارے حکم کا فرمانبردار رہیگا اور ہوا میں معلق ہو جاویگا۔

## محبت کرنا

اگر کوئی مرد عورت کے ساتھ پیار رکھتا ہو اور عورت اس کو اپنے بس میں لانا چاہے تو اس کی یہ ترکیب ہے کہ عورت اپنے سر کے بال کان کی میل وغیرہ میل لیکر سب کو ایک جا کرے اور بیسوں ناخنوں کو کاٹ کر ان میں جلاوے اور راکھ کو لیوے پھر روٹی میں یا کسی اور شے میں مرد کو کھلاوے مرد عورت کی محبت میں گرفتار ہو جاویگا۔

## ایک روپیہ دینے والی یکشنی

یہ سادھن ذرا خطرناک ہے کیونکہ روحانی دنیا سے ایک طاقتور شے کو بلا کر اس کا مقابلہ کرنا پڑتا ہے جب تک کوئی لائق شخص ہمزاد نہ بنالو ہرگز اس سادھن

کو شروع نہ کرو اگر خواہش ہو تو اول اپنے میں عامل کی سی صفتیں پوری کرو جب جانو کہ بیشک دل صاف ہے اور طاقت یکسو قلبی پوری ہے تو کچھ ہراس نہیں اور خطرہ بے استادوں کو ہوتا ہے کامل گورو والا ہرگز دغا نہ کھائیگا

# ترکیب منتر سادھنے کی

**ہینگ کلینگ** ۔ جو منتر ہے کسی جل کے کنارے بیٹھکر سوا لاکھ اس کا جپ کرنا ہوگا گھی کی جوت اور دھوپ پاس رکھنا ہوگا خواہ کتنی میعاد کے اندر کرو میعاد ہرگز نہ ہوگا بلکہ جس دن ایک جگہ بیٹھوگے جوت و دھوپ ہر وقت رکھنا ہوگا اور دن رات کو اسی کام میں مشغول رہنا ہوگا شاغل کیلئے ضروری عمل یہ کرنا ہوگا کہ اس کی ٹکٹکی ہمیشہ پانی میں رہے جب پانی اڑنے لگے تو اس کو پونچھ کر پھر اسی طرح کسی صاف میدان میں یا اسی جگہ دوبارہ اسکو شروع کرے اور آکاس کی طرف ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے پہلے پہل چھوٹے چھوٹے پرمانو ادھر ادھر اڑتے ہوئے نظر آوینگے اور آہستہ آہستہ جمع ہوتے ہوئے نظر آوینگے اور انکی استھول شکل سی بننی شروع ہوگی اور اسی عرصہ میں تمہاری سادھن بھی ختم ہونے پر ہوگی پھر ایک ایسی جگہ آک کے بوٹے کے پاس نزدیک یا پیچھے پچانہ پھروا اور تل سیاہ جو پیشتر ہی گھر سے ساتھ لے گئے ہو اس سے وضو کرکے وہی پانی آک کے درخت کی جڑ میں ڈالو یکھنی نمودار ہوگی جو ایک خوبصورت زمانہ کی شکل کی ہوگی اسی ترکیب سے ایک برہمن نے یکھنی سدھ کی ہوئی ہے جو اصلی باشندہ شہر دہلی کا ہے اور اب ایک راجہ کے پاس دربار میں رہتا ہے اور اسی ترکیب سے ہری پور کے برہمن شورام نے (جسکی عمر ۲۲ سال کی تھی) اسکو سدھ کرنا شروع کیا



گیا تھا جب آگ پر پانی ڈالتے ڈالتے تین دن گذر گئے اور شیورام کھیوے دن پانی ڈالنے کیلئے گیا تو یکھنی نمودار ہوئی چونکہ گورو دوسری جگہ تھا اپنا شیورام اسی وقت خوف کھاکر مر گیا آدھ گھنٹہ کے بعد جب اس کا ساتھی اسکو بلانے کیلئے گیا تھا تو وہ آک کے اوپر مرا پایا اور یہ بات تمام شہر میں مشہور ہوگئی اب اسکی جو یکھنی بے تحریر ہوتی ہے اور جب وہ ہمبستری کو کہے تو فوراً منظور کرنا ہوگا اور یکھنی ہرگز تم کو کسی دوسری عورت کے پاس نہ جانے دیگی اول سے لیکر آخر تک ہر وقت یہی خیال کرو کہ یکھنی نمودار ہوکر مجھے ایک روپیہ ہر روز دیوے پس تم وہ ہوگی

## مہابیر سدھ کرنا



ہر سادھن میں بعضے باتیں ایسی ہوتی ہیں کہ دوبارہ مصنف کتاب سے پوچھنے پڑتی ہیں اپنی طرف سے ہم نے تو خزانہ کرامات کے چاروں حصوں میں سب

کچھ لکھدیا ہے اور اپنی طرف سے کچھ نہیں چھوڑا ہے بہت رمزیں ایسی ہیں کہ جن کی ہر سادھن میں ضرورت ہوتی ہے مگر ہر سادھن میں اگر ان کو لکھیں تو کتاب کے صفحے کے صفحے بڑھ جانے کا خطرہ ہے اس لئے عامل کو چاہئے کہ جب کوئی سادھن شروع کرنے لگے تو کتاب کی چاروں جلدوں کو بخوبی دیکھ لیوے تاکہ مصنف کی بدنامی اور عامل کی محنت رائیگاں نہ جاوے۔

**قاعدہ۔** جہاں مہابیر کی مورتی بہت پرانی ہو اور پورے طریق پر استھاپن کی گئی ہو وہاں اسکو شروع کرے بسوالاکھ منتر (رنگ) منتر کا جپنا ہوگا پس صرف یہی رنگ رنگ رنگ کہتا جاوے اور مہابیر کی مورتی کے گلے کے درمیان نگاہ ڈالے اور ہر وقت ٹکٹکی باندھے رکھے کیونکہ وہاں گنٹھ ہے جو روح کی شاخ کا ایک مرکز ہے خوراک چاول و خام دودھ کی ہووے اور گئو کے گھی کی سرخ مالا پہنے اور کپڑے بھی سب سرخ ہوں دھوپ دیپ برابر موجود ہو جب کچھ تھک جاؤ تو جلدی تمام باہر آکر آکاس کی طرف دیکھو اور ذرا آرام کرکے پھر اپنے کام پر جا بیٹھو مگر اس عرصہ میں وہاں کوئی شخص تنگ نظر آوے اور تم اپنے ارادہ پر پورے جمے رہو اور لڈو کا پرشاد پاس ہر وقت موجود رکھو نیند نہ آنی چاہئے اگر نیند کی شکایت ہو تو کافور بہت سا پاس رکھ لو تاکہ نیند آنی بند ہو جاوے اس عرصے میں تمہیں کئی خوف دینے والی شکلیں اگر ڈراونی اور کئی اشیاء عجوبہ نظر آویں گی تم ہرگز نہ ڈرو کیونکہ دل میں ڈر پیدا کر لینے سے کچھ اور خطرہ ہے ایک پنڈت صاحب نے اس عمل کو کیا مگر گھبرا گئے اور ایک بید صاحب نادے نے بھی کیا وہ بھی ڈر کر باہر بھاگ آیا ہم نے خود اپنے شہر میں ایک ہندوستانی گوڑ برہمن کو یہ کام شروع کروایا مگر افسوس کہ وہ میعاد سے پہلے ہی کسی اور حادثے سے مر گیا اگر وہ اتفاقیہ موت



نہ مر جاتا تو امید ہے کہ ضرور کامیاب ہو جاتا کہ عامل کو یہ بھی واجب ہے کہ اپنے ارد گرد روشنی کے اثر کی لکیر کھینچ دیوے تاکہ بے خطر رہے۔

## آویش یوگ

ایک فقیر ایک گھپا میں رہتا تھا اور نزدیک کے شہروں کے سب برہمنوں کے لڑکے اُسکے پاس ودیا سیکھنے کی خاطر رہتے تھے فقیر نے کئی مختلف علوم لڑکوں کو سکھلائے بعضے علم سیکھ کر گھر آکر اور لیا بن بیٹھے اور نام پیدا کر لئے اور بعضے سیکھنے کی خاطر بہت عرصہ تک وہاں ہی رہے اس طرح آہستہ آہستہ فقیر کی شہرت دور دور تک ہو گئی دو برہمن کے لڑکوں نے یہ سنا اور بن میں فقیر کے پاس گئے عرض کی کہ ہمیں بھی اپنی پراچین ودیا کے سیکھنے کا شوق ہے فقیر نے انکی پرارتھنا منظور کر لی اور وہ دونوں وہاں رہنے لگے چھوٹا لڑکا جو نہایت لائق تھا اس مہاتما فقیر کی بڑی خدمت کرتا تھا یہاں تک کہ فقیر ہر طرح اُس پر خوش ہو گیا اور کہا کہ کچھ جو چاہو سو مانگو تب چھوٹے برہمن کے بالک نے جواب دیا کہ کوئی ایسی ودیا بتاؤ کہ جس کے سیکھنے سے اپنی برہمن قوم کا کلنک مٹاؤں ایک وہ زمانہ تھا کہ برہمن کا بچہ پیدا ہوتے ہی ابھیاس کرنے لگ جاتا تھا اور چھوٹی ہی عمر میں ایسی طاقت پیدا کر لیتا تھا کہ اُسکی خصلت کی وجہ سے شہروں کے شہر تباہ ہو گئے تھے اور رحم کی نگاہ سے آباد ہر ایک برہمن کچھ معجزہ اور کرامات دکھلانے میں ہر وقت تیار تھا مگر اب وہ وقت نہیں رہا اب برہمن قوم ایک بھکاری قوم سمجھی جاتی ہے اور دھیلا دھیلا کے لئے در بدر پھرتی ہے حالانکہ اس کے بزرگ اختر فلک جیسا نجانہ پھیر دیتے تھے اور اسکی طرف نگاہ تک نہ کرتے تھے تب فقیر بولا کہ میں تم پر پرسن ہوں ایسی ہی ہو تو ودیا بتلاؤں گا یہ ٹھکرا کے

کو جل کے کنارے لے گیا اور اس کو ڈھائی لفظ کا منتر بتلایا اور سادھنے کا طریقہ بھی سکھا دیا تب لڑکا ابھیاس کرنے لگ گیا اور میعاد مقررہ کے بعد نظر سے غائب ہونا مردہ میں اپنی جان ڈالنا اور ہر شے بن جانا اسکو آ گیا کئی اوتار پترکا میں چھپ چکا ہے کہ ایسے ہی ایک فقیر بھی بیٹھکر کشمیر کے پہاڑوں میں ابھیاس کر رہے ہیں جو کچھ وقت کے بعد پرگٹ ہونگے جیسا کہ انکا ارادہ ہے اور یہ بھی مشہور ہے کہ کلیانہ ضلع راولپنڈی کا ایک بوڑھا شخص ڈھائی الفاظ کا منتر جانتا ہے خیر اسکی بابت جو کوئی ہم سے سوال کریگا جواب معقول دینگے اب نظر سے غائب ہونے اور بند مکان سے باہر نکلنے اور سوکھم شریر نکالنے وغیرہ کا قاعدہ لکھتے ہیں۔

## سوکھم شریر نکالنا

رات کے ۹ بجے کے قریب جب سب سو جاویں اور کسی طرح کی آواز و کھٹکا نہ رہے تم کسی باغیچے کے خیال میں سو جاؤ اور مصمم ارادہ کرو کہ میں رات کو باغ میں جاؤنگا اگر طاقت یکسو قلبی پوری ہووے تو چند دن میں تم رات کو باغ میں ہوگے اور چاند کی روشنی کی طرح تمہیں اپنا بدن نظر آویگا اور باغ کی سیر کروگے اور آسمان پر اڑوگے بدن بالکل ہلکا سا معلوم ہوگا اور شیشہ کی طرح چمکتا نظر آویگا جس طرح ہم نے (یعنے سوامی دیال مصنف) ہمزاد میں کامیابی کی ہے اسی طرح اس میں بھی کامیابی کی ہے ہاں اگر قوت ارادی کمزور ہے تو بیشک اول اول کچھ یاد نہ رہیگا اور پھر آہستہ آہستہ خواب کی طرح یاد ہونے لگیگا اور بعد کو بالکل کامیاب ہوگے یہ بھی ظاہر ہو کہ سوکھم شریر ہر کام کرسکتا ہے اور ہزاروں کوس پر جا کر نظارہ دیکھتا ہے مگر وہ یاد صرف



لایق اور پورے عامل کو رہتا ہے۔

## بند مکان سے باہر نکلنا

جب مشق بالا میں پوری کامیابی ہو جاوے تو اس طرح مشق دوسری پر شروع کرو کہ ایک مکان میں بیٹھکر آنکھیں بند کرلو اور مصمم ارادہ کرو کہ مکان سے باہر ہو جاوے اور اس جگہ کا خیال رکھو اور یہ سادھن جاگتے ہوتی ہے جب باہر کے مکان کا نقشہ نظر آنے لگے تو تم یہی خیال کرو کہ ہم باہر آگئے اور بالکل اپنے کو باہر ہی سمجھو ایک دن ہوگا کہ سچ مچ باہر ہوگے خواہ مکان کو تالا لگا ہوا ہو تمہاری اس حالت میں شریر سوکھم واستھول کے ذرات اڑ کر باہر پھر وہی شکل ہو جاوینگے خزانہ کرامات حصہ اول میں گھڑا اور درخت کے ساتھ باندھنے کی سادھن میں اس کا مطلب سمجھ لو ڈاین ہاتھ لمبا کرکے بیس گز کے فاصلہ سے چراغ اسی اصول پر ہو کر گل کر دیتی ہیں۔

## نظر سے غائب ہو جانا

پھر جب یہ مشق اس سے بھی زیادہ ہو جاویگی تو تم ہزاروں کے سامنے کھڑے کھڑے غایب ہو سکتے ہو یعنی وہاں ارادہ کسی دوسری جگہ کا کرو گے تو جسم لطیف واستھول کے ذرات ایسے جلدی جدا ہونگے کہ جدا ہوتے حاضرین کو معلوم نہ ہونگے یعنی بیان نہیں مگر یہ کرینگی وہ دیا ہے جو کریگا سو دیکھیگا

## ہمارے شاگرد اور ہم

(۱) خزانہ کرامات کے خریدار جو پوچھنا چاہیں یہ نہایت ضروری ہو کہ واپسی خط

# خزانہ کرامات

حصہ سوم

مصنفہ

جناب گوسائیں سوامی دیال جی۔ ایس۔ والی
مسمرایزر مالک کارخانہ راجپوت حسن ابدال پنجاب



سنہ ۱۹۱۱ء

حسب فرمایش لالہ نانومل اگروال پلیڈر سابق مالک قیصر ہند پریس

لدھیانہ
در مطبع بلالی سٹیم پریس ساڈھورہ باہتمام منشی کرم بخش پرنٹر چھپا



## نظر بندی

شاید آپ نے بھی کبھی دیکھا ہو گا کہ دیکھتے دیکھتے طرح طرح کی مٹھائیاں آ موجود ہوتی ہیں دریا چل رہا ہوتا ہے مچھلیاں تیرتی نظر آتی ہیں سامنے باغیچہ میں طرح طرح کے میوہ جات درختوں کے ساتھ لگے نظر آتے ہیں اور حاضرین پھل پھول اتار کر مزے سے کھاتے ہیں اور آپس میں مگر خوشی مناتے ہیں پھر دیکھتے دیکھتے سب کچھ غایب ہو جاتا ہے اگر دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ تو ایسا سنا تو ضرور ہو گا کہ فلاں شہر میں ایک شخص پنڈت یا سنیاسی آیا ہوا ہے۔ جو ہزاروں آدمیوں کے سامنے دیکھتے دیکھتے باغ لگا دیتا ہے اور بعد کو وہاں نہ درخت ہوتے ہیں نہ باغ سب حیران ہوتے ہیں۔ اور جادوگر کے تعریف کرتے ہیں۔ باہر آ کر کوئی کہتا ہے کہ اس کے پاس بھوت ہیں کوئی بولتا ہے کہ اس نے جن بس کیا ہوا ہے کوئی آپس میں باتیں کرتے ہیں کہ نہیں نہیں۔ یہ کام ہمزاد سے ہوتا ہے ہمزاد کا عامل چشم زدن میں ہر شے منگوا سکتا ہے اور تمام خفیہ راز ظاہر کر سکتا ہے کوئی دل میں سوچتا ہے کہ یہ کوئی منتر ہے۔ ورزی با دیوالی کے دن اس کو سدھ کیا جاتا ہے کوئی انگول کے تیل کی کرامات بتاتا ہے کہ سب درختوں کی گٹھلیوں کو اسی میں ہفتہ بھر تر رکھا گیا ہے اور اب گیلی مٹی میں دفن کر کے پانی چھڑکنے سے اگ کر بار آور ہو گئی ہیں اور بعض کہتے ہیں کہ ہم جانتے ہیں تو تو ڈا اتھوہر اور تھوہار میں گٹھلی تر کر کے بونے سے جلد اگ آتی ہے اور کئی سوچتے ہیں کہ نہیں کوئی اسرار ہے بھلا مٹھائی کیونکر آ گئی اور دریا چلتا کس طرح دکھائی دیا۔

## ہپناٹزم

بھید۔ ہپناٹزم انگریزی لفظ ہے مسمریزم اور اس میں بہت فرق ہے۔ مسمریزم کا عامل صرف کمزور آدمیوں اور چھوٹے لڑکوں پر ہی عمل کر سکتا ہے۔ لیکن ہپناٹزم کا عامل یعنی ہپناٹائزر ہر عمر کے عورت اور ہر عمر کے جوان و بوڑھے مرد پر عمل کر سکتا ہے مسمرائزر اپنی طاقت خرچ کرکے معمول کو بیہوش کریگا اور بعد کو تھکان سا معلوم ہوگا لیکن ہپناٹائزر اپنی طاقت کو ہرگز خرچ نہ کرے گا اور نہ ہی بعد عمل اس کو تھکان معلوم ہوگا۔ ہپناٹزم بھی مانسک یوگ کی ایک شاخ ہے جس کے معنی ہیں کہ متناطیس سے بھری ہوئی چیز اشیاء کی طرف دیکھکر خواب طاری کرنا۔ خواہ چیز اشیاء میں متناطیس قدرتی موجود ہو خواہ بذریعہ معمول یا کامل یوگی کے بھری گئی ہو۔ اہل ہنود کے مندروں میں پورے یقین سے جو لوگ جانیوالے ہیں ہر شہر میں ان میں سے دو چار ایسے ہونگے کہ جب وہ کرشن کی شام رنگ والی چمکیلی مورت کی طرف دیکھ رہے ہوں۔ تو ان کو ناواقفیت کے سبب اپنی حالت بدلی ہوئی نظر آوے گی مگر [illegible] کو وہ اپنے نزدیک آتا ہوا دیکھیں گے ان سے باتیں کریں گے اور وہ ہر بات ہنستے ہوئے منہ سے کہینگے اور جواب دینگے۔ اشارے کرینگے۔ اگر حالت اسی طرح عرصہ تک ہے اور توجہ یکسو رہے تو حالت روشن ضمیری ہو جاوے گی ہمارے ایک دوست بابو بال مکند صاحب پر کئی بار یہ حالت گزر چکی ہے وہ باتیں کر رہے تھے ہم ان کے پاس سے گزر گئے اور بلایا مگر وہ برابر توجہ کئے ہوئے تھے۔ اور ہلانے سے ہوش میں آئے اور نہایت افسوس کیا کہ میں عجیب حالت میں محو تھا جس کا ذکر زبان سے میں آپ کو نہیں سنا سکتا۔ حضرت میری خاموشی سے آپ سمجھ لیں اور بھولے نہیں سمانے تھے ایسی حالت میں جس خیال کو لے کر عامل متوجہ ہوتا ہے اسکی بابت سب کچھ حل ہو جاتا ہے اور پوری خواہش پر نیک یا بد دعا کا اثر بعد کو بھی اپنا اثر دکھاتا ہے۔ اب ہپناٹزم کی ترکیب لکھتے ہیں جس کے ذریعہ ہزاروں آدمیوں



پر نظر بندی ہو سکتی ہے۔

## ترکیب۔

اول متناطیسی قرص بہت سے تیار کرکے اپنے پاس رکھ لو۔ اس قرص کے بنانے کا قاعدہ آگے درج ہے ایک مکان میں بہت سارے آدمی جو اس علم کا کھیل دیکھنا چاہیں داخل کر لو اور بچھونا کر ان کو ترتیب وار بٹھاؤ اور ہر ایک کے ہاتھ میں ایک ایک قرص دو اور حکم دو کہ گو نظر مار کر بیٹھیں اور دائیں ہاتھ کی انگلی پر قرص رکھیں اور اپنے دل سے خیالات دور کرکے خواہشمند ہوں کہ ہم کو نیند آ جاوے اور عمل طاری ہو عامل خود اس وقت ایک موثر سریلی آواز سے اس علم کی صداقت میں مختصر گفتگو کرے کہ فلاں جگہ میں نے کیا خوب ہوا عجیب اشیاء نظر آتیں غائب کی باتیں روشن ہو جاتیں بعد کو یکتائی غزل ہووے اور حکم دیوے کہ انگلی باندھ کر قرص کے مرکز پر نظر جماؤ جب قریب آدھ گھنٹہ کے گزر جاوے تو حکم دیوے کہ سب آنکھیں بند کر لو اور بالکل بندی رکھو جب پانچ منٹ گزر جاویں تو کہو اب تم آنکھیں ہرگز نہیں کھول سکتے تم پر اثر ہو گیا ہے اگر طاقت ہے تو کھولو بس بہت آدمی آنکھیں نہ کھول سکیں گے اگر چند کھول بھی دیں تو ان کو پھر قرص دیکھنے کی اجازت دو جب ان کی حالت بھی اسی طرح ہو جاوے تو حکم دو سب آنکھیں کھولو اور دیکھو کہ اس باغ میں کون کون درخت ہیں بے شک پھل توڑو اور کھاؤ ٹرے اڑاؤ۔ باقی احوال متناطیسی قرص کے بیان میں پڑھو۔

## رات کو دائرہ بھرنا


شکل

کئی جھنگوے کپڑوں والے سادھو رات کو اس طرح دائرہ بھر کر بند کرتے ہیں کہ ایک

بارہ برس سے کم عمر کے لڑکے کو ایک اکیلے مکان میں بٹھا کر حکم دیتے ہیں کہ بیٹا دیکھو
مت تم کو آج جن بھوت نظر آوینگے اور تمہارے سامنے طرح طرح کے کھیل کرینگے جو علم
تم جانتے ہو اس میں عبارت تمہارے جواب میں تحریر کریں۔ وہ تمہارے ساتھ باتیں
کرینگے تم کو راگ سناوینگے پریاں آسمان سے آکر ناچ کرینگی تم اپنے مرے ہوئے بزرگوں
کے درشن کروگے یہ کہہ کر ایک تھالی میں اشٹ گندھ ترتیب وار رکھتا ہے یعنی جائفل
لونگ۔ تج۔ الائچی۔ ناگ کیسر۔ مرچ کستوری اور پھول ان آٹھ اشیا کا نام اشٹ گندھ
ہے اور تھالی کے درمیان آٹے کا چراغ بنا کر اس میں بجائے خاص تیل کے سیاہی
ملا کر جلاتے ہیں اور لڑکے یا لڑکی کو حکم کرتے ہیں کہ دیکھو جو کچھ نظر آوے کہو لیکن وہ
جو دیکھتا ہے بولتا جاتا ہے۔

اگر لڑکا چالاک ہو اور اس کا دل کسی اور طرف لگا ہو۔ تو دوسرا بٹھا دینا چاہئے
اگر اتفاقاً دوسرا نہیں ملتا تو خود مستقل ہو کر علم مسمریزم سے بھی ساتھ مدد دینی چاہئے
خواہ وہ لڑکا سر نیچے کئے ہوئے ٹکٹکی باندھ کر چراغ کی سیاہی میں دیکھ رہا ہے مگر
تم اس کی کنپٹیوں اور دماغ کے مقام پر پاس لگے جاؤ جب تک خواہش کہ یہ حالت
روشن ضمیری میں ہو جاوے اور اس کو سب کچھ نظر آوے مگر دائرہ بھرنے کا
عامل بھی مسمریزم کے عامل کی طرح نیک چلن ہونا چاہئے۔

## اہل لنکا کے طریق پر دایرہ بھرنا

وقت دن کا ہو یا رات کا لنکا کے لوگ ایک لڑکے یا لڑکی کے دائیں ہاتھ کی
ہتھیلی میں تیل اور سیاہی ملا کر لگا دیتے ہیں اور اس کو کہتے ہیں کہ ہاتھ کو ماتھے
کے اوپر رکھو اس طرح کہ ہاتھ کی ہتھیلی بطرف زمین ہو۔ اور جب وہ اس طرح
رکھے تو اس کو کہتے ہیں کہ آنکھیں اونچی کر کے اوپر ہتھیلی کے مرکز میں دیکھو جو نظر



آوے بیان کرو بس لڑکا جو کچھ دیکھتا ہے بیان کرتا ہے۔

## آنکھوں کی بینائی تیز کرنیکا طریقہ

ایک گھنٹہ صبح اور ایک گھنٹہ شام کسی بہتے پانی کے کنارے گھونٹ مار کر آسن
جما دیں اور ٹکٹکی باندھ کر پانی کی طرف ایک مرکز قایم کر کے دیکھنا شروع کریں چالیس
دن کے ابھیاس سے بوقت صبح ایک تارے کی طرف دیکھتے رہیں اگر ورادم لینا
ہو تو جگہ یاد رکھیں تمام دن تارا نظر آوے گا۔

### دیگر

ایک چمنی دار لیمپ جو صاف اور عمدہ قسم کا ہو لیکن اس کو اپنے مقابل رکھو اور
کمرہ اس طرح تیار ہونا چاہئے جس طرح عمل کے واسطے پہلے کئی بار بتلا چکے ہیں ایک
چینی کی یا کانچ کی نہایت عمدہ اور چمکدار پیالی لیکر لیمپ کے نزدیک اس طرح رکھیں
کہ اگر اوپر کی شکل کیمو افق لیمپ کے اوپر کاغذ کا غلاف دیکر اور اس سے نیچے کاغذ
کی رنگا کر پیالی میں شعاع گرائی جاوے تو ٹھیک درمیان پڑے اب تل کے تیل
میں عمدہ کاجل خوب گھول کر کے پیالی کی تہ میں روپے کے برابر نقطہ بنا دیں۔
مگر یہ ضروری ہو کہ سیاہی نہایت گاڑھی ہو جب نقطہ تیار ہو جاوے تو ذرا دھوپ
پر رکھیں اور بعد ازاں قطروں سے پیالی کو لبریز کر دیں اور جب سب کام ٹھیک
ہو جاوے یعنی تمام مکان میں اندھیرا ہو دروازہ اندر سے مضبوط بند ہو اور
شعاعیں پیالی میں درمیان نقطہ پڑنے لگیں تو اپنی طرف سے تیاری کر کے اس
سیاہی میں کر بنا کر دیکھنا شروع کریں دل لگی ہو اور نظر پوری ٹھیک ہونی
چاہئے دیکھتے دیکھتے دیکھو گے کہ مصنف کتاب نے کیا لکھا تھا واہ واہ واہ واہ
ماضی حال اور مستقبل کی خبر دینا معمولی بات ہوگی۔ اصلی تیز طبع لوگ ایک ماہ کے

ابھی اس سے کیا کام لیا کریں گے۔

مگر اس سادھن میں اتنی بات ضرور ہے کہ عامل اپنے گھر کے رشتہ داروں کو یا محلہ کے کسی شخص کو یا اپنے کسی ہمراز دوست کو ضرور یہ اول کہہ دیوے کہ میں کام دیں لینے کی سادھن کر رہا ہوں اگر کسی دن میں بلے پڑا ہوا آپ کی نظر پڑوں یا جگانے سے نہ اٹھوں یا بلانے سے دروازہ اندر سے نہ کھولوں یا جواب نہ دوں۔ تو فکر نہ کریں خواہ ہفتہ گزر جاوے میں خود بخود اٹھ کر کھڑا ہونگا۔ خطرہ کچھ نہیں ہے۔

اسی طرح کئی لوگ اطلاع دینے کے بغیر سادھن شروع کر دیتے ہیں اور اپنی موت اپنے ہاتھ لیتے ہیں اگر عامل ہندو ہو تو آگ کی تپش سے جاگ بھی اٹھتا ہے مگر مسلمان اور دیگر مذاہب کے لوگ تو آرام سے قبر میں سو دینگے اور جاگ ملنے پر بلا مٹی میں دفن کئے ہوئے آواز کس کو دیویں اس حالت میں نبض اور حرکت دل بند ہوتی ہے۔ بالکل مردہ نظر آتا ہے۔

## مختلف طرح کے دائرے کے طریق

(۱) ایک کانسی کی دھات کا چمکیلا اور صاف برتن یا کٹورا مصفا پانی سے بھر کر اس میں دو تی۔ چوتی۔ اٹھنی یا روپیہ ڈال کر لڑکے کو اس کی طرف دکھایا جاتا ہے (۲) بساطی کی دکان کے سفید کاغذ کے چمکیلے ڈبے سے گتا لے کر اس کا گول قرص بنایا جاتا ہے ایک طرف اس کی پندرہویں کے منتر سے اور دیکھ یونہی کلمہ یا منتر سے پر کی جاتی ہے دوسرے طرف دوات کی سیاہی سے نقطہ بنا کر لڑکے کو اس کی طرف دیکھنے کا حکم دیا جاتا ہے۔

(۳) بعضے اہل مصر کے طریقہ کی طرح ناخون پر سیاہی لگا کر کام نکال لیتے ہیں۔ مگر سیاہی چمکیلی اور آبدار ہونی چاہئے۔



(۴) بعض وقت صرف کوئی چمکیلی شے یا دوانی سامنے رکھکر لڑکے کا دھیان اس کی طرف کرایا جاتا ہے۔

(۵) تیز حس بچے صرف اپنی پگڑی کا سرا پیچھے سے ماتھے کی طرف لے آکر اور آنکھیں اوپر کی طرف کر کے اس کی طرف دیکھنے سے بیہوش ہو جاتے ہیں۔

## حاضرات

آپ کو کئی لوگ ایسے ملیں گے یا مل چکے ہونگے یا کسی تمہارے دوست کو ملے ہونگے جو یہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے جن بس کیا ہوا ہے یا ہم جنوں کی سات بادشاہت کی کام جانتے ہیں سات بادشاہت چشم زدن میں سامنے کر سکتے ہیں اور ان سے اپنی مرضی کے موافق کام بھی لے سکتے ہیں چونکہ انسان کا جسم کثیف ہے اور ارواح یا جنات کا جسم لطیف اسی واسطے انسان کو عالم ارواح یا عالم جنات کا نظارہ نہیں ہوتا۔ مگر ہر خلا میں برابر وہ اپنا کام کر رہے ہیں ان کے قانون جاری ہیں پٹنیں صف بستہ حاضر ہیں تخت موجود ہیں بادشاہ پیچھے راے سیر لگانے ہوئے ہیں

آپ کو چھوٹی عمر کی یہ کہانی یاد ہوگی کہ بادشاہ کا لڑکا جو پری کی تلاش میں نکلا تھا اس کو باوجود تمام ملک پھرنے کے کچھ نشان نہ آیا آخر ایک فقیر کی جھونپڑی میں جا گھسا اور پاؤں پر سر رکھ کر آہ و زاری کی۔ فقیر کو رحم آیا اس کے سر کو اٹھایا اور کہا کہ بیٹا حال بیان کر کہ تم پر کیا مصیبت پڑی ہے جو اس جنگل بیابان میں آگھسا اور اس قدر آہ و زاری کی۔

لڑکا بولا اے نیک پارسا چھوٹی عمر سے میں نے پریوں کی کہانی سنی تھی اور مجھے شوق ہو گیا تھا کہ جب شادی کروں گا کسی پریوں کی سردارہ سے کرونگا اسی خیال میں عمر ضایع کی دوست گھر سے باہر ہوا۔ جنگل و بیابان اپنا

گھر بنایا مگر کچھ ہاتھ نہ آیا آپ کا آسن نظر آیا اب غریب آپ کی شرن آیا فقیر بولا اب کچھ فکر نہ کرو کل تم کو ایک ٹوپی اور سونٹی دونگا۔ جب ٹوپی سر پر پہنوگے تم کو کوئی نہ دیکھیگا۔ جب سونٹی ہاتھ میں لوگے تم سب پریوں دیووں اور جنوں کو دیکھنے لگوگے اور مراد دلی پاؤگے۔

اب اس سونٹی کے بنانے کا قاعدہ تحریر کرتے ہیں جس کے ہاتھ میں رکھنے سے سب بیماریاں کافور ہوتی ہیں اور اس کی طرف نگاہ کرنے سے نگاہ کثیف سے لطیف ہو جاتی ہے اور عجیب طرح کی حالت روشن ضمیری کی ہو جاتی ہے اس سونٹی سے آپ تسخیر مطلوب کا کام بھی لے سکوگے اور حیوانات کو بھی قابو رکھ سکوگے مسمریزم میں اور ہپناٹزم میں یہ جادو کی چھڑی بڑا کام دیگی۔ ناظرین پر واجب ہے کہ ایسی چھڑی تیار کرکے اس کا امتحان کریں خزانہ کرامات کے تقریباً پچاس حصہ ہم اپنی زندگی میں ضرور لکھیں گے ایک سے ایک بڑھ کر ہوگا کسی حصہ میں ہم ضرور جادو کی ٹوپی کی ترکیب بیان کریں گے اب چھڑی کا پورا حال جادو کی چھڑی بنانے کی ترکیب کے بیان میں ملاحظہ فرماویں۔

## مسمریزم کے ذریعہ بیماری کا علاج

علم طب میں یونانی انگریزی اور ویدک علاج میں ہی بڑا فرق ہے اور صرف یونانی گروہ ہی کئی اشیاء کی تاثیر بتانے اور امراض کی تشخیص میں اختلاف رکھتا ہے ولایت میں علم مسمریزم کے ذریعہ مدت سے علاج شروع ہے۔ ہمارا اپنا قاعدہ ہے کہ جہاں ہم خود موجود ہوں وہاں خواہ کسی طرح کا مہلک مرض کیوں نہ ہو دوائی ہرگز نہیں دیتے صرف باطنی توجہ سے علاج کرتے ہیں بیماری خواہ گرمی سے ہو یا سردی سے ہم کو کیا۔ اس کی پہچان کی کوئی ضرورت نہیں۔ بلکہ یہاں



تک بھی ہو سکتا ہے کہ بیماری کا نام بھی عامل نہ جانتا ہو صرف یہی توجہ کافی ہے کہ اس کی بیماری جاتی رہے۔ بعض وقت ہم پانی پر اور بعض وقت صرف خاک پر نظر ڈال کر مریض کو کھلا دیتے ہیں اور کلی آرام ہوتا ہے باہر جو ادویات روانہ ہوتی ہیں ان میں بھی اثر ڈالا جاتا ہے جن کی تاثیر بے حد بڑھ جاتی ہے مگر یہ کام کامل عامل کیلئے ہے عامل اول دریافت کرے کہ مرض گرمی سے ہے یا سردی سے بعد ازاں پانی کو مسمرائز کرے اگر مرض گرمی سے ہے تو بائیں ہاتھ سے اور اگر مرض سردی کا ہے تو دائیں ہاتھ سے مقناطیسی چھوڑنا ہوگا۔

مگر پانی پر اثر ڈالتے وقت اتنا ضروری ہے کہ انگلیوں کے پورے پانی سے ذرا چھوتے رہیں اور بجاپ و نظر سے بھی ساتھ ہی کام لیا جاوے اور دانت کے درد یا کسی اور جگہ کے درد دور کرنے کیلئے سیدھے پاس آہستہ آہستہ کرو سیدھے پاسوں سے مراد اس طرف کے پاسوں سے ہے جس طرف کو خون جاتا ہے مثلاً اگر کوئی دانہ پھوڑا گھٹنے پر ہے تو تم ناخنوں کی طرف پاس کرتے ہوئے پاؤں کی انگلیوں پر ختم کرو اس طرح اس کا زہر دور کیا جاتا ہے اور ان کو بے حس کرنے کیلئے مقامی چھوٹے اور سیدھے پاس جلدی جلدی مگر نزدیک سے ہوتے ہوئے کرو درد سے آرام ہوگا کششی پاس کرنے سے اس کی تمام زہر ہاتھوں میں آجاتی ہے ایسی صورت میں اوّل کلائی پر اکڑا کر دینا چاہئے اور جلدی جلدی ہاتھ جھٹک کر زہر جھٹکے ڈالنا چاہئے۔ سردرد اور بخار ہر قسم کا صرف توجہ سے فوراً جاتا رہتا ہے مگر عامل کیلئے ضروری ہوشیاری کی بات یہ بھی ہے کہ زہر اپنے کو چڑھنے نہ دیوے کیونکہ کالا دانہ وغیرہ بیماریاں زہریلی ہوتی ہیں۔ باقی حال بھی کسی حصہ میں پڑھوگے۔

# کرن پشاچنی

مدت ہوئی کہ حسن ابدال میں ایک پہاڑی برہمن آیا تھا اس کا بیان تھا کہ کرن پشاچنی مجھکو سدھ ہے جب کوئی سوال کرنے آتا تھا وہ اسکو کہتا تھا کہ اپنا سوال کاغذ پر صحیح لکھو جب سایل لکھ کر کاغذ اپنی جیب میں ڈالدیتا ہے تو برہمن دیوتا ایک سادہ کاغذ پر پنسل سے کچھ حروف تحریر کرتے اور سایل کو کہتے کہ لو تمہارا سوال یہ تھا سایل نے جو سوال کیا ہوتا حرف بحرف بیشک وہی کاغذ پر لکھا ہوتا۔ سایل یہ دیکھ کر حیران ہوتا۔ کہ ہمارا سوال ہو بہو کیونکر برہمن نے کاغذ پر لکھدیا۔

پھر برہمن ان کی آیندہ زندگی کے دکھ سکھ کا احوال تمام بیان کردیتا وہ احوال خواہ جھوٹ ہی ہوتا لیکن سایل اس کو ضرور صحیح مانتا کیونکہ پنڈت اول ایک کرشمہ دکھلا کر اس کو قابو کرلیتا ۔

کرن کے معنے کان اور پشاچنی کے معنے شکتی کے ہیں یعنی بذریعہ کان کی آواز کے شکتی عامل کو خبر کردیتی ہے ادھر سایل نے اپنا سوال کاغذ پر لکھا ادھر عامل کے کان میں بھون بھون ہونے لگی اور عامل نے کاغذ و پنسل لیکر سب سوال لکھدیا اس کا اسی طریقہ پر شدھ کرنا کسی حصہ میں پڑھو گے لیکن اب یہاں ہم اپنے ناظرین کی خاطر ایک باقاعدہ علم سیمیا یعنی باطنی توجہ کا تحریر کرتے ہیں جو بیشک عجیب ہے۔

## طریقہ

دو شخص جن کی طبیعت پہلے سے ملتی ہو اور دلی انس رکھتے ہوں اول نزدیک کے دو مختلف کمروں میں اپنا اپنا آسن جمادیں اور دن رات میں چار دفعہ



وقت مقرر کرکے خیال ڈالنا شروع کریں ایک صاحب اپنے دل سے سب خیالات دور کرکے بوقت صبح اپنے کمرے میں بیٹھے اور منہ دوسرے کمرے کی طرف کرکے توجہ کرے کہ میرے دوست کے دل میں کیا خیال گذر رہا ہے اور دوسرا ابھی کوئی خیال خود بخود اٹھا ہوا یا اپنا بنایا ہوا دل مقرر کرے اور اس کو زور سے اگر خیال کرے کہ میرا دوست میرے اس خیال کو جان لیوے یا یہ خیال اس کے دل پر سے گذرے ایک ہی وقت پر دونوں اپنے اپنے خیالات کو سفید کاغذ پر تحریر کردیویں دوسرے تیسرے دن بیشک دونوں کے خیالات ملنے لگینگے مگر دو ہفتہ تک مقابلہ نہ کریں دو ہفتہ بعد مقابلہ کرنے سے ایک دن کے ایک ہی وقت کا خیال برابر ملے گا اور قریب نصف کے ضرور ٹھیک ہونگے۔ چالیس دن تک پوری ترقی ہوسکتی ہے اور اسی طرح زیادہ مشق سے زیادہ ترقی ہوگی اب جو شخص خیال ڈالنے والا ہے وہ کامل عامل ہوگیا یہ شخص لاکھوں کوسوں سے باتیں کرسکتے ہیں خیال ڈالنے والا تسخیر مطلوب میں ٹیلیگرافی سٹیشن میں ترقی یافتہ اور حاکم اور راجوں کے بس کرنے میں لاثانی اور دوسرا خیالات پڑھنے والا کرن پشاچنی سے بھی زیادہ کام اس سادھن سے لے سکتا ہے جو شخص اس کے پاس آویگا اور اس کے دل میں جو کچھ ہوگا اس عامل کے دل پر اس کا نقش قایم ہوجاویگا غرضیکہ دونوں شخص دنیا میں بے نظیر ہونگے ہمنے مختصراً یہی لکھکر ختم کردیا ہے ہمارے لایق و مہربان ناظرین بہت فایدہ اٹھا لیویں ۔

## قوت ارادی یا من شدھ کرنیکا ایک عجیب خفیہ طریقہ

برہم ودیا یا روحانی علم میں اس علم کی ماں قوت ارادی ہے پس اس کے

بڑھانے کا ایک عجیب طریقہ تحریر کیا جاتا ہے جو کریں گے ضرور فائدہ اٹھاویں گے ایک مکان ایسا تلاش کرو جو عمل مسمریزم کے قابل ہوسکے اور اول اس کو دیسا ہی بناؤ رات کو اپنا بستر از زمین پر کرو اور تمام مکان میں عمدہ فرش بچھاؤ روئی صاف کرنے والے پینجے جس طرح چھت پر کمانی مانند غلیل کے لگاتے ہیں اسی طرح ایک قدرتی ٹیڑھی بنی ہوئی کمانی کسی جگہ سے پیدا کرکے کسی کنواری عورت کے بال آپس میں جوڑ کر اس کے دونوں سروں پر باندھ دو یعنی اس کو پوری غلیل کی شکل اس طرح بناؤ اور بال کے عین درمیان کی جگہ اور بال آپس میں جوڑ کر باندھو اور کمانی کو چھت پر باندھو۔ بال کے پینجے کے سرے میں لوہے کی ایک سوئی کا نکا توڑ کر اس کو بال کے ساتھ اس طرح درمیان سے باندھو کہ ترازو کی طرح تنتی رہے جسکی شکل یہ ہے عامل اپنا مقررہ آسن مار کر بیٹھ جاوے اور ہاتھ دونوں سوئی کے پاس لے جاکر انگلیوں کے سروں سے مقناطیسی بجلی خارج کرے نظر کی اور بھاپ سے بھی کام لیوے مگر سوئی نہ ہلے۔ جس طرح چمک پتھر سوئی کو کھینچتا ہے اسی طرح عامل خواہش کرے کہ سوئی میری طرف ہاتھوں کے پیچھے پیچھے کبھی آوے پس بہت جلد یہ معاملہ حل ہو جاویگا جو حل کرلیں وہ جان لیں کر پورے یوگی ہوگئے ہیں۔

## سوہنگ اور پرانا یام

ایک ایسے مکان میں یا کھلی جگہ جہاں کی ہوا نہایت صاف ہو اور دل وہاں بشاش ہو عامل پرانا یام کرے۔ جب دم اندر کھینچے لفظ سو کہے اور جب دم باہر نکالے لفظ ہنگ یعنی ہم کہے دم ناک کے ذریعہ اندر کھینچے اور جہاں



تک ہوسکے روکے اور مشق کو ہر روز بڑھاتا جاوے۔ واضح ہو کہ صرف سوہم کے اکھنڈ جاپ سے چھ ماہ میں دوسرے کے دل کی بات کا پتہ لگ سکتا ہو اور ہر سوال کا جواب انجھو طاقت (اشارہ از طرف روح اعظم) سے مل سکتا ہے۔ دم اندر جس قدر زیادہ رکے گا۔ اندر کی ہوا میں اسی قدر زیادہ تمہارے خیالات کا اور ابھر جاویگا۔ جو ارادہ کرکے دم روک کر باہر کسی شے پر مسمرایز کروگے بے انتہا اثر اس پر ہوگا۔ عورتوں کے گنڈے تعویذ کرنے والے گورو اور شاستری منتروں کے استاد بھی ہمیشہ ہر عمل دم روک کر کرتے ہیں اور ہر منتر میں دم قراری سے کام لے جاتا ہے عاملوں کو چاہیے کہ ہمیشہ ہر عمل میں اس سے کام لیویں۔

## مصالحہ کی انگوٹھی

عامل ایک پیتل کی انگوٹھی بازار سے لے کر اس میں مصالحہ بھر لیتے ہیں مگر وہ پورا کام نہیں دے سکتی معمولی سی حالت معمول پر اس سے ہوتی ہے کامل عامل گرہن کے دن آٹھ دھات کی انگوٹھی تیار کرواتے ہیں اور اس میں مقناطیسی مصالحہ بھر کر کام لیتے ہیں جس کا طریقہ یہ ہے سندرس نیلا تھوتھا۔ برادہ جست۔ گندھک ہم وزن اور ان سب کے برابر لاکھ اور لاکھ سمیت ان سب سے چار گنا بروزہ خشک ملا کر نگینہ کی جگہ بھر لیویں۔

## ترکیب ملانے کی

ایک لوہے کے برتن میں اول بروزہ خشک کر ڈالیں اور نیچے کوئلوں کی آگ کریں۔ جب وہ گل کر پانی سا ہو جاوے۔ تب باقی کی لیسی ہوئی

اشیاء یکلخت چھوڑ دیویں اور ذرا ہلا کر نگینہ کی جگہ بھر لیویں یہ وہی جادو کی حاضرات کی انگوٹھی بن گئی ہے جس کی قیمت بہت لوگوں نے صرف مجھ اور بھر رکھی ہوئی ہے بنا کر فائدہ اٹھاویں دیکھو خزانہ کرامات حصہ اول۔

## سپلنا بچار یعنی تعبیر خواب

جتنی اشیاء سفید ہیں اگر سپنے میں نظر آوے تو ضرور نیک پھل ہووے گا مگر کپاس۔ لسی یا چھاچھ۔ بھسم۔ بھات یہ چاروں سفید اشیاء منحوس ہیں ضرور دکھ دینگی اور جتنی سیاہ اشیاء ہیں اگر سپنے میں نظر آوے تو ضرور دکھ دیویں مگر گئو۔ ہاتھی۔ دیوتا۔ برہمن اور گھوڑا سیاہ اگر خواب میں نظر آوے۔ تو ضرور اچھا اور نیک پھل دیں گے۔

## خط میں تاثیر ڈالنا

سیاہی قلم اور دوات پاک وصاف لیکر عامل پاکیزہ ہو کر ایک جگہ آسن جماوے اور اپنے سب خیالات دل سے دور کرے صرف جائے مقصود کا خیال دل میں لاوے اور دل میں خوب مصمم ارادہ اپنے دلی مدعا کا کرے اور ہر لفظ جو لفظوں کے جوڑ سے بنتا ہے اس کے ہر لفظ پر اپنے مطلب کی چابی گماوے یاد رہے کہ اگر عامل باعمل ہے اور قدرے بھی طاقت رکھتا ہے تو خط میں اگر یہ تحریر کر رہا ہے کہ یہاں ہرگز نہ آنا اور تاثیر ڈالے جاتا ہے کہ مطلوب بدیدن خط میرے پاس آجاوے تو بیشک مطلوب خط کے دیکھتے ہی طالب یا عامل کے پاس آجاویگا۔ لیکن پہلے پہل یہ ضروری ہے کہ عامل خط اس طرح برعکس نہ لکھے جیسی



خبر ہے ویسا ہی ایسا ہونا چاہئے یا خبر پہونچی کسی اور مدعا کی اور اثر اور بگڑ کر بھر اور اثر اول ہی اول برعکس ہونے پر معمولی عامل کیلئے تاثیر کے بگڑ ہو جانے کا اندیشہ ہے ۔

## جن یا بھوت کو کوزہ میں بند کرنا

لمبی لمبی زلفوں والے اور سبز صوفی جائے کی نقل اڑانیوالے چھو منتروں کے عامل ایک خاص منتر کا چلہ کھینچتے ہیں اگرچہ اصلی مدعا کو وہ نہیں سمجھتے کہ سب کچھ صرف قوت ارادی ہی کا کام پورا ہو ہی جاتا ہے مانند یوگ کا عامل خواہ کسی طریقے سے اپنی قوت ارادی کو بڑھالیوے ہر امر میں وہ اس کی مددگار ہوگی سانپ کے کاٹنے پر ہوا دینے ہی زہر کافور ہو جاتی ہے اور بچھو وغیرہ کی زہر کا لعاب لگتے ہی اثر جاتا رہیگا چارپایوں کی بیماری موکھر پہنچے آگے کا گلو لدم کرکے دینے سے موکھر جاتا رہیگا حیوان خرمستی سے باز آویگا۔ دودھ دیگا ایک دھاگہ پر دم کرکے بچے کے گلے میں باندھنے سے بچہ ہرگز نہ ڈریگا اور رونے سے باز آویگا عورتوں کا سوکھا ہوا دودھ ہرا ہو جاویگا وغیرہ وغیرہ ۔

## راز

جب کسی عورت یا مرد پر پکڑ کی حالت طاری ہوئی ہو اس وقت تم وہاں جاؤ ایک کوزہ منگواؤ اور ایک چاقو یا کھری پاس رکھو مریض کے کان تک یا دل تک یہ آواز پہنچا دو کہ پکڑ کو دور کرنیوالا عامل کامل آگیا ہے جب وہ دلیرانہ سمجھ لیوے تم کہو کہ تم کون ہو اس کو چھوڑ دو ورنہ کوزے میں بند ہو کر آگ میں جلائے جاؤ گے پس اگر مریض عورت ہے اور پکڑ یا روحانی شئے کا سایہ مرد کا ہے تو مرد کی

طرح وہ عورت باتیں کرے گی گویا وہ عورت بے جان ہے صرف سلطنت پرورش شدہ روح کی ہے اگر مریض مرد ہے اور پکڑ کسی مونث کی روح کی ہے تو گفتگو مونثانہ ہوگی تم مریض کو متوجہ کرکے چھری زمین میں گاڑ دو اور اونچی آواز سے کہو کہ اب کہاں بچکر جاؤگے نکل جاؤ ہرگز نہ چھوڑونگا پھر آہستہ آہستہ چھری پر پتھر مارو جو پکڑ ہوگی جن ہو یا بھوت چڑیل چھلیں ماریگی واویلا کریگی اگر نکلنے کا اقرار کرے تو خیر ورنہ گندم کے دانے دم کرکے کوزے میں ڈالو اور منہ کوزے کا ذرا ٹھہر کر بند کردو خوب واویلا ہوگا اور بیماری کا خاتمہ ۔ باقی آئندہ

(نوٹ) دم سے مراد قوت ارادی یا موقع بھر چکے ہیں۔ مریض کی حس اس وقت بہت تیز ہوتی ہے کیونکہ روحانی شے سے تعلق ہوتا ہے کامل عامل بغیر زبان کے بولنے کے صرف دل کی توجہ سے سب کچھ کرسکتے ہیں ۔

## ہمزاد کھیل

ہمزاد دیکھنے والوں کیلئے یہ ضروری بات ہے کہ درمیان میں کسی دن ناغہ نہ کریں کیونکہ اس طرح پچھلی تاثیر نہیں رہتی اور مستقل طبیعت ہو کر دیکھتے رہیں جب رنگ بدلنے شروع ہوں تو ان کا کھیل دیکھ لیوے اگر کرشن یعنی شام رنگ دیکھے تو چھ ماہ بعد مر جاوے اگر زرد رنگ دیکھے تو کچھ خوف ہو اگر نیلا رنگ دیکھے ہانی جانیں اور جو بہت طرح کے رنگ ملے ہوئے دیکھے تو وہ عامل جلدی کامیاب ہوگا مشکل آسان ہوگی اور ویرانٹ جلدی حل ہو جاویگا اگر چھایا یعنی ہمزاد کے پاؤں گھٹنے اور پیٹ نہ دیکھے یا دونوں بازو کٹے دیکھے تو ضرور اپنی موت ہو بائیں بازو کو کٹا دیکھے تو عورت مرے دائیں بازو کو کٹا دیکھے تو بھائی مرے۔ سر نہ دیکھے تو ایک ماہ بعد آپ مر جاوے ٹانگیں نہ دیکھے تو آٹھ ہی دن میں مرے ۔ اگر گندہ دیکھ

ملا خزانہ کرامات حصہ اول صفحہ ۱۶ تا ۱۷ نمبر پہلے پڑھو



نہ دیکھے تو آٹھ روز میں مر جاوے اگر ساری چھایا یا کل ہمزاد نظر نہ آوے تو اسی دن موت خیال کرے

## ہر قسم کے بخار اتارنے کا عجیب ٹونا

ایک سیب ثابت اور عمدہ سا لیکر مریض کے پاس لیجاؤ اور اس کو کہو کہ بخار اتاریگا ایک عجیب ٹونا ہے جو آج رات کو کیا جاویگا مگر اس وقت ٹونا ہوگا جب آپ بالکل سوئے ہوئے ہونگے پس بوقت رات جبکہ مریض گہری نیند میں سویا ہوا ہو سیب سات بار اس کے جسم سے چھوتا ہوا گذارو اس طرح کہ اسکو معلوم تک نہ ہو اور سیب چپکے سے مریض کے سرہانے پوشیدہ جگہ رکھدو مگر اس کے بستر کے اوپر رہے جب ایک گھنٹہ گزر جاوے اور لوگوں کی آمد و رفت بند ہو جاوے تو مریض کے گھر میں سے ایک شخص خواہ عورت ہو خواہ مرد سیب کو لیجا کر چوراہے میں پھینک آوے مگر رستہ میں خود کسی کو نہ دیکھے اور اس رات کیوقت کسی کو نہ بلاوے بلکہ خود بھی نہ بولے اور سیب پھینکتے وقت سانس روکے اور سیب پھینکتے وقت بھی دم روکے ضرور بخار جاتا رہیگا اور جو بوقت صبح سیب کو زمین سے لیگا اسکو بیماری جا چمٹے گی۔

## مقناطیسی قرص



سورج گرہن کے دن ایک نیک چلن بزرگ کے پاس جاویں اور پارہ جست اور تانبا تینوں نہایت خالص تلاش کرکے ساتھ لیجاویں اور اس سے ادھنی کے برابر کے سانچے طیار کروا ویں جب گرہن لگ جاوے فی قرص سوا تولہ جست خالص اور ۲ رتی پارہ کے حساب سے لیویں۔ جب

جست کٹھالی میں گل جاوے پارہ چھوڑ دیں اور ملنے کے بعد فوراً سانچہ میں ڈال دیویں سرد ہونے پر سانچہ کو توڑ کر اندرونی شے کو نکال لیویں اور برمی سے اس کا باریک سوراخ کر کے ایک تانبے کی کیل اس میں دیویں اس طرح کہ دونوں طرف سے برابر نکلے ایک طرف سے پہلے ہی بیٹھا کر صاف کی ہوئی ہو گی۔ اب باریک اور عمدہ ہوائی سے دوسری طرف بھی رگڑ کر بٹھا دیویں قرص کا سیدھا طرف وہی ہو گا جس کی کیل اول صاف کر کے دی گئی ہے۔

تانبے کی کیل کا دیکھنے کا مرکز نہ بہت باریک ہو اور نہ بہت بڑا چنے کے دانے کی گولائی سے نصف ہونا چاہیے۔ اگر گرہن کا موقعہ نہ ملے تو ہر وقت بھی بنا سکتے ہو لیکن تاثیر کچھ کم ہو جائے گی۔ جب اس طرح یہ مقناطیسی قرص تیار کر لو تو کسی معمول یا یوگی سے مقناطیس بھروا لو تاکہ عمدہ اور موثر بن جاوے اس مقناطیسی قرص کی طرف نظر جما کر دیکھنے سے عجیب حالت ہو جاتی ہے عام آدمی اکٹھے چکر بنا کر بھی دیکھ سکتے ہیں اور عامل صرف اپنے ایک ہپناٹزم کے معمول کو بھی دکھلا سکتا ہے مگر شرط ضرور چالاک حرام خور اور بدکار اشخاص دیکھ سکیں نہوں سب پاک خیالات کے لوگ ہوں۔

ہپناٹزم کے ذریعہ جب آنکھیں بند ہو جاویں تو کھولنے کی اجازت دو لیکن اول تجربہ کر لو کہ معمول اپنی طاقت سے آنکھیں نہیں کھول سکتا صرف تمہارے حکم کا پابند ہو گیا ہے یعنی اس کا اور میرا سلسلہ مقناطیسی ٹھیک طرح قائم ہو گیا ہے جب تمہارے حکم سے معمول یا بہت مجمع کے سب لوگ آنکھیں کھولیں تو اول تم ان سے اس طرح تجربہ کرو کہ دیکھو میرے ہاتھ پر کتنے روپے ہیں بس سب کو روپے نظر آویں گے اور اگر تم تعداد بتا دو گے تو سب اتنی ہی تعداد کہیں گے۔ پھر تم کہو کہ دیکھو اس باغیچہ میں کیا خوبصورت درخت ہیں بس



عمدہ گلستان ان کو نظر آوے گا حلوائی کی دکان کا کہو گے تو حلوائی بعد طرح طرح کی مٹھائی سجائی ہوئی حالت کے نظر پڑیگا ان کو کہو کہ دیکھو ہزاروں سانپ ہیں ان کو بیشک سانپ نظر آویں گے مگر خطرناک اشیاء کا دکھلانا منع ہے کیونکہ اصلی حالت میں بھی وہ خوف دل پر اپنا بڑا اثر قائم کریگا اور باعث کمزوری دل و دماغ کا ہو گا۔

اگر اس ہپناٹزم کا عامل ساتھ ہی علم مسمریزم سے بھی کچھ واقف ہو گا۔ تو کسی صورت ناکامیابی نہ ہو گی۔ علم مسمریزم میں پچاس فیصدی کامیابی ہوتی ہے اور ہپناٹزم میں اسی فی صدی مگر ہپناٹزم میں مسمریزم سے بھی مدد لی جاوے اور عامل پاسوں آنکھوں اور دلی توجہ سے کام لیوے تو وہ بات ظہور پذیر ہو جو دیکھی ہو اور نہ سنی ہو۔ دانا لوگ اس تھوڑے لکھے سے زیادہ کام لے سکیں گے اور بس۔

## نئے علم کی ایجاد

دنیا میں کوئی شے بے قاعدہ نہیں ہے اور نہ کوئی علوم بناوٹ۔ رنگت۔ نام مواد سب ایک مرکز پر قائم نہیں تجربہ کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے دنیا میں تجربہ سے علم ایجاد ہوئے تجربہ سے کتابیں تصنیف ہوئیں تجربہ سے معلومات بڑھیں تجربہ دنیا کا رہبر ہے کمشنر ارشا سفر لنڈن تو ایسا لکھتے ہیں کہ وید دنیا بھر سے پرانی کتاب ہے اور معلومیت کا ذخیرہ ہے وید اسم آریہ ہے جس سنسکرت لفظ کے معنی ودیا کی جگہ ہاو دیا کے گھر کے ہیں یعنی معلومیت کا گھر یا ذخیرہ اور یہ ذخیرہ پہلے سے پہلے صرف تجربہ سے مہیا کیا گیا ہے۔ جس طرح ہر سال دنیا میں ہر زبان میں نئے الفاظ پیدا ہوتے ہیں۔ اسی طرح

ہر علم اور فن کو ترقی ہے دنیا کا مادہ کسی خاص شے کے مطیع ہے جو باقاعدہ صورت بدلوا رہی ہے مادہ اس سے جدا نہیں وہ مادہ سے جدا نہیں اگر اصلی جدائی ہوتی تو ہرگز ایسا وصل نہ ہوتا۔ اصلی وصل کا سبب عارضی جدائی ہے مثال پیش کرتے ہیں اور تم مثالیں ہمیشہ صرف اپنے تعلقات کی دیکھ لیجئے۔

ہمارے اپنے باغ میں ۔۔ آدمی حسن ابدال کے آرام کرنے کے لئے آئے موسم گرما کا تھا اور شہر میں سخت ہیضہ پڑا ہوا تھا ان میں سے کسی رام سہائے کو ہیضہ ہو گیا سب نے جان لیا کہ وہ مر گیا ہے شور پڑ گیا سب نے واویلا کیا مگر ایک گھنٹہ بعد وہ اٹھ کھڑا ہوا اور ہنستے ہنستے بیان کیا کہ مجھکو دھرم رائے کے پاس لے گئے دھرم رائے نے دیکھ کر کہا کہ یہ رام سہائے نہیں دوسرا ہے وہ مجھ کو یہاں آ کر چھوڑ گئے۔ یہ بات ختم ہو چکنے کے پانچ منٹ بعد شہر میں شور پڑا کہ دوسرا رام سہائے مر گیا ہے جانے پر معلوم ہوا کہ واقعی مر گیا ہے

ایک اور مثال مادہ۔ ذات۔ رنگت۔ نام کی بناوٹ کی مطابقت کی دیتے ہیں

ہمارے حسن ابدال میں ایک صاحب فقیر چند نام کے موجود ہیں ان کے باپ کا نام بیلی رام اور ذات کمہار ہے ان کو فساد خون کی بیماری خنازیر ہو چکی ہے اور حسن ابدال سے چار کوس پر ایک چھوٹا سا قصبہ ہے وہاں بھی ایک شخص کا نام فقیر چند ہے جس کی ذات کمہار اور باپ کا نام بیلی رام ہے اسکو بھی خنازیر کی بیماری ہے ؎ ہم عجیب مطابقت کی مثالیں پھر کبھی پیش کریں گے یہ احوال تھوڑا سا لکھا گیا تا کہ زیادہ سمجھ لیں اور اصلی مطلب کی طرف رجوع کریں اور اصلی نیچری اصول کو بڑھا دیں آٹھ دھاتوں کو جمع کر کے بروز سورج گرہن ان کو گلوا کر ان کے تین زائچے بنوا دیں جو اس شکل کے

؎ دونوں کی عمر بھی برابر ہے اور دونوں کی گردن پر گلا کی جگہ ہوئی ہے۔



| | | |
|---|---|---|
| ۰۰۰ | ۰۰ | ۰ |

ہوں۔ جب تیار ہو جاویں۔ ان کو ایک قطار میں رکھیں اور ان پر اس طرح نقطے قائم کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۱ |
| ۶ | ۵ | ۴ |
| ۹ | ۸ | ۷ |
| ۱۲ | ۱۱ | ۱۰ |
| ۱۵ | ۱۴ | ۱۳ |
| ۱۸ | ۱۷ | ۱۶ |

جہاں نقطے بند ہے ہیں وہاں اتنے نقطے لگا دیں جب ایک طرف لگا چکیں یک لخت اپنی طرف کا رخ اور سب کو گرا دیں اور اس طرح کرتے اور جاتے جاویں اور اٹھارہ تک ختم کر دیں یہ بہتر ہوگا کہ بغیر تمہارے ان کو ہاتھ نہ کوئی لگا دے۔ اگر کوئی لگا دے تو شاید ضرر تو جاتا ہے اس کی تاثیر گر دو اب تجربہ کو پڑھانا شروع کرو خود یا بغیر خیال ہو کر کسی کو کہو کر اپنے سوال کا مصمم ارادہ کر جب وہ دل میں سوال سوچ لیوے پاسا کو اس کے ہاتھ لگوا دو اور کوڑی کی تختی پر اس کو خوب ہلا کر پھینکو جو تینوں پاسوں کے نقطے ہوں کا تقدیر لکھ لو اور اس کو کہو کہ تمہارا فلاں (ذہنی بھوٹ) سوال یا دل کا مطلب ہے جب وہ کہے نہیں کہو بتا تو جب بتا دے وہ پہلی اس کے تجربہ میں اسی طرح کرو پھر اسی طرح ہر روز ایک بار کیا کرو اور جب کتاب تیار ہو جاوے تو کئی بار مشق کا تجربہ کرو اور پھر اس کتاب کے ذریعہ ہر سوال کا جواب یعنی دل کا حال کہو بالکل ٹھیک ہوگا سائل کی مقناطیسی اس کے دلی خیال کرتے ہوئے پاسا میں آ جاتی ہے اور برقی موثر پاسا کو قاعدہ پر گراتی ہے اور اپنا ہم خیال بناتی ہے غرضیکہ کتاب کا پاسا کا عامل کا اور سائل کے دل کا ایک مقناطیسی مادہ ہو جاتا ہے اور جو کتاب فرماوے۔ وہی

کروگے تب لطف دیکھوگے۔

## گورو منتر

شاید آپ نے بھی کسی سے سنا ہوگا کہ آجکل صرف اہل اسلام کی کلاموں میں ست رہا ہے یعنی وہ موثر اور ٹھیک ہیں اہل ہنود کے منتروں میں تاثیر مطلق نہیں۔ یہ بات اہل اسلام تو خود بھی تعصب سے کہتے ہی ہیں مگر لاکھوں ہندو بھی یہ اپنی زبان سے کہتے ہیں کہ آج کل کل جگ ہے ہمارے پوتر اور پاک منتروں میں تاثیر مطلق نہیں ہے

ہم ہر طرح کے تعصب سے بری ہیں۔ اہل اسلام کے غلام ہیں اور اہل ہنود کے خاکپا ہیں۔ صرف سچائی ہمارا مذہب ہے جھوٹ سے نفرت ہے۔

سچ تو یہ ہے کہ قوت ارادی ہر کلام اور منتر کی جان ہے یہی تاثیر ہے اس کے بغیر سب کلامیں اور منتر بھوکے ہیں۔ منتر ساتیری بالکل بے معنی اور من گھڑت بنائے ہوئے ہیں مگر ہٹ سے جب کوئی ان سے کام لینا چاہتا ہے تو برابر چلتے ہیں اگرچہ اِن کے چلانے والا منتروں کی تاثیر جانتا ہے درصل یہ اس کی اپنی تاثیر ہے ہاں ہم اور بھی تحریر کرتے ہیں کہ بعض منتروں اور کلاموں کی بناوٹ باقاعدہ ہے اور وہ مختلف عاملوں کے مسمرائز شدہ ہیں ساتیری منتر ٹونا چمپارمی کے وید منتر اور دیگر سنسکرت کے منتر مختلف رشیوں کے اور آیتیں اور کلامیں مختلف پیشوایان اہل اسلام کے مسمرائز



شدہ ہیں۔ گاتیری منتر جس کو گورو منتر بھی کہتے ہیں اس کی بزرگی تیس کروڑ اہل ہنود مانتے ہیں اس کی بناوٹ باقاعدہ مانتے اور اس کو مسمرائز شدہ مانتے ہیں انکا بیان ہے کہ علاوہ اس کے اصلی رشی کے دیگر سب رشیوں نے اس کا جاپ کیا اور اس کو مسمرائز کیا دکھن دیس کی ایک کہاوت مشہور ہے کہ وہاں کے ایک برہمن نے اس کا کئی لاکھ جاپ کیا اور دل میں ارادہ رکھا کہ دولت بخش۔ مگر کچھ نہ ہوا آخر وہ دنیا کے خیالات سے دور ہو کر اسی منتر کے ذریعہ برہم میں پورا محو ہوگیا اور لگا آنند سے بن میں باس کرنے۔

ایک دن اتفاقاً گاتیری ہاتھ باندھ کر سامنے آکھڑی ہوئی کہ برہمن دیوتا جتنی دولت چاہے لے حاضر ہوں برہمن بولا جب مجھکو ضرورت تھی تب نہ پوچھا اب میں بے خواہش ہوں۔ تب گاتیری نے اصرار کیا برہمن نے کہا کہ اس دکھن دیس میں سونے کی بارش کر۔ تب سونے کی بارش ہوئی۔

یہ جھوٹ ہو یا سچ ہمیں اس سے کیا مطلب۔ ظاہر یہ کرنا ہے کہ بغیر گورو کامل اور بدہی کامل اور ادھکاری کے جو لوگ ہندو ہو کر اس کا جاپ شروع کر دیتے ہیں مذہب کی سخت توہین کر دیتے ہیں اور اپنے کو گنہگار بناتے ہیں اگر اس طرح جلدی کچھ چمتکار نظر نہ آیا تو گاتیری کی بزرگی ختم ہوئی اور لوگ اس سے بے شردھا ہ

حسن ابدال میں ایک مہاجن برہمن مدت دراز سے اس کا جاپ کر رہا ہے سویرے ۳ بجے اٹھ کر جاتا ہے اور بر لب تالاب اس کی سادھن کرتا ہے مگر اب تک تین کانے ہیں بدہی ویسی کی ویسی

ہے اور من ویسے کا ویسا ہر سادھن میں برہم و دنیاوی ترقی کی پوری یہ ہے کہ بدھی بڑھے یہ پوری نشانی من کی شدھی کی ہے اگر لوگ بری بڑھتی نہ دیکھیں تو جان لیویں کہ مجگا بھگت ہے اور اول درجہ کا گنہگار ہے۔ ایسے لوگ ہرگز اس سادھن کے لائق نہیں ہوتے یہ لوگ صرف کرم کانڈ میں مشغول رہیں جنم میں بری شدہ ہو جائے گی ایسے لوگوں کو جو شخص دان اس نیت سے دیتا ہے کہ اچھا کام کر رہے ہیں وہ شخص مہا پاپی ہو جاوے گا۔

اگر کسی شدہ کل کا برہمن یا کسی کل کا ترقی یافتہ شخص ایک ماہ گائتری کی سادھن باقاعدہ کرے تو مطلب پورا ہو۔ ایمانا اگر ہم ایک ماہ کریں یا کسی کو کرا دیں سب مشکلیں دور ہوں اور دنیا کو چمتکار دکھا دے جو کوئی چمتکار نہیں دکھلا سکتا وہ سچ جانو ٹھگا ہے اور مہا پاپی ہے اور دھوکہ باز ہے۔

## ڈاین کا سایہ ڈالنے والا دھاگہ

پہاڑی شہروں کے علاوہ میدانوں میں بھی ہر چھوٹے بڑے قصبہ و گاؤں میں دس بارہ دھاگہ والی ڈاینیں ہوتی ہیں جن کے پاس دھاگہ ہوتا ہے اگر وہ مشہور ہیں تو لوگ ان کو گھر میں نہیں آنے دیتے۔ اگر نامعلوم ان کے پاس دھاگہ ہے تو جس گھر میں جاویں اُس گھر کے بچوں کو اسی دن سے کچھ بیماری ہونے لگتی ہے اور سوکھنے لگتے ہیں سایہ تو بڑے لوگوں پر بھی پڑتا ہے مگر وہ برداشت کر لیتے ہیں چھوٹے بچے جھلس جاتے ہیں بنانے کا قاعدہ یہاں صاف صاف اسلئے نہیں



لکھتے کہ شاید کوئی چالاک شخص بنا کر فروخت پر کمربستہ ہو جاوے اور ہزاروں بے گناہ خون کروا ڈالے جس کے ہم بھی حصہ دار ہوں اگر اپنے بچوں کو بچانا ہے تو برقی تعویذ منگوا لو مجوبہ و اکسیر شے ہے ہمیشہ بے ڈر رہوگے صرف پاکیزہ خیالات کے صاحبان کیلئے ترکیب تحریر ہے طریقہ جادو دریافت فرماویں جواب کیلئے ٹکٹ آوے۔

گرہن دہن رنگ ریشم سات جوڑ ان سات دو کمر ڈاین بند ہواؤ۔ ختم سورج کے سات کے گنتی دھاگہ کریں گرہ اور میں کے

## نظر کا لگنا

مانسک یوگ کے ذریعہ بے ہوش کر دینے کا یہ سبب ہوتا ہے کہ عامل کی مقناطیس نکل کر معمول کے بدن میں بجلی کی طرح تاثیر پیدا کر دیتی ہے معمول بے ہوش ہو جاتا ہے بیہوشی کے بھی کئی درجہ ہیں مگر ان کا ذکر پھر آئندہ کریں گے انسانی اور جار جگہ سے نکل کر انسان کے بدن میں دھس جاتا ہے۔

(۱) منہ کی ہوا سے بذریعہ سانس و بھاپ کے۔

(۲) ہاتھوں کی انگلیوں یا بذریعہ پاسوں کے۔

(۳) کسی چمکیلی شے کے ذریعہ۔

(۴) بذریعہ نظر کے۔

واضح ہو کہ مقناطیس کم و بیش ہر انسان میں موجود ہے اور زندگی کا دار یہی ہے۔ بلکہ یہی روح کا لطیف اڑتا ہوا جوہر ہے ہر شخص بشرطیکہ مستقل طبیعت ہو ہر شخص کو قابو میں لا سکتا ہے اور اس

کو مسمرائز کر سکتا ہے ابتدائی حالت میں اگر کامیابی نہو تو گھبرانا نہیں
چاہئے ضرور کامیابی ہوگی۔ کامل عامل ۹۵ فیصدی معمولوں پر
کامیاب ہو سکتا ہے مبتدی کے لئے ۲۵ فیصدی کامیابی کافی ہے
بعضے اشخاص میں قدرتی طور پر مقناطیس از حد زیادہ ہوتی ہے اور
ان کی آنکھوں کے ذریعہ خارج ہوتی رہتی ہے ان کا قیافہ یہ ہے
کہ قد کے کم اور بہت چپٹے ہوتے ہیں آنکھیں موٹی اور پیشانی چپٹی
ہوتی ہے ایسے لوگوں کی نظر بحالت خوشی زیادہ لگتی ہے اگر کسی
جوان کو دیکھکر خوش ہووے جوان اسی وقت بیمار پڑ جاوے اگر
گھوڑے کی چال کی تعریف کریں گھوڑے کا بچنا محال ہو جاوے
اس میں گمان ہرگز نہ کرنا ایک شخص حسن ابدال میں ہو گزرا ہے جو سات
سال ہوئے مرگیا ہے اس نے تقریباً بیس کے حسن ابدال کی بھینسوں
کا خون اپنے سر لیا اور ایک پنساری کی دکان پر بوتلیں پڑی ہوئی
دیکھیں جن میں گلاب پڑا تھا اور دیکھکر خوش ہوا کہ تھان چندجی یہ
بوتلیں کیا آنند بنا رہی ہیں یہ کہکر تھوڑی دور گیا ہوگا کہ سب بوتلیں
ٹھس ٹھس کر کے پھٹ گئیں اور گر کر ڈھیر ہو گئیں حضرو میں ایک
حلوائی کی دوکان پر ایک سوا دو من کی بڑی موٹی پتھر کی سل پڑی
تھی تحصیل نوشہرہ کے علاقہ ڈاگی کا ایک پٹھان اُس کے پاس آکھڑا
ہوا۔ اور کہا کہ کیسا خوبصورت پتھر ہے ابھی وہ یہ کہہ بھی نہ چکا تھا۔ کہ
سل کے دو ٹکڑے ہو گئے یہ دیکھکر لوگ اکٹھے ہوئے اُس نے
بیان کیا کہ ہم جاہل اور جٹ لوگ ہیں منتر جنتر کچھ نہیں سمجھتے ہمارے
علاقہ میں بہت لوگ ایسے ہیں جو اپنے گھر بیٹھے بیٹھے شرط لگاتے



ہیں کہ میں اس پہاڑ کی چوٹی کی فلاں بھینس کو نیچے گراتا ہوں یہ کہکر
بولتے ہیں کہ توبہ توبہ اتنی دور کیونکر چڑھ گئی یہ کبھی نہیں چلتے ہیں
کہ بھینس پہاڑ سے نیچے گرتی ہوئی نظر آتی ہے بڑی عمر کے لوگوں کو بھی
انکی نظر کا خطرہ ہے مگر چھوٹے بچے تو ہزاروں انکی نگاہ پر ہر سال جان
سے قربان ہوتے ہیں ہر شہر میں ایسے مرد اور عورتیں بہت ہیں۔ اہل ہند
ان کی نظر کے بچاؤ کے لئے یہ تدبیریں کرتے ہیں۔
(۱) ان کے پاؤں کی مٹی لے کر مریض کو اس کا دھوپ دینا (۲)
مریض کے بدن پر سے سرخ مرچیں سات عدد وار کر آگ میں ڈالنا۔
(۳) پھٹکڑی جسم پر سے وار کر کوئلوں میں دفن کرنا (۴) مریض کے
جسم پر سے گندم کا گیلا آٹا وار کر اس کو دریا میں پھینکنا (۵) کوئی خاص
شے نہ معلوم ہونے کی صورت میں چوراہے کی مٹی کا دھوپ دینا
جس طرح مکان پر آلہ بجلی لگانے سے مکان محفوظ رہتا ہے اور بجلی
کی ضرب اور تاثیر آلہ اپنے میں جذب کر لیتا ہے اسی طرح راجیوگ
سوسائٹی حسن ابدال نے بچوں کی حفاظت کے لئے برقی تعویذ
ایجاد کیا ہے ایک پنتھ دو کاج زیور کا زیور اور علاج کا علاج
بچے کے گلے میں پہناؤ۔ نظر لگنے رونے سایہ پڑنے اور ڈرنے
سے نجات کلی ہوگی۔

## بھوت وِدّیا اور دایہ ابھئی

دایہ ابھئی قوم کی مسلمان پٹھانی ہے اور دایہ کا کام کرتی ہے
اور اس وقت ہری پور ضلع ہزارہ میں رہتی ہے نہایت غریب

اور مسکین ہے اگر کوئی امیر اس کو کرایہ دو طرفہ اور کچھ لالچ زر
دے۔ تو ہندوستان کے ہر شہر میں جاسکتی ہے امریکہ کی روحانی
کمپنی کے پاس جو میڈم تھی یہ ان سے کئی درجہ بہتر ہے عمر قریب
ساٹھ سال کے ہوگی۔ اگر تھیو صوفیکل سوسائٹی مدراس اس
کی پرورش کی ذمہ وار ہو کر اس کو بلا وے تو عجیب نظارے
نظر آویں اور نیا تجربہ حاصل ہو یا کوئی اور سوسائٹی اس کام
میں ہاتھ بڑھاوے۔ ہم نے اپنے اخبار کلکی اوتار تیرکا ماہ اگست
سنہ ۱۸۹۹ء میں اس کے کرشموں کو لکھنا شروع کیا تھا۔ مگر زمانہ کی
ناموافقت نے ہماری قلم کو پکڑ لیا اور بڑھنے نہ دیا ہم کسی حصہ
خزانہ کرامات میں ذکر کریں گے کہ یوگ ودیا نے ہماری کس
نازک وقت میں مدد کی۔ اور کس طرح ہم دشمنوں کا منہ
پھیر کر صحیح وسلامت مقدمے سے بری ہوئے۔ دایہ اچھی کا حال
سننے زیادہ خوشی یا غمی کی حالت میں اس پر ایک حالت ہو جاتی
ہے جو وہ ہوش میں بیان کرتی ہے۔ کہ مجھ کو بھوتوں کی پکڑ ہے
اور حالت بیہوشی میں اس کے منہ سے جھاگ نکلنی شروع ہوتی
ہے۔ سر کے بل کھڑی ہو کر ٹانگیں اوپر کرکے اور ہاتھ زمین
سے ہٹا کر گھومتی ہے گویا اس کو کوئی گھما رہا ہے کبھی سامنے
کے درختوں میں بہت سی بلیاں میاؤں میاؤں کرتی نظر آتی
ہیں۔ اور کبھی دروازہ کی آہٹ میں کتوں کے بچے پھرتے نظر آتے
ہیں تماشبین یا کوئی لڑکا کہے کہ ابھی اماں خربوزے دے تو
بھاری خربوزے آسمان سے گرنے شروع ہوتے ہیں



اور کبھی گنے۔ غرضیکہ اس وقت ملک بھر میں جس شے کا موسم نہ ہو
وہ موجود ہوتی ہے خربوزہ گرتے وقت بڑی آواز دیتا ہے۔ مگر
صحیح وسلامت آکر پڑتا ہے جو چاہے آکر امتحان کرے۔

حصہ سوم تمام شد

# خزانہ کرامات

## حصہ چہارم

مصنفہ

جناب گوسائین سوامی دیال جی۔ ایس والی

مسمرایزر مالک کارخانہ راجیوگ حسن ابدال پنجاب



سنہ ۱۹۱۱ء

حسب فرمایش لالہ نانو مل اگروال سابق مالک

قیصر ہند پریس لودیانہ

بلالی سٹیم پریس ساڈھورہ میں باہتمام منشی کرم بخش

پرنٹر چھپی



# یوگ دھرم

دنیا کے مذاہب کے اصول قریب قریب ملتے ہیں۔ مگر ان کے ریفارمر
ے جو زمانہ آب و ہوا طبیعت اور عقل بھی سمجھ کے مطابق تو عدہ اصول
بنائے ہیں ان سب اشیا و صفات کے مختلف ہونے کی وجہ سے بھی اصولو
میں اختلاف ہوگیا ہے مگر پوری غیر محدود عقل تو ہم کسی بانی مذہب کی بھی نہیں
کہہ سکتے کیونکہ ایسا ہونیکی صورت میں اس کے مذہبی اصول ایسے ہونے چاہئے
تھے کہ ان مضبوط زنجیرے جکڑے ہوئے اصولونکو کسی زمانہ کی ناموافق
ہوا جنبش نہ دے سکتی۔ مگر دنیا کے سٹیج پر ذرا نگاہ ڈالئے کسی مذہب کو ہزار سال
ہم ترقی ہوتی رہی اور جب تنزل ہونے لگا تو ایک سال میں نام و نشان
نہ رہا کوئی آہستہ آہستہ ترقی کر رہا ہے کوئی دن بدن تنزلی پر ہے کسی مذہب
میں سب کے سب جاہل داخل ہیں کوئی داناؤں سے پُر ہے ہر سال نئے
ریفارمر دنیا کے ہر حصہ میں اٹھتے ہیں پرانے اصولوں سے کچھ کم و بیش کرکے
اپنی نئی شاخ رائج کرتے ہیں اور بانی مذہب ہونے کی خوشی میں دل میں
پھولتے ہیں۔

اب ایسا کوئی مذہب نہیں ہے کہ جو ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو چکا ہو۔ زمانہ۔ آب
و ہوا طبیعت اور سمجھ کی تفریق کے علاوہ نئے نئے ریفارمروں کی خودغرضی
اور جہالت سے یہ تنازعہ برپا ہو رہا ہے بعضے اصول جو لاثانی ہیں افسوس
کہ سب مذاہب میں ایک جا جمع نہیں ہیں تقسیم ہوگئے اور اسی طرح بڑے

اصولوں کا حال ہے جو سب میں کمی بیشی سے داخل ہیں مذہب وہ اچھا ہوتا ہے جو سب کا سب لاثانی اصولوں کے ذخیرے سے پُر ہو اور گندے و بُرے اصول سے بری ہو مگر یہ بھی خیال رہے کہ اصول سب کے سب غیر محدود ہوں زمانہ آب و ہوا. طبیعت اور سمجھ کی ان میں کوئی قید نہو خالص روحانی مذاہب کے ہوتے ہوئے پھر معمولی قواعد وغیرہ کے بنانیکی کوئی ضرورت نہ تھی. زمانہ آب و ہوا کی تفریق سے جو قواعد و اصول اول یا بعد کو اکثر بنتے بنتے ہیں ان سے خالص روحانی مذہب کو کوئی فائدہ نہیں پہنچ سکتا ہے بلکہ نقصان ہے اور جس مذہب کے اصول بدلتے رہیں یا جو اس لایق ہو تو محدود مذہب ہے اور کسی جاہل کا بنایا ہوا ہے لیکن یاد رہے کہ صرف کسی مذہب دہرم یا مت کا بانی بن جانا بھی کوئی خالہ جی کا گھر نہیں۔

مذہب چلاتے وقت تو سب کے سب لایق ہوتے ہیں ہم صرف اس لئے انکو جاہل کہتے ہیں کہ عرصہ دراز تک انہوں نے ایک کثیر تعداد گروہ انسان کا ستیاناس کر رکھا ہے اور ان کو گمراہ کیا اور نیز لایق سے مراد ہماری عام معاملہ کے دانا سے ہے نہ کہ خالص روحانی ترقی یافتہ لایق سے۔

بدھ یا گوتم پر لوگ سخت اعتراض کرتے ہیں کہ اس نے انسانی طبیعت کیموافق مختلف اصول قایم نہ کئے بلکہ صرف ایک ہی راستہ سب کے لئے بنایا لیکن یہ اُن کی غلط فہمی ہے وہ مذہب جو سب کیلئے یکساں ہے فوراً ترقی کریگا اور ہمیشہ چلتا رہیگا یہی وجہ ہے کہ بدھ دہرم بہت جلدی دنیا بھر میں پھیل گیا اور روئے زمین پر پچاس کروڑ اس کے ماننے والے قایم ہو گئے۔

لیکن بدھ کے مت کو بھی ہم خالص روحانی مذہب نہیں کہہ سکتے کیونکہ بعض اصول اس کے بھی محدود ہیں اگر سب کے سب اس اخلاقی مذہب



کے اصول غیر محدود ہوتے. تو دنیا پر آج اسی دہرم کا جھنڈا لہراتا نظر آتا اور دیگر مذاہب کی طرح گوتم کی زندگی کے بعد اس کے مختلف فرقے نہو جاتے۔

علم نشان یا حروف صرف حافظہ کی مدد کیلئے بنائے گئے ہیں کیونکہ آج کل لوگوں کے حافظے کمزور ہیں ورنہ پہلے زمانہ میں بغیر حرفوں کے نشانات کے کام چلتا تھا اہل ہنود کا بھی عقیدہ ہے کہ وید لاکھوں برس زبانی لوگوں کو یکے بعد دیگرے یاد رہے کہ لنکا اور مصر کے لوگ اب بھی سب کچھ زبانی سناتے بتاتے اور سب کارروائی کرتے ہیں اور یہ بھی سچ کہ موجودہ خزانہ دولت کی طرح اس روحانی خزانہ کو جمع کرنیکی کوئی ضرورت نہیں پورے پرہیزگار کے دماغ میں یہ خزانہ ہمیشہ جمع ہی رہتا ہے اور سب کوئی اس سے فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

پھر اس خالص روحانی مذہب کے بھی دو حصے سمجھئے بعضے اہل مذاہب اپنے پاک اصولوں کو شاگردوں تک ظاہر نہیں کرتے اور اگر کوئی سوال کرے اُس کا جواب خاموشی ہوتا ہے دوسرے فرقہ والے ہر سوال کا جواب برابر دیتے ہیں اور اپنے دماغ کا عکس دوسرے تک پہنچاتے ہیں اس سے یہ نہ سمجھنا کہ اس روحانی مذہب کے بھی دو ٹکڑے ہو گئے ہرگز نہیں۔ صرف سمجھانے کیلئے یہ فرق دکھلایا گیا ہے۔

موجودہ مذہبی کتب میں مختلف اصول مختلف آدمیوں کیلئے مقرر ہیں جس سے سب کی طبیعت بھرم جاتی ہے اور نیز ہونے والی بات کا جب حال پہلے معلوم ہوگیا تو وہ ہرگز نہیں ہو سکتی ہے اور نہ ہی اُس کی قدر و شوق رہتا ہے یعنی وہ بے اثر ہو جاتی ہے۔

روحانی مذہب کے سینہ بسینہ تعلیم دینے والے گورو اسی واسطے جلد کا نیا
ب

ہوتے تھے کہ جوں جوں شاگرد آہستہ آہستہ بڑھتا جاتا تھا اس کو گہری سے گہری روحانی تعلیم دیتے جاتے تھے۔ اسی واسطے عام لایق لوگوں میں مشہور ہے کہ اب سادھنوں و جنتر منتر میں اثر نہیں رہا واقعی یہ ٹھیک ہے راج یوگ سوسائٹی حسن ابدال کے بے شمار باہر کے ممبر جو ہم سے تعلیم پاتے ہیں ہمیں اس بات کا ہمیشہ خیال رہتا ہے کہ جس سادھن کا جس ممبر نے نام بھی نہ سنا ہو وہی اس کو کرادیں اور اس کو ہدایت ہوتی ہے کہ بغیر ہمارے کسی سے اس کا ذکر نہ کرنا دیگر یہ بات سب ادنیٰ و اعلیٰ جانتے ہیں کہ موجودہ زمانہ میں بنج قوموں میں سدھیاں زور پکڑ گئی ہیں اور وہ لوگ یوگ کے بڑے بڑے کرشمے دکھلا سکتے ہیں اس کی یہی وجہ ہے کہ تعلیم یافتہ گروہ اور تو معاملات میں ہر طرح اِن سے جلدی ترقی کر سکتا ہے لیکن یوگ کی تعلیم شروع کرتے ہی اپنی دماغی چالاکی سے جلدی کرنا چاہتے ہیں اور کتابیں منگوا کر دیکھنا اور ہر ایک سے پوچھ پاچھ کر مدد چاہتے ہیں جس سے تاثیر کم ہوتی جاتی ہے۔

## مصرعہ

انگشتوں سے حمل ہوتا تو شوہر کب روا ہوتا

ادہر ناخواندہ بچارے کمر باندھ کر جیسا گورو یا مرشد دکھلاتا ہی یقین کر کے شروع ہو جاتے ہیں یہی وجہ ان کی ترقی کی ہوتی ہے جب پہلا حصہ ختم کر چکتے ہیں دوسرا تب بتلایا جاتا ہے۔ اور وہ کامیاب ہو جاتے ہیں ایک اصول ہوتا ہے اور ایک عقلیہ اصول ہوتا ہے اصول اُس کو کہتے ہیں کہ دل و عقل سے جس کو سیدھا طریقہ مانا گیا ہو۔ اور عقلیہ اصول اس کو کہتے ہیں کہ دل سے اس کو اور طرح مانا گیا ہو اور عقل سے اور



طرح مانا گیا ہو یعنی اپنے اور اپنے گروہ کی بہتری کیلئے اس کو کچھ اور جا کر اور ثابت کیا گیا ہو۔

سبحان تیری قدرت! جو تو نے عقل بخش کر اپنا نام آپ گم کرایا۔ اور عقلیہ اصول ایجاد کرائے۔

ناظرین حیران ہو گئے کہ بدھ جو منکر خدا تھا اور آتمہ یعنی روح کو بھی نہیں مانتا تھا لایق و فایق شخص کیوں اس کے مذہب کو قبول کر رہے ہیں اور کیوں اس مذہب نے ابتک دنیا کو گھیرا ہوا ہے اور اب پھر دوبارہ کیوں چمکنے لگا ہے۔

واضح ہو کہ گوتم آتمہ کو بھی مانتا تھا اور خدا کو بھی۔ صرف عقلیہ اصول انسانی کی طبعی حالت کو روکنے کے لیئے جاری کیا۔ اس کا عقیدہ تھا۔ کہ دل کی طبعی حالت ہی مایا ہے۔ شاگردوں سے کہا کرتا تھا کہ ویداسی کو آتما کہتے ہیں کہ جس کو میں خیالات کا مجموعہ کہتا ہوں۔ لیکن اس کو آتما کہتے جیتن ماننے اور خدا تک سلسلہ پہنچانے سے میں سخت نقص دیکھتا ہوں کیونکہ انسان خواہشات نفسانی کے تابع ہو کر یہ خیال کرتا ہے کہ میں ہوں میں رہونگا۔ اس سے سخت نقص ترقی میں پڑتا ہے مگر جو لوگ بدھ دہرم کے تعلیم یافتہ ہیں وہ ایسی جہالت سے بری ہیں اور اُن کے دل میں میں ہوں کا خیال نہیں گذرتا ہے۔ کیونکہ میں نے وہ سلسلہ ہی توڑ ڈالا ہے۔

روح کو الگ یا علیحدہ (حرکت کرنے والا و تغیر ہونے والا) صوفی بھی نہیں مانتے۔ پس بدھ کا بھی یہی قول تھا کہ آتمہ پیدا نہیں ہوتا بلکہ ایک جسم سو ذہنی قابلیت اور کوجہات کے جنم لیگا۔

میں کہتا ہوں کہ یہ بڑی بھاری فلاسفی ہے جس کے ماننے والے کا

بیڑا پار سمجھو اور اس کو مکت جانو۔ لیکن بدھ کے بعد اس عقلیا اصول کو جو برابر سمجھ بیٹھے ہیں مطلب تو اُن کا بھی حل اچھی طرح ہو سکتا ہے۔ لیکن عام لوگ ان کو ناسک بھی کر سکتے ہیں مگر اس میں اُن کا کوئی ہرج نہیں ہے۔ کیونکہ اُن کے بانی کا اعتقاد ہے کہ بادی النظر میں جو چیزیں ہم محض بے حقیقت دیکھتے ہیں اگر بغور دیکھیں تو انسان بہت بڑا سبق ان سے حاصل کر سکتا ہے اور خود بخود عالم ہو سکتا ہے۔ جس طرح طالب علم مدرسوں میں اپنی کتابوں کو پڑھتا اسی طرح شیخ دنیا کی کتاب کا مطالعہ کرے یہ معاملہ باریک ہے نہ ویدوں کے پڑھنے سے حاصل ہوتا ہے نہ طعنوں سے نہ دوسروں کے سمجھانے سے بلکہ تمام دانش سوچ بچار اور باطنی ترقیوں سے بعض لوگ کہتے ہیں کہ گوتم نے نفس کشی یعنی ہٹ یوگ کی سادھن کی بعد اس کا بھی کھنڈن کیا اور کہا کہ ایسی تپسیا سے کچھ حاصل نہیں ہو سکتا۔ لیکن یہ اُن لوگوں کی غلطی ہے۔ گوتم نے محض اسی سمندر عمیق میں غوطہ مارنے سے سب کچھ حاصل اور دفعتاً منہ سے نکل گیا کہ دنیاوی خواہشات و غلطیوں پر فتح پاؤ۔ تمہارے لیے حیات ابدی کا دروازہ کھلا ہے

غرضیکہ جو مسائل بدھ کے ہیں وہی اعلٰے اور آزاد ویدانتیوں کے ہیں اور وہی صوفی صاحبان کے گھر کے گر ہیں۔ وید بھی ان ہی مسائل کا قائل ہے۔ فرق اتنا ہے۔ کہ قدیمی برہمن اور صوفی لوگ جن باتوں کو پوشیدہ رکھتے تھے ان میں سے ان دو باتوں کا بدھ نے اظہار کر دیا ہے۔

حالانکہ یوگیوں اور صوفیوں کے گھر کی ایسی ایسی پوشیدہ باتیں اور بھی ہیں۔ جہاں تک بدھ صاحب بھی نہیں پہنچے۔

مسٹر مکس مولر ویدوان یورپ ان آزادی کے اصولوں کو ہی دیکھکر کہتا ہے کہ اخلاقی مجموعہ بدھ کا ایسا جامع و مکمل ہے کہ شاید دنیا میں کوئی مجموعہ



ایسا نہیں ہے۔

بدھ اور قریب قریب دنیا کے سب مذاہب جو آواگون کو مانتے ہیں۔ کرم یعنی افعال کو بھی مانتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ جب انسان کے سابقہ اعمال ضائع ہو جاتے ہیں اور نئے پیدا نہیں ہوتے۔ تو دل کے اصلی آرام کی حالت ہوتی ہے گوتم اس کو نروان کہتا ہے اور دیگر مذاہب مکت یا نجات کہتے ہیں سب کا بیان ہے کہ ترشنا کی مضبوط زنجیر توڑ ڈالو بس فیصلہ ہوا۔

درخت سے بیج پیدا ہوتا ہے اور بیج سے پھر درخت پیدا ہوتا ہے اور اسی طرح سلسلہ چلا جاتا ہے اگر درخت کاٹ ڈالو اور بیج ضائع کر دو تو اُن کا خاتمہ ہو گا۔

اسی طرح بیج انسان کے افعال ہیں۔ دیگر جب تک تیل ہوتا ہے۔ چراغ برابر جلتا رہتا ہے اور چراغ سے چراغ پیدا ہو جاتا ہے۔ لیکن اگر چراغ کو گل کر دیں یا تیل کو پھینکدیں تو اُن کی نجات ہو گی۔

پس جس کو لوگ روح جنم لینے والا کہتے ہیں۔ یہی خیال۔ کرم یا اعمال یا روح ہے۔ جو جنم لیتی ہے۔ اس کو بے شک شے اعظم اصلی سے کوئی تعلق نہیں یعنی نہ یہ اس کی مدد کر سکتی ہے اور نہ وہ اس کی مدد کر سکتی ہے

ہم دوبارہ اشارہ سے سمجھاتے ہیں کہ یوگ دھرم والے اپنی اصلی تعلیم کسی کو نہیں سمجھاتے اور نہ ہی کوئی عبارت میں باریک مسائل کو سمجھ سکتا ہے۔ صرف ابتدائی رخ چلانے کیلئے اور لوگوں کو اپنے میں شامل کرنے کے لیے کچھ اُلٹے ترچھے اصول دکھلائے جاتے ہیں ورنہ جواب خاموشی یا تعلق خاص کے ذریعے ملتا ہے۔

ہم مانتے تو کچھ اور ہیں لیکن ظاہر کرتے ہیں کہ بدھ کے موجودہ پیرو

غلطی کرتے ہیں کہ عامل جا کر بلا کسی مرد کے جنم لیتا ہے۔ ایسا ہرگز نہیں
ہو سکتا۔ دوسری جگہ جڑسے نہیں جا سکتی اور نہ ہی جنم لے سکتی ہے۔ فرد ہر
وقت ان اعمالوں کو اس نور اعظم سے بغیر اس کی خواہش کے چیتن شکتی
اثر دکھلاتی ہے اور اعمال اسی کے سہارے ہیں؛

یوگ دھری کرم کو بھی نہیں مانتے کیونکہ یوگی رکھیہ میں میکھ مار سکتا ہے
اور ہر وقت کرموں سے آزاد ہوتا ہے اور مدت کے بعد شدہ کرموں کا اثر چند
منٹ میں زائل کر سکتا ہے اور ہمیشہ آزاد ہے۔ ہاتھ پاؤں اس کے سب
کچھ کریں۔ اس نے کرنے کی خواہش اس سے بری ہے۔ کیونکہ دوسرے
کے کہنے کے اشارے کی حرکت سے وہ ہاتھ اٹھاتا ہے اور کرموں
کے سلسلہ کو ترے گنی مایا کا سلسلہ مانتا ہے۔ یہ فلاسفی گوتم کی فلاسفی سے
بھی کئی درجہ باریک ہے اور اس فلاسفی کے منہ کو خوب کھٹا کرتی ہے۔
کیونکہ اس فلاسفی سے بھوک کی پرواہ نہیں رہتی اور عجیب مستی کی حالت
ہو جاتی ہے اور فوراً حل ہو جاتی ہے۔

بدھ کا یہ اعتراض کہ آہنگ برہم یعنی انا الحق یا میں خدا ہوں کا بھی جاتا
رہتا ہے اور یوگی اس بات کے سمجھتے ہی چند لمحہ میں گیان وان ہو جاتا ہے
دنیا کا افعال کا اور کرم کا جھگڑا ہی توڑ ڈالتا ہے۔

یوگی دھیان کرتا ہے کہ میں ہمیشہ سے یہی تھا۔ یہ نہیں کہ عرصہ تک
بھولا رہا۔ اور اب خدا ہو گیا۔ دیگر یہ دنیا کا سلسلہ بھی ہمیشہ سے ہے اور
ہمیشہ رہیگا۔ جب یہ خیال کرتا ہے۔ خود بخود خواہشات غائب ہو جاتی
ہیں کیونکہ ڈوری کٹ جاتی ہے۔ ایسی ایسی باتیں اسواسطے یک لخت
تحریر نہیں ہوتیں کہ یہ لوگوں کو نئے خیال معلوم ہونگے۔ دراصل سینہ بسینہ



چلے آتے ہیں؛
پھر ترے گنی مایا کی موجودگی کی فلاسفی کو کاٹنے کے لیے ایک اصول
سینہ بسینہ صوفیوں و یوگیوں میں چلا آتا ہے یعنی انسان جو کچھ دیکھتا ہے
دراصل کچھ بھی نہیں ہے جو لوگ ہمزاد کا عمل کرتے ہیں اُن کے عقل میں یہ
فلاسفی پوری آسکتی ہے اور وہ خوب سمجھ سکتے ہیں ورنہ یہ باتیں تحریر
کرنے اور سمجھانے کی نہیں۔ بلکہ عملی طور پر تجربہ کرکے حظ اٹھانے کی ہیں۔
سادھن کے درمیان ہی حال جس شے کی طرف نظر کرتا ہے۔ گھنٹوں تک وہ
شے ہر طرف اس کے پاس رہتی ہے جس رنگ کو دیکھتا ہے وہ رنگ تک
آنکھوں کے سامنے چاروں طرف دیکھتا ہے۔ مثلاً اگر عامل نے ایک پلٹن
جاتی دیکھی تو جدھر نگاہ کرے گا پلٹن نظر آوے گی۔ اگر پہاڑ یا درخت دیکھا ہو
تو ہر جا پہاڑ یا درخت نظر آوے گا۔ علیٰ ہذا القیاس خیر یہ پوشیدہ باتیں علم راز
کی ہیں؛
اب دنیا کے سلسلہ کی طرف چلتے ہیں کیونکہ عام لوگ برابر کرم اور آواگون کی زنجیر
میں جکڑے ہوئے ہیں۔



اندھے لڑکے کی تصویر

## اندھا لڑکا

یہ اندھا اس واسطے پیدا ہوا ہے
کہ پچھلی زندگی میں یعنی پچھلے جنم میں
اپنے آنکھوں کی طبعی حالت کو نہ
روکا یعنی جدھر وہ چاہتی رہیں ادھر
استعمال کیا۔ اس طرح کرنے سے

اس کی بیرونی حس بڑھتی گئی اور باطنی کم ہوتی گئی یعنی جدھر وہ دیکھتا اندر کی مقناطیس آنکھ سے نکل کر اس شے میں بے جا داخل ہوئی بس اسی وجہ سے موجودہ جنم میں اس کی مقناطیس کم ہے اور وہ اندھا ہے۔

بہرے کی تصویر



## بہرا آدمی

یہ اس لیئے بہرا ہوا کہ اس نے اندھے کی طرح اپنی قوت سامعہ کو بے جا خرچ کیا



## لنگڑا آدمی

یہ اسیلئے لنگڑا ہو گیا کہ پچھلے جنم میں ٹانگوں سے بے جا کام لیا اور رہی سہی شکتی اب ختم ہوتے عین وقت پر ٹانگ ٹوٹ گئی ۔



## گونگا آدمی

یہ اس لیئے گونگا ہوا کہ پچھلے جنم میں بے جا الفاظ بکتا رہا۔





ہرن

یہ اس لیے ہرن ہوا کہ پچھلے جنم میں یہ جنگل پہاڑ، سبزی وغیرہ کو بہت چاہتا
تھا غرضیکہ یہ خواہش اس کی بے حد زبردست ہو گئی جس کا نتیجہ یہ ہوا
دیگر یہ پچھلے جنم میں بہت چالاک و تیز طبع تھا یا یہ کہ کبھی ایک سبزی کو پسند
کرتا کبھی دوسری کو اور سبزی اور پھولوں سے خوشبو کھینچنے کی خواہش کرتا
جس کے سبب اس میں خوشبودار نافہ ہوا۔

## اونٹ

درختوں سے نیچے گذرتے وقت اس کو ہر وقت خواہش رہتی کہ افسوس
اگر میں اونچا ہوتا تو اس درخت کو چھو لیتا۔ بس خواہش بہت جنموں تک
پیدا ہوتے ہوتے اور بڑھتے بڑھتے وہ اونچا ہوا مگر ساتھ ہی اس کا یہ خیال
ہوا کہ اونچا ہو کر میوہ جات میں منہ ڈال لوں





یہ تبدیلی درجہ بدرجہ ہوئی اور بڑھتی گئی جوں جوں خواہش ترقی کرتی
گئی لمبا ہوتا گیا جب انسانی لمبائی کی حد ختم ہو چکی۔ نور آفتاب اور ہی
شکل کا دے دیا۔ لیکن گردن تو چھوٹی تھی۔ کیونکہ اس خیال سے غلبہ نہ کیا
تھا اونٹ بیٹھ کر پانی پیتا۔ اور کچھ کھاتا۔ کیونکہ بوجہ جسم اور ٹانگیں لمبی ہونے
کے اس کی گردن زمین تک نہ پہنچ سکتی بس اونٹ کو ہر روز تکلیف ہوتی
اور اس کی دلی خواہش ہوتی کہ اگر میری گردن لمبی ہو جائے تو خوب ہو
غرضیکہ آہستہ آہستہ یہ خیال جنم بعد جنم جوش پر آ گیا۔ اور موجودہ شکل تک
مادہ تبدیل ہو گیا۔ اور بناوٹ آ گئی۔ پاؤں اس کے چوڑے نرم ریت پر چلنے
کے لیے ہوئے لیکن بوجہ ریگستان میں پانی نہ ملنے کے پیاسا رہتا۔
آخر پیاس سہتے سہتے۔ اس کی پرکرتی یعنی نیچر میں پانی کم پینے
کی خواہش ہو گئی۔



## گھوڑا دریائی

عام زمین کے گھوڑے جب ادھر ادھر کچھ عرصہ چلتے پھرتے تب تو اُن کے پاؤں پتھروں کی ضرب سے زخمی ہو گئے اور اُن کو تکلیف ہوئی اس نشہ تکلیف میں انہوں نے خیال کیا کہ ہمارے پاؤں اگر سخت ہو جاویں تو چھٹکارا ہے بہت عرصہ کے بعد یہی خیال پختہ ہو کر پھل لایا اور اُن کے سم آہستہ آہستہ سخت ہونے لگے بھوٹان کے پہاڑی لوگوں کے پاؤں کے نیچے گھوڑے کے سم سے بھی سخت ایک شے ہوتی ہے۔ اور پیدائشی ہوتی ہے آگ پر سے اور کانٹوں پر سے بے کھٹکے گذر جاتے ہیں۔

یہی گھوڑا جب دریا کے کنارے رہنے لگا تو ادھر ادھر سے گھاس کھانے لگا تو خواہش مند ہوا کہ نزدیک کے ٹاپو کا گھاس کھاؤں اس خواہش نے اس کو تیرنے والا بنایا اور پر بخشے۔






صورت پر پہچانتا تو لوگ اس کو بہت دق کرتے جنگلوں اور پہاڑوں میں جا کر اس کے پیچھے آپ دوڑتے اور کتے دوڑاتے بس اس کی نسل کا خاتمہ ہونے لگا اس عرصہ میں اس کی زبردست خواہش ہوئی کہ یہ مجھ کو نہ پکڑ سکیں بس خواہش نے اس کی پچھلی ٹانگیں بڑھانی شروع کیں دو سال میں کئی بار بچے پیدا ہونے لگے۔ پچھلی ٹانگیں ہوئی جس کے سبب پہاڑوں پر چڑھتے وقت وہ ہموار ہو جاتا شکاری تھک کر پیچھے رہ جاتے اور زیادہ اولاد سے کمی بھی پوری ہو گئی

## مختلف درخت

بیلدار درخت۔ دالکہ۔ آل۔ کدو۔ توری وغیرہ کئی بار کھڑے درختوں پر چڑھے لیکن نیچے گر پڑے ان کی سوکھم خواہش سے ایک پرکرتی قائم ہوئی جس سے اس بیلدار بوٹوں کے ساتھ ایک درخت کو پکڑنے کا تیندوا پیدا ہوا جوں جوں بیل چڑھنے اور بڑھنے لگی جابجا یہ پیدا ہوتا گیا جس کے سبب سے بیل درخت کیساتھ جکڑی ہوئی رہتی ہے۔

## رنگوں کی تبدیلی

یہ تو سب لوگ جانتے ہیں کہ ساتوں ستاروں سے جو ستارہ جس ملک پر جاتا ہے۔ جاندار و بے جان اشیاء کی طبیعت و رنگت اپنے جیسی بناتا جاتا ہے۔ برہسپت جس طرف جاتا ہے۔ اس وقت زرد رنگ کے پھول و چاول وغیرہ پکنے پر آتے ہیں۔ جہاں سورج جاتا ہے۔ گندم

## ہاتھی

اہل ہنود مانتے ہیں کہ گنیش جی ہاتھی کے چہرے کی شکل کا منہ رکھتے ہیں
اور میل یا مٹی سے دبائے گئے ہیں اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ہاتھی ہیں
پر تھوی تحت بہت ہے یعنی موٹا ہے۔ جنگل کا دیو ہے اس کو آنکھیں
بہت باریک ملی ہیں۔ کیونکہ پہلے جب اس کی آنکھیں جسم کے برابر بڑی بڑی
تھیں تو یہ جانوروں کو دور سے دیکھ کر ان کو تکلیف دینے کے لیے دوڑتا
تھا اور بہت ہنکار کرتا تھا۔ ہاتھیوں کے راجہ گجے کا ہنکار مشہور ہے
کہ وہ خدا کو نہیں مانتا تھا۔ لیکن نیچر نے اس کے بے جا جوش اور بے جا
نقصان کو انتظام دنیا کا خلل انداز جان کر اس کی آنکھیں باریک لگا دیں



## خرگوش

یہ خوبصورت جانور شکل تبدیل کرتے کرتے جب خرگوش کے نام سے ہوا
یعنی گدہے جیسے کان دار جانور معلوم ہوتا ہے کہ گدہا اس سے پہلے اپنی



پکنے لگتی ہے اور جہاں بدہ ستارہ جاتا ہے جو نہ گرم ہے نہ خشک بلکہ
معتدل ہے مونگ کی دال پیدا ہونے لگتی ہے جو معتدل ہے اور
تاثیر بھی ویسی ہی ہوتی ہے لیکن بعض ملکوں میں ہمیشہ کسی نہ کسی ستارہ
کا اثر زیادہ رہتا ہے اس کے سبب وہی تاثیر ہمیشہ رہتی ہے اور بعض
تبدیلیاں رتوں کی کمی وبیشی سے ہوتی ہیں۔ مثلاً کشمیر یا سرد ملک جہاں
سفید رنگ کا پانی زیادہ ہے۔ لوگوں کا رنگ سفید اور آگنی پینے والوں
کا زیادہ غصہ وغیرہ وغیرہ
اس طرح کی ہمیشہ تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں لیکن ان کے ملاحظہ
کرنے والے چلے جاتے ہیں اگر ایک ہی شخص ایک پوری تبدیلی کو دیکھ لیو
تو پتہ معلوم ہو کہ کیا معاملہ ہے۔ یہ لوگ دہرم کا عقیدہ ہے کہ دنیا ترقی جس
حالت میں اب ہے اس طرح پہلے کبھی نہ تھی۔ اور نہ ہوگی۔ دنیا کی اور
ایک مفروضے کی حقیقت اور اصل دو لمحوں میں یکساں نہیں رہتی ہے
یعنی کتوں کی یا سانپوں کی جتنی قسمیں پہلے تھیں اب نہیں ہیں۔ کم یا
بیش ہیں اور آئندہ بھی کم یا بیش ہوتی جاویں گی۔ یہ لوگ دہری جو کرموں
کی بندن سے آزاد ہیں۔ ان کا ذکر لوگ دہرم کی کتابوں میں یا ہم کریں گے
اس وقت صرف اُن لوگوں کا حال تحریر ہوتا ہے جو کرموں کے شکنجے
میں آئے ہوئے ہیں اور پھر آخر میں ایسے لوگوں کا حال چھیڑا جاتا ہے
ہے جو صرف دل کی طبعی حالت یعنی من کو روح مانتے ہیں ایسے ہی
لوگ نرگ و سورگ کے قائل ہیں۔ ایسوں کو ان کی مختلف دلی خواہش
یعنی کرم کے انوسار مختلف سزا بہشت و دوزخ میں ملتی ہے۔ اچھے
برے کام جو بیس قسموں پر بانٹے گئے ہیں اسی سبب سے جو بیس نرک

تو یوگ دھرم کی شرن لیں۔ دنیاوی سکھوں سے کروڑوں برس ادھر
تعداد آنند اس سکھ اعظم کے ایک لمحہ کے برابر بھی نہیں ہیں جو دنیاوی
سکھ بھی کیونکہ قلبی سے ہوتے ہیں مثلاً شہوت کی لذت کہ اس وقت میں
دل یکسو ہوتا ہے اگر ایسا نہ ہو ہرگز آنند حاصل نہ ہو اور راگ وغیرہ کے
وقت بھی قلب استھر ہونے سے لذت آتی ہے۔ غرض کہ کوئی مذہب
اختیار کرنے یا کسی میں پیدا ہونے سے بشرطیکہ اخلاق ٹھیک نہ ہوں
کوئی فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا ہے اور یہ اخلاق سنوارنے کے لیے
صرف جو اخلاقی مذہب ہیں ان کے لیے ایک بڑی بھاری میعاد چاہیے
اور وہ بھی خطرناک معاملہ ہوتا ہے کہ اس بھاری میعاد میں کہیں کشتی
منجدھار ہی میں نہ ڈوب جائے۔

یوگ دھرم ایک ایسا پراچین اور قدیمی مذہب ہے کہ جو ہمیشہ
سے لوگوں کے دلوں میں سینہ بسینہ چلا آتا ہے جس کی پیروی سے کسی
مذہب کو چھوڑنے کی بھی ضرورت نہیں ہے۔ خود بخود نظارہ ہوتے ہی
کام سدھ ہو جاتا ہے اور صرف ایک یوگ دھرم ہی کے پانے سے اخلاقی
دنیا میں آن کی آن میں اعلیٰ ترقی ہو جاتی ہے۔

ہمارا یہ مطلب نہیں ہے کہ کسی مذہب کا تیاگ کرو یا گورکھ ناتھ کے
جوگیوں کے گروہ کی طرح کان کٹواؤ۔ یا سنیاسی بنکر بھگوا پہنو۔ آپ
خواہ کچھ خیال رکھتے ہوں ذرا ہمارے کہنے پر بھی چلو۔ اور اس عالمگیر
مذہب کا بھی نظارہ کرو خودبخود خام خیالی دور ہوتی جاوے گی میں اس
یوگ دھرم کا بانی نہیں ہوں بلکہ اس مذہب کے راز پرگٹ کرنے والا ہوں
یہیں موقع پر میرے ہاتھ سے اس کا پرچار ہوتا تھا۔ بس میرے ہی قلب پر



وچو میں سرگ ہیں۔ یہ دکھ و سکھ صرف اس لیے ہوتا ہے کہ جو کچھ طور
پر اثر انجھو قائم رہے اور جب مقرر میعاد کے بعد روح کو پھر جنم ہو۔ تو اچھا
کام کرتے وقت اس کو مبارک کا اشارے دیوے اور برا کام کرتے وقت
اس سے باز رہنے کی رمز ہو۔

دنیا کے تمام مذاہب میں سے جو اس خیال کے معتقد ہیں ایک
دو ایسے بھی ہیں جو اس سے بھی نئی طرح کا خیال رکھتے ہیں وہ روح کو
ہمیشہ کے لیے الگ (علیحدہ یا جدا) مانتے ہیں اور مکت کو بھی دائمی نہیں
مانتے ہیں۔ اُن کا قول ہے کہ روح بُرے کاموں کا عوض اسی دنیا
میں پاتی ہے اور نیک کاموں کا بھی۔ مگر کوئی خاص نیک کام ہیں جن
کے عوض روح اس جسم کثیف کو چھوڑ کر برہمانڈ میں اکیلی ہی بسر
کرتی ہے اور بڑی خوش ہوتی ہے۔ مگر جس طرح اپنے موسم پر سب
درخت پھوٹ آتے ہیں۔ اسی طرح وہ روح سکھ بھوگ کر پھر اسی
دنیا پر جنم لیتی ہے۔

مگر یہ خیال پہلے خیال سے بھی ہزار گنا خام ہے۔ کیونکہ جب مکتی
سے بھی واپس آنا مانا گیا تو ایسی خراب شے کی تلاش ہی کیوں کی جاوے
سچ یہ تو ہے کہ دنیا کے تمام موجودہ مذاہب کوئی حصہ کسی خیال کا لیے
ہیں اور کوئی کسی خیال کا دراصل جو جو ان کا خیال ہے وہ سچ ہوگا۔
اور اُن کی روح ضرور ان کے خیال کے تابع رہکر وہی کارروائی کرے گی کیونکہ
سینکڑوں اصول اس خیال کی تائید کے لیے موجود ہوتے ہیں جن کی متواتر
کوشش روح کو گھیر گھار کر ویسی ہی جگہ اور حالت نصیب کرتی ہے۔ پس اگر
آپ ان خام خیالوں سے اپنے کو آواگون سے بچا کر دائمی سکھ چاہتے ہیں

ہدایات و رموز ہو رہی ہیں جن میں سے بعض شائع کر دیں ہیں ایک دفعہ کو ضرور
اس کے پوشیدہ عملی اصول اور نظارے آپ کو دکھلا کر پریم پد کا آنند دکھلا
دوں گا۔

## اپنی کھوں میں کس کورے سنتا نہیں ہے کوئی ...

اکتوبر ۱۹۰۳ء

## سوامی دیال



# جنتر منتر تنتر

دنیا میں اگر کوئی آنکھ والا پوری نگاہ کرکے دیکھے تو جنتر منتر و تنتر
کے بے شمار عامل اس کو نظر آویں گے۔ اور کروڑوں کتب اس علم پر لکھی
ہوئی نگاہ سے گذریں گی۔ ہم یہ ہرگز نہیں مانتے کہ سب عامل سچے ہوتے ہیں
یا سب کتب صحیح ہوتی ہیں بلکہ یہ مانیں گے کہ جھوٹ سچ کے ساتھ اور سچ
جھوٹ کے ساتھ ہمیشہ رہا ہے ورنہ سچ کو سچ کوئی نہ کہتا اور جھوٹ کو جھوٹ
کوئی نہ مانتا اس طرح دونوں کی طرف بالکل توجہ نہ ہوتی اور نہ کوئی انکو یاد کرتا
اس میں کوئی شک نہیں کہ اس زمانہ میں جھوٹے عامل اور کتابیں
بہت ہیں جس طرح دغاباز عامل شہر بہ شہر پھر کر ملک کا ستیاناس کر رہے
ہیں اور لوگوں کا وقت اور روپیہ برباد کر رہے ہیں۔ اسی طرح جھوٹے
عاملوں کی کتابوں نے ملک بھر میں شور برپا کر رکھا ہے۔ لوگ دیوانے
اور پاگل ہو گئے ہیں وقت اور روپیہ برباد کر رہے ہیں۔ یہ ہم صاف
کہتے ہیں کہ ہرگز ہرگز کوئی جنتر منتر تنتر کارگر نہ ہوگا جب تک کہ عامل لوگ
ودیا سے واقف نہ ہوگا اور یہ بھی ظاہر کرتے ہیں کہ نصف سے زیادہ بلکہ
بعض وقت سارے کی ساری طاقت عامل کی اپنی ہی ہوتی ہے جو قلب
سے پیدا ہو کر کام کرتی ہے۔ سابری منتر۔ لوناچاری اور کھوا بیر وغیرہ کے
ایسے ہوتے ہیں کہ ان کا مطلب ہی کچھ نہیں بنتا۔ اور بالکل ٹوٹی پھوٹی
عبارت ہوتی ہے تو بھی بعض وقت وہ تیر بہدف ہوتے ہیں ان کی بابت
مشہور ہے کہ اُن کے عاملوں نے بے شمار چلہ کھینچکر ان کو مسمرائز کر دیا
ہے اور مدت لاانتہا تک ان کا آورا یا مقناطیس اس میں بھری رہیگی

مگر ناظرین کو جتلاتے ہیں کہ یہ سب کچھ ہوتے ہوئے بھی بغیر یوگ ودیا کی واقفیت کے عامل کامیاب نہ ہوگا۔ بعض منتر ایسے رائج ہیں کہ وہ ہیں تو بامعنی اور پرمطلب مگر بسم اثر نہیں ہیں ایسے منتروں کے لیئے بھی یوگ ودیا کی رائی کو سخت ضرورت ہے بعض پراچین اور قدیمی منتر جنتر اور منتروں کی بابت افواہ اڑ رہی ہے کہ یہ شوجی نے یا ان کے موجد نے لکیر دیے ہیں یعنی بے اثر کیئے ہیں لیکن یہ جاہلوں کی باتیں ہیں صرف اس وجہ سے کہ زمانہ سابقہ کی نسبت آج کل تعلقات زیادہ ہوگئے۔ بول چال کے الفاظ زیادہ ہیں۔ ایجادیں اور معلومات بے شمار بڑھ گئے ہیں جس کے سبب انسانی دل یکسو ہونا مشکل ہے۔ کیونکہ پہلے جیسی بے تعلقی اور جنگل و بن گوشہ نشینی اور جھونپڑیوں کا باس نہیں رہا۔ لہٰذا وہ نہیں چلتے اور نیز عامل بدمعاش اور بُرے خیالات کے اور یوگ ودیا سے ناواقف ہوتے ہیں۔ جو ناکامیابی کی صورت میں اُن کو بے اثر اور لکیرے ہوئے یعنی ردی کیئے ہوئے مانتے ہیں۔

ایسے لوگوں کا بیان ہے کہ شوجی مہاراج جو دن رات یوگ سمادہی میں محو رہتے تھے۔ بیدار ہو کر پاربتی اپنی استری سے شغل کیا کرتے تھے اور ہر سمادہی کھلنے پر کوئی نہ کوئی نیا علم جنتر منتر یا منتر پاربتی کو خوش کرنے کے لیئے دکھلایا کرتے تھے۔ جب زمانہ بدلتے بدلتے بہت گناہوں سے آلودہ ہوگیا۔ بقول "ہر کمالے رازوالے"۔ اس وقت سے کل جگ کی بنیاد قائم ہوئی تب پاربتی نے کہا۔ اے سوامی اگر یہ منتر و جنتر اور منتر اس کل جگ میں بھی باثر رہے تو آلودہ دل لوگ ایک دوسرے کو سخت تکلیف دیا کریں گے۔ واجب ہے کہ یہ بے اثر کیئے جاویں۔ تب یوگی کال نے سب کو بے اثر کر دیا۔



## تلنتر

جس کو تپتے کے بخار کی داری ہو اور جب تیسری باری آوے۔ تو تم صبح سویرے اپنے دائیں آنکھ میں سرمہ ڈال لو بشرطیکہ کسی کا منہ نہ دیکھا ہو۔ یا روٹی پکانے کے ایک منے کو بیلن دے دو بخار اس دن چھوٹ جائیگا۔

**دیگر:** ایک اوپلہ دہو کا کر اس کو ایک چوراستہ کی طرف لے جاؤ نہ آتے کسی سے بولو اور نہ جاتے اور نہ آتے پیچھے دیکھو اور نہ جاتے اور اوپلہ کو چوراستہ میں رکھ آؤ بخار جاتا رہے گا۔ اوپلہ کو دریا میں بھی بہا سکتے ہو۔

## عورت یا مرد کا خون چلانا

لائق اور ایماندار آدمی کو چاہیئے کہ ہرگز کسی کو تکلیف نہ دیوے صرف ایک بار آزمالیوے اور جب امتحان ہوگیا۔ تو اور عمل کرنے اور آزمانے پر کمر باندھے بہت جلدی پردہ اُٹھ جاوے گا اور جلوہ خاص نظر آوے گا کیونکہ تمام طریقوں سے زبردست یہی طریقہ ہے کہ جس سے فوراً دل میں تسکین پڑتا ہے

## منتر

دم منو آدیس۔ ماتا پتا کو آدیس۔ پون پانی کو آدیس۔ چند سورج کو آدیس تری کارے۔ تری کز ورے۔ تری گنگر و نہارے برگلے۔ بت ٹٹے جنجھ ٹٹے۔ ایک پھول ہنسے ایک پھول روئے۔ ہماری بدہا ہی تب چھو

مگر ہم دوبارہ تحریر کرتے ہیں کہ یہ مسئلہ ان کا گھڑنت ہے۔ دراصل کسی
اور جاہل۔ راج یوگ سوسائٹی حسن ابدال اگرچہ ہندوستان کے سنٹر میں
نہیں ہے۔ ہندوستان کے شمال مغربی کونہ پر کوہ ہمالیہ کے دامن میں
تو بھی یہ اپنے اصول پھیلانے میں پوری ترقی کر رہی ہے اس کی منشا
ہے کہ یہ گم شدہ علم دوبارہ اسی طرح ترقی کرے جس طرح پہلے ترقی کر چکا ہے
اور ہر جگہ پہنچے اور لائق عامل پیدا ہوں اور جنتر منتر اور تنتر بھبوت و دیا وغیرہ
کے منکروں کو دانت شکن جواب دیوے۔ بس جس لیئے یہ سوسائٹی ظہور پذیر
ہوئی تھی اس نے تھوڑے ہی عرصہ میں بہت کچھ کامیابی حاصل کر لی ہے
اور ہندوستان کے ہر قصبہ و شہر میں اس کے ممبر موجود ہیں ایک دوسرے
کو اپنا حال کہنے کی اجازت نہیں ہے لہٰذا ظاہری شہرت کم ہے۔

عنقریب اس سوسائٹی کے ممبر اپنی مقناطیسی روشنی کی چمک سے دنیا
کی آنکھیں چندھیا دیں گے۔ اب چند موثر تحفے درج ہوتے ہیں لیکن
اپنے ناظرین پر ہم یہ بھی روشن کرنا چاہتے ہیں کہ ہر ایک منتر کا جنتر اور تنتر
بھی ہوتا ہے۔ منتر کا جنتر اور تنتر تینوں ایک ذات ہیں۔ بحساب کیرل تنتر
سے جنتر بنایا گیا ہے اور جنتر سے تنتر بعض دفعہ اکیلے بھی خوب چلتے ہیں
مگر اگر عامل کو ایک ہی عمل کرنے کے وقت اپنا سادھن کی تینوں شاخیں
معلوم ہو جاویں تو بس کامیابی ہی کامیابی ہے۔ پندرہویں کا جنتر عموماً
بہت لوگوں نے سدھ کیا ہوا ہوتا ہے۔ جو سوا لاکھ کرنا پڑتا ہے۔
لیکن عمدہ طور سے ہر کام اسی سے چلے گا جس کو اس جنتر کے منتروں
(جو قانون کے متعلق ہیں) اور اس کے تنتر سے واقفیت ہے اب کچھ
عمل تحریر کیا جاتا ہے



جب گورجان مائی کا ناڑہ ٹوٹے۔ تچرے تچرے تمہارا دیو ترا باجہ پچھڑے
ہڈی اور لہو پیٹ میں گئے۔
اتوار کے دن ایک بچھو تلاش کریں اور ایک لوہے کی قینچی سے اس کا
ڈنک بولوے سمیت کاٹ لیوے اور اسی اتوار کو اس کو ایک چھوٹی سی لوہے
کی ڈبی میں ڈالیں اور ڈبی ڈھکنا سے بند کر دیویں برلب دریا جا کر اول ڈبیا
کو خوب دھو پونچھ کریں اور سات بار ڈبیا پر منتر پڑھنے کی تیاری کریں اور فوراً ڈبیا
سمیت نہا کر باہر نکل آویں اور کپڑا بدن پر ہے اسی سمیت سات بار منتر پڑھ کر
ہر بار پھونکتے جاویں اور ڈبیا کو محفوظ جگہ رکھ چھوڑیں۔

**اطلاع ضروری۔** اول ایک ہزار منتر جپ کر ورد زبان کرنا چاہئے
اور دوئم اگر بچھو پیدا نہ ہو سکے تو کسی دن خود پکڑ دو۔ ایک جگہ رکھ چھوڑو۔ اتوار
کے دن یہ دوا ہی کرو۔ نیز بوقت سخت ضرورت بھینس کا گوبر اور کھنڈ دہی ملا کر
بھی بچھو بنا سکتے ہیں اب تم نگاہ رکھو کہ تمہارے مطلوب نے کہاں پیشاب
کیا ہے خواہ مرد ہو خواہ عورت تم چپ چاپ اس کی پیشاب کی جگہ جا کر ڈبیا
سے ڈنک نکالو اور اس گیلی جگہ ہاتھ سے ذرا سا گڑھا کھود کر ڈنک کو سیدھا گاڑ
دو اس طرح کہ سب ڈنک زمین میں چھپ جاوے اور سرا ڈنک کا آسمان کی
طرف ہو بس ادھر تم دفن کرو گے اور ادھر اس کی جائے پیشاب میں ایسا
درد ہوگا کہ اس نازک جگہ کو بچھو نے کاٹ کھایا ہے اور از حد تکلیف ہوگی
اور خون جاری ہو جاوے گا پھر جو چاہو وہ مطلب نکالو جب تکلیف دور
کرنی ہو اور خون بند کرنا چاہو چپ چاپ جا کر ڈنک نکال لو اور اسکو ڈبیا
میں بند کر لو آرام ہو جاوے گا یہ ہمیشہ کے لیئے کام آئے گا جب چاہو
لطف اٹھاؤ۔

مانا بھی جاتا ہے کیونکہ ان کو کوئی معجزہ یا کرشمہ دکھائی نہ دیا جس سے اسکا یقین وعقیدہ اس علم پر جم جاوے لیکن مبتدی کو چاہئے کہ ہرگز ہرگز کسی شے کو جس کا وجود دنیا میں ہے بغیر تحقیقات کے غلط نہ بتا دیوے۔ اچھا سنو امریکہ میں اور یورپ میں کئی ڈاکٹر ایسے ایسے عرق نکال چکے ہیں کہ جو دو تین بوند بھی استعمال کرے کبھی نہ مرے لیکن نسخہ کسی کو نہ بتلایا اور ملک میں پھر کر اور لکچر دے کر فروخت کرتے رہے جب کسی نے ڈاکٹر سے سوال کیا کہ آپ کی عمر بھی بڑی ہونی چاہئے تو اس نے جواب دیا۔ یہ بڑی بھاری عرق ہو مرونگا اور اب میری ایک ہزار برس کی عمر ہے جب لوگوں نے تاریخی حالات پوچھے تو سب ٹھیک بتلائے۔ مانو گے یا نہ؟

نیو یارک کا مشہور ڈاکٹر رابرٹ سی کمپ مردہ زندہ کرنے کا دعویٰ کرتا ہے اس کا بیان ہے کہ ہم نے کئی کتے کلوروفارم سے مار کر پھر کئی دن کے بعد زندہ کر دیئے۔ مانو گے یا نہ؟

ایک امریکن اخبار لکھتا ہے کہ ایک کمسن لڑکی کو کسی نے آکر کہا کہ پولیس تمہاری گرفتاری کے واسطے آئی ہے وہ یہ سنتے ہی بیہوش ہو گئی نبض برابر چلتی رہی جب بیہوشی کسی علاج معالجہ سے نہ گئی تو تمام ڈاکٹر اس حیرت انگیز معاملہ کو سن کر علاج کے واسطے اور کیفیت دیکھنے کے واسطے دور دور سے آئے لیکن ان کی سمجھ میں کچھ نہ آیا۔ بیس برس تک لڑکی بے ہوش رہی۔ آخر جب اس کی بغل میں ایک پھوڑا نکلا۔ تو اس کے چیرنے کے لیے پھر ایک ڈاکٹر صاحب آئے جنہوں نے نشتر سے شگاف کیا۔ لڑکی

سلہ مترجم [illegible]



حیران ہیں ہمیں دوست یہ حال اپنی آنکھوں سے دیکھ آئے ہیں۔ اس کو مانو گے یا نہ

خیر اچھا اس طرح سہی کہ ہم سے اجازت لے کر کوئی عمل ہماری کتابوں سے شروع کرو پھر حیران ہو گے۔

## طاقت مقناطیسی کا امتحان



عامل اگر چاہے کہ میں اپنی مقناطیس یا یکسو قلبی کا امتحان کروں تو یہ طریقہ بہت عمدہ ہے۔ ایک اپنی طاقت مقناطیس بڑھ جاتی ہے۔ دوسرے

بیدار ہو گئی اور سوال کیا کہ میری دادی کہاں ہے۔ لیکن اس کی دادی عرصہ سے مر چکی تھی۔ اس کو مانو گے یا نہ۔

مشہور جوگی بابا ٹیو جو تحصیل فتح جنگ اور پنڈی گھیب میں لوگوں کو اوندھا لٹکے ہوئے نظر آئے اور مریدوں کو عجیب معجزے دکھلائے کئی بار ہندوستان میں جیتے جاگتے سمادہی لے چکے ہیں اور وہ سمادہیاں ان ہی کے نام سے مشہور ہیں پھر دوبارہ اس ملک میں نہ گئے اور پھر اسی طرح سب کے سامنے سمادھی لے لی۔ اسکو مانو گے یا نہ۔

علاقہ جموں میں ایک شہر چھوٹا سا میرپور ہے۔ وہاں ایک برہمن دیوتا رہتے ہیں (نام کی کوئی ضرورت نہیں جس کی مرضی ہو جا کر ملاقات کر لیوے) جب وہ کسی کو تماشہ دکھلانا چاہتے ہیں۔ تو کوری سرسوں پر کچھ عمل کر کے کسی گھر میں یا خالی گھر میں پھینکتے ہیں ادھر سرسوں پھینکی ادھر اس میں سخت جنگ ہوا جب تک وہ نکالی نہ جاوے جنگ فتح نہیں ہوتی یہ مانو گے یا نہ۔

کانگڑہ میں ایک برہمن دیوتا سانپوں کا منتر اور عمل جانتے ہیں اور وہ منتر پڑھ کر چاروں طرف پھونکتے ہیں۔ پھونکتے ہی چاروں طرف سے سانپ ہر قسم کے دوڑتے آتے ہیں اور جو تماشہ دیکھنے والے ہوتے ہیں ان کو ضرر نہیں۔ یہ مانو گے یا نہ۔

مظفر آباد میں ایک سنیاسی مہاراج مہاتما نواس رکھتے ہیں جب ان کی موج ہو ایک کرشمہ دکھلایا کرتے ہیں بڑے بڑے منشی بابو اور اہل کار اکٹھے ہوتے ہیں اور ان کو کہتے ہیں کہ مہاراج ہاں کرپا کرو بس وہ آسمان کی طرف دیکھ کر کہتے ہیں کہ آؤ ہاں۔ طرح طرح کے کلکتہ کابل اور دیگر ولایتوں کے میوجات گرنے لگتے ہیں۔ اسی سمت کی سوغات جو پسند ہو بلا کھٹکے ہمارے ایک



دوسرے من شدہ ضمیر جان براق کا شش اور یکسو کرنے کا اس سے بڑھ کر کوئی طریقہ نہیں ہے۔ وہ لوگ جو یہ کہا کرتے ہیں کہ ہم مہاتما ہیں یا ہمارا من شدہ ہے یا دل یکسو ہے۔ آئیں اور آزمائیں۔ ہاتھ کنگن کو آرسی کیا خود بخود حال ظاہر ہو جاوے گا اور دوسرے لوگ جو کسی غیر کو مہاتما مان بیٹھے ہوں اس مہاتما سے یہ کرشمہ ضرور کروا دیں ورنہ سمجھ لیں کہ پاکھنڈی ہے۔ اس کا من چنچل ہے اور اوپر سے سوانگ بنایا ہے یا حیوانوں کی عقل رکھتا ہے ہمارے ملک کی یہ بھی سراسر غلطی ہے کہ جو حیوانوں کی عقل رکھتا ہو یعنی جڑھ ہو۔ اس کو مہاتما ماننے لگتے ہیں خدمت اس کی ہونی چاہئے جو چیتن دماغ کا ہو اور تمام خیالات سے رکے ہوئے ہوں ایسا شخص جن پر مہربان ہو اس کا بیڑا پار ہو جاتا ہے۔ آج کل بہت سے جڑھ بدھی والے ملک میں پھرتے ہیں ان کو نہ تو دوشٹ یعنی گناہ کرنے کی طاقت حاصل ہے اور نہ پن کرنے کی اور خیالات دماغ سوچ وچار کا مادہ نہیں رکھتے ایسا ایسوں کی پوجا کرنی ایسی جیسے پتھر پر پھول چڑھانے اور اس کی پوجا کرنی

خیر سب کا امتحان اس سادھن میں ہو سکتا ہے۔

خواہ جنگل ہو خواہ میدان یا مکان ہو۔ آسن مار کر بیٹھ جاؤ اور گل داؤدی کا پودا جو تم نے ایک گملہ میں پیشتر لگا رکھا ہے اپنے سامنے رکھو اور ٹکٹکی باندھ کے ایک پھول کی طرف دیکھنا شروع کر دو اور خواہش کرو کہ پھول خشک ہو جاوے۔ اور تمہارے مقناطیس سے آتش پیدا ہو کر پھول کو جھلس دیوے بعضے ایک ہفتہ میں کامیاب ہوتے ہیں بعضے دو ہفتہ اور کئی تو دو بلکہ ایک ہی دن میں پورے اترے ہیں۔ کر کے دیکھو۔ اس سادھن کے عامل کو عجیب طاقت حاصل ہو جاتی ہے پہلے چاروں سادھنوں کا خود بخود حاصل ہو جاتا ہے۔

